# داخلہ سیارگان 2019

## (علاوہ قمر) بمعہ رجعت و استقامت سیارگان فی البروج

داخلہ قمر تقویم حسابی جنوری تا دسمبر 2019ء کے صفحات میں شامل ہیں

### 1-شمس ☉

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| برج دلو | 20 جنوری | 13:59 |
| برج حوت | 19 فروری | 04:03 |
| برج حمل | 21 مارچ | 02:58 |
| برج ثور | 20 اپریل | 13:55 |
| برج جوزا | 21 مئی | 12:59 |
| برج سرطان | 21 جون | 20:54 |
| برج اسد | 23 جولائی | 07:50 |
| برج سنبلہ | 23 اگست | 15:01 |
| برج میزان | 23 ستمبر | 12:50 |
| برج عقرب | 23 اکتوبر | 22:19 |
| برج قوس | 22 نومبر | 19:58 |
| برج جدی | 22 دسمبر | 09:19 |

### 2-عطارد ☿

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج قوس | کیم جنوری | 00:01 |
| برج جدی | 05 جنوری | 08:39 |
| برج دلو | 24 جنوری | 10:48 |
| برج حوت | 10 فروری | 15:50 |
| رجعت در حوت | 05 مارچ | 23:18 |
| مستقیم در حوت | 28 مارچ | 18:58 |
| برج حمل | 17 اپریل | 11:00 |
| برج ثور | 06 مئی | 23:25 |
| برج جوزا | 21 مئی | 15:51 |
| برج سرطان | 05 جون | 01:04 |
| برج اسد | 27 جون | 05:19 |
| رجعت در اسد | 08 جولائی | 04:14 |
| برج سرطان | 19 جولائی | 12:06 |
| مستقیم در سرطان | کیم اگست | 08:58 |
| برج اسد | 12 اگست | 00:45 |
| برج سنبلہ | 29 اگست | 12:47 |
| برج میزان | 14 ستمبر | 12:14 |
| برج عقرب | 03 اکتوبر | 13:14 |
| رجعت در عقرب | 31 اکتوبر | 20:42 |
| مستقیم در عقرب | 21 نومبر | 00:12 |
| برج قوس | 09 دسمبر | 14:42 |
| برج جدی | 29 دسمبر | 09:55 |

### 3-زہرہ ♀

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج قوس | 07 جنوری | 16:17 |
| برج جدی | 04 فروری | 03:29 |
| برج دلو | 01 مارچ | 21:45 |
| برج حوت | 27 مارچ | 00:43 |
| برج حمل | 20 اپریل | 21:10 |
| برج ثور | 15 مئی | 14:45 |
| برج جوزا | 09 جون | 06:36 |
| برج سرطان | 03 جولائی | 20:17 |
| برج اسد | 28 جولائی | 06:53 |
| برج سنبلہ | 21 اگست | 14:06 |
| برج میزان | 14 ستمبر | 18:42 |
| برج عقرب | 08 اکتوبر | 22:05 |
| برج قوس | 02 نومبر | 01:24 |
| برج جدی | 26 نومبر | 05:28 |
| برج دلو | 20 دسمبر | 11:41 |

### 4-مریخ ♂

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج حمل | 01 جنوری | 07:19 |
| برج ثور | 14 فروری | 15:51 |
| برج جوزا | 31 مارچ | 11:12 |
| برج سرطان | 16 مئی | 08:09 |
| برج اسد | 02 جولائی | 04:19 |
| برج سنبلہ | 18 اگست | 10:18 |
| برج میزان | 04 اکتوبر | 09:21 |
| برج عقرب | 19 نومبر | 12:40 |

### 5-مشتری ♃

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج قوس | کیم جنوری | 00:01 |
| رجعت در قوس | 10 اپریل | 22:00 |
| مستقیم در قوس | 11 اگست | 18:37 |
| برج جدی | 02 دسمبر | 23:20 |

### 6-زحل ♄

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| رجعت در جدی | 30 اپریل | 05:54 |
| مستقیم در جدی | 18 ستمبر | 13:46 |
| برج جدی | 31 دسمبر | 23:59 |

### 7-یورانس ♅

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج حمل | کیم جنوری | 00:01 |
| مستقیم در حمل | 07 جنوری | 01:26 |
| برج ثور | 06 مارچ | 13:26 |
| رجعت در ثور | 12 اگست | 07:26 |

### 8-نیپچون ♆

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج حوت | کیم جنوری | 00:01 |
| رجعت در حوت | 21 جون | 19:36 |
| مستقیم در حوت | 27 نومبر | 17:32 |
| برج حوت | 31 دسمبر | 23:59 |

### 9-پلوٹو ♇

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| رجعت در جدی | 24 اپریل | 23:48 |
| مستقیم در جدی | 03 اکتوبر | 11:39 |
| برج جدی | 31 دسمبر | 23:59 |

### 10-راس (راہو) ☊

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج سرطان | کیم جنوری | 00:01 |
| برج سرطان | 31 دسمبر | 23:59 |

### 11-ذنب (کیتو) ☋

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| برج جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| برج جدی | 31 دسمبر | 23:59 |

# کسوف وخسوف 2019ء

**امسال پانچ گرہن ہوں گے۔ 3 سورج گرہن، 2 چاند گرہن ان کی تفصیل پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق حسب ذیل ہیں۔**

## SOLAT PARTIAL — جزوی شمسی گرہن

اس سال کا پہلا شمسی گرہن 6 جنوری 2019 بروز اتوار کو لگے گا۔ جزوی سورج گرہن کا آغاز علی الصبح سحری کے وقت 04:34:08 پر لگے گا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج جدی کے 15.25.02 درجہ پر لگے گا، گرہن کا انتہائی عروج 06:41:26 پر ہوگا جبکہ گرہن کا اختتام 08:48:46 پر ہوگا۔ تائیوان چائنا منگولیا شمالی وجنوبی کوریا روس کے اکثر علاقوں اور جاپان میں اور امریکہ کے ویک آئی لینڈ اور الاسکا میں نظر آئے گا۔ پاکستان ایران انڈیا اور دیگر علاقوں میں گرہن نظر نہیں آئے گا۔ گرہن کا مکمل دورانیہ :04 گھنٹے چودہ منٹ اور اڑتیس سیکنڈ ہوگا۔

## LUNAR TOTAL — مکمل قمری گرہن

اس سال کا دوسرا گرہن اور پہلا قمری گرہن 21 جنوری 2019 بروز پیر کو لگے گا، گرہن کا آغاز 07:36:29 پر ہوگا۔ 09:41 پر مکمل گرہن کا غاز ہوگا۔ جبکہ انتہائی عروج 10:43:15 پر ہوگا، گرہن کا اختتام 12:48:02 پر گا۔ گرہن کا کل دورانیہ چھ گھنٹے اور بارہ منٹ ہوگا فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج اسد کے 00:51:34 درجہ پر لگے گا۔ پاکستان میں اُفق سے نیچے ہونے کی وجہ سے نظر نہیں آئے گا۔ قاہرہ مصر انقرہ ترکی پرتگال ہنگری یونان فرانس گوئٹے مالا اٹلی کیوبا اسپین واشنگٹن نیویارک کولمبیا لاس اینجلس شکاگو امریکہ میں اور بلجیئم برطانیہ روس ارجنٹائن میکسیکو کے اکثر علاقوں میں گرہن کا نظارہ کیا جا سکے گا۔ برصغیر انڈیا پاکستان بشمول عرب امارات میں گرہن نظر نہیں آئے گا۔

## SOLAR PARTIAL — جزوی شمسی گرہن

2 جولائی رات منگل اور بدھ کی درمیانی شب 09:55:13 پر گرہن کا آغاز ہوگا۔ انتہائی نقطہ عروج 03 جولائی کی رات 12:22:27 پر ہوگا جبکہ گرہن کا اختتام رات 02:50:34 پر ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج سرطان کے 10:37:33 درجہ پر لگے گا۔ چلی ارجنٹائین میں مکمل گرہن کا نظارا کیا جا سکے گا جبکہ گرہن کا جزوی حصہ پولینیسیا کوک آئی لینڈ اکواڈور برازیل پیرو یوراگوئے ارجنٹائین بولیویا اور برازیل کے جنوبی حصوں میں گرہن کا جزوی نظارا کیا جا سکے گا۔ رات ہونے کی وجہ سے ایشیا کے اکثر ممالک بشمول انڈیا پاکستان افغانستان میں نہیں دیکھا جا سکے گا۔

## LUNAR TOTAL — مکمل قمری گرہن

جزوی قمری گرہن بروز منگل اور بدھ کی درمیانی رات میں 16 جولائی رات 11 بج کر 51 منٹ پر آغاز گرہن ہوگا۔ انتہائی نقطہ عروج 17 جولائی 02:30:44 سیکنڈ پر ہوگا جبکہ اختتام گرہن 71 جوئی صبح 05:17:38 پر ہوگا گرہن کا کل دورانیہ چھ گھنٹے اور چھبیس منٹ کا ہوگا، فلکیاتی حساب سے یہ گرہن 24:04:09 درجہ پر لگے گا۔ پاکستان سمیت انڈیا انڈونیشیا ایران عراق میں عرب امارات میں اور بلجیئم پرتگال تھائی لینڈ برطانیہ ہنگری مصر ترکی فرانس یونان اٹلی ساؤتھ افریقہ ارجنٹائین آسٹریلیا نیا گرا اور روس کے علاقوں میں گرہن کا نظارا کیا جا سکے گا۔

## SOLAR PARTIAL — جزوی شمسی گرہن

اس سال کا آخری اور پانچواں گرہن بروز جمعرات 26 دسمبر صبح 07:29:53 پر ہوگا۔ انتہائی نقطہ عروج 10:17:46 پر ہوگا جبکہ اختتام گرہن 13:05:44 دوپہر کو ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج جدی کے 04:06:51 درجہ پر لگے گا۔ گرہن کا کل دورانیہ پانچ گھنٹے 35 منٹ ہوگا۔ یہ گرہن پاکستان انڈیا سری لنکا سنگاپور سعودیہ عرب امارات برونائی فلپائین اور اسپین کے جزیروں میں دیکھا جا سکے گا۔

# نمازِ آیات

سورج گرہن — چاند گرہن

از تحقیق: جناب سلطان محمود، گلبرگ، لاہور

**احکام:** یہ نماز چاند اور سورج کو گرہن لگنے سے یا زلزلہ یا سُرخ آندھی یا شدید تاریکی وغیر معمولی برق ورعد (بجلی وچمک) اور تمام حوادثِ آسمانی سے واجب ہوتی ہے جو عموماً باعثِ خوف ہوں خواہ وہ شخص خود نہ ڈرے تو بھی اس پر نمازِ آیات واجب ہو جائیگی۔

☆ چاند گرہن اور سورج گرہن کی نماز کا وقت گرہن کے شروع ہونے سے لے کر ختم ہونے تک ہے بلکہ اَحْوط یہ ہے کہ اتنی تاخیر نہ کرے کہ اس کا وقت نکل جائے۔ ☆ زلزلہ اور دیگر آسمانی حوادث جو خوفناک ہوں کہ جن کا وقت وسیع نہ ہو تو ان کی نماز آخر عمر تک ادا کرنے کی نیت سے ہوگی مثلاً زلزلہ۔ ☆ چاند گرہن اور سورج گرہن سے اگر بروقت مطلع ہو گیا ہو اور عمداً یا سہواً نماز نہ پڑھی ہو تو اسکی قضا بجالانا واجب ہوگی اگرچہ پورا گرہن نہ بھی ہو۔ ☆ اگر گرہن ختم ہونے تک مطلع نہ ہوا ہو بلکہ بعد میں اطلاع ہوئی ہو اگر پورا گرہن ہو تو قضا بجالانا واجب ہوگی ورنہ قضا نہ ہوگی۔

☆ نمازِ آیات کو جماعت کے ساتھ پڑھنا جائز ہے (اپنے مرجع کے عملیہ کی طرف رجوع کریں)۔

**ترکیب:** یہ نماز دو رکعت ہے۔ پہلی رکعت میں پانچ رکوع دو قنوت اور دو سجدے اور دوسری رکعت میں پانچ رکوع تین قنوت اور دو سجدے ہیں۔

**نیت:** نمازِ آیات کی نیت اس طرح کرے مثلاً سورج گرہن کی نماز پڑھتا / پڑھتی ہوں واجب ادا / قضا قُرْبَةً اِلَی الله پھر اس کے بعد تکبیرة الاحرام اللہ اکبر کہے۔ **ترکیب:** تکبیرة الاحرام کے بعد سورۂ الحمد اور ایک دوسرا سورہ جو یاد ہو پڑھے پھر اللہ اکبر کہہ کر رکوع میں جائے ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ ☆ اس کے بعد سورۂ الحمد اور جو سورہ چاہے پڑھے اور دعائے قنوت پڑھے اور اللہ اکبر کہہ کر دوسرے رکوع میں جائے ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ ☆ اس کے بعد سورۂ الحمد اور جو سورہ چاہے پڑھے اور اللہ اکبر کہہ کر تیسرے رکوع میں جائے ذکر رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ ☆ اس کے بعد سورۂ الحمد اور کوئی دوسرا سورہ جو یاد ہو پڑھے اور دعائے قنوت پڑھے اور اللہ اکبر کہہ کر چوتھے رکوع میں جائے ذکرِ رکوع کے بعد اللہ اکبر کہہ کر پھر کھڑا ہو۔ ☆ اس کے بعد سورۂ الحمد اور دوسرا سورہ پڑھے پھر اللہ اکبر کہہ کر پانچواں رکوع کرے ذکرِ رکوع کے بعد کھڑا ہو کر سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کہہ کر سجدے میں جائے۔ دو سجدے کرنے کے بعد دوسری رکعت کے لئے اُٹھ کھڑا ہو۔ دوسری رکعت میں پہلے رکوع میں جانے سے پہلے اور تیسرے رکوع میں جانے سے پہلے اور پانچویں رکوع میں جانے سے پہلے دعائے قنوت پڑھے اور تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔ ☆ اگر صرف ایک قنوت دسویں رکوع سے پہلے پڑھ لے تو بھی کافی ہے

**مختصر نمازِ آیات:** نمازِ آیات کا درج ذیل طریقہ نہایت ہی آسان ترین ہے۔

**نیت:** نمازِ آیات پڑھتا ہوں / پڑھتی ہوں برائے (جس وجہ سے واجب ہو نام لے) قُرْبَةً اِلَی الله کہہ کر تکبیرة الاحرام کہے۔

☆ پہلی رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد سورۂ توحید قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ کے قصد سے بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ ذکر رکوع کرے پھر سیدھا کھڑا ہو کر قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑے ہو کر اَللهُ الصَّمَدُ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑا ہو کر لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ پڑھے اور رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑا ہو کر وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ پڑھ کر رکوع میں جائے۔ پھر سیدھا کھڑے ہو کر سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ پڑھ کر سجدے میں جائے۔ دونوں سجدے بجالا کر دوسری رکعت کے لیے کھڑا ہو جائے۔

☆ مثل سابق دوسری رکعت بجالا کر تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے



# طلسماتی الواح برج حمل تا حوت

سورہ بروج میں ارشاد باری تعالیٰ ہے "والسماء ذات البروج"

(**ترجمہ:** قسم ہے برجوں والے آسمان کی) کائنات میں بارہ منطقۃ البروج ہیں۔ انہیں بارہ بروج کی قسم اللہ تعالیٰ نے کھائی ہے۔ اس پاک و پاکیزہ ذات کا بروج کیلئے قسم کھانا کسی حکمت سے خالی نہیں ہے۔ انہی میں سے ایک ہمارا برج بھی ہے جہاں آج تیز رفتار زمانہ میں قدم قدم پر شادمانی ہم سے روٹھ جاتی ہے۔ نظر بد، جادو ٹونہ اور ناگہانی آفات کا ہمہ وقت خطرہ رہتا ہے، آپ دائمی شادمانیوں کے تسلسل کے حصول کے خواہاں ہوں تو اپنی خصوصی لوح بمعہ ستارہ لاکٹ کی شکل میں لے کر گلے میں پہنیں اور اس کے فوری روحانی نتائج سے لطف اندوز ہوں۔ (اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے، اے کھولنے والے دروازوں کے، اور اے پیدا کرنے والے اسباب کے اور اے پھیرنے والے دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کو اور اے فرحت دینے والے غمگینوں کو، میری فریاد سن، میری فریاد سن، میری فریاد سن۔ بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے رب اور میں نے تیرے سپرد کیا اپنا کام اے پروردگار! اے پروردگار! اے پروردگار! اے اللہ! اے خوشحال کرنے والے، اے رزق، اے کھولنے والے، اے غنی۔) معتبر روایات میں سے ہے کہ برج وستارے کی لوح پاس رکھنے سے روحانی و دنیاوی شادمانی بڑھتی ہے۔ اپنی لوح ہدیہ =/2500 روپے میں حاصل کر سکتے ہیں، علاوہ محصول ڈاک، دُعا کے لئے نام بمعہ والدین کے ساتھ منی آرڈر شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت، کاشانہ زنجانی، 125-D، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، گلبرگ 2، لاہور پوسٹ کوڈ 54660 بھیج کر طلب فرما سکتے ہیں۔ فون نمبر: 042-35752277-042-35872277



# نام سے برج معلوم کرنے کا طریقہ

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال اُن پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپ کے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کیجیے۔ پھر اِسی برج کے تحت نیک و بد سالانہ حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔ صفحہ نمبر 136 ملاحظہ کریں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپکے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنا نام کا برج معلوم کیجیے۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروفِ ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کیجیے۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے تو اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

## حروفِ ابجد قمری

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**Element**: Fire
**Ruling Planet**: Mars
**Symbol**: The Ram
**Your Stone**: Ruby
**Life Pursuit**: The thrill of the moment.
**Secret Desire**: To lead the way for others.

**21 March-20 April**

| | |
|---|---|
| ستارہ: | مریخ |
| حروف: | ال ع |
| دن: | منگل |
| عدد: | 9 |
| رنگ: | سرخ یا قرمزی |
| پتھر: | یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا، اوپل |

## حمل ARIES



آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت**:۔ 2019ء آپ کی حیثیت و شخصیت نیک نامی عزت شجاعت خود اعتمادی میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔ اس کا سبب آپ کے حاکم مریخ کا یکم جنوری تا 14 فروری طالع میں رہنے کے سبب آپ کے اندر ابتداء سال سے ہی کارہائے نمایاں انجام دینے کی خواہش اور تڑپ بڑھے گی۔ تعمیر و ترقی کے ایسے کام جو پہلے ممکن نہ تھے اور آپ اب بطور چیلنج اسے قبول کرتے ہوئے بآسانی انجام دینے کی پوزیشن میں ہونگے۔ آپ کے نصیب کا حاکم ستارہ مشتری بارہ سال بعد اپنے ہی گھر عروج یافتہ رہتے ہوئے اپنے دوست آپ کے طالع کے حاکم مریخ سے 23 تا 27 جنوری نظر تثلیث بننے سے تب آپ کی حیثیت و شخصیت سحر انگیزی سے دوسرے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں۔ عزت و توقیر شہرت و دولت الغرض ہر شعبۂ زندگی سے تعلق رکھنے والے حملی افراد اپنی تھوڑی محنت کا زیادہ صلہ پائیں گے۔ آپ کا تعلق کاروبار یا سیاست سے اگر ہے تب تو آپ کی شخصیت کا دبدبہ اور تسخیر خلائق کے مراحل نہایت آسان ہوں گے۔ آپ کی کہی ہوئی ہر بات مد مقابل کیلئے نہایت اہم ہوگی۔ دیگر مریخ مشتری تثلیث 24 تا 27 جولائی اور تسدیس 10 تا 15 نومبر بننے سے آپ اپنے مقاصد میں نمایاں مقام پا سکتے ہیں۔ تاہم مریخ مشتری کی نحس نظرات 7 مئی اور 10 تا 14 ستمبر بننے سے تب غیر اخلاقی کاموں میں حصہ نہ لیں اور دوسروں پر اندھا اعتماد اور بھروسہ کرنا بھی مناسب نہ ہوگا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن**:۔ 2019ء ابتداء سال میں زہرہ کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب اگرچہ خاطر خواہ مالی فوائد حسبِ منشاء نہ ہوسکیں تاہم جیسے ہی خانہ مال کا حاکم زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ ہوتے ہوئے عین 18,17 اپریل شرفی درجات سے گزرے گا تو ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کی گئی کوششیں بارآور ثابت ہوں اور رُکے ہوئے مالی اسباب و وسائل میں بھی بتدریج بہتری آنے لگے۔ زہرہ مریخ سعد نظرات 16 تا 21 جنوری، 13 تا 16 مئی اور 2 تا 5 دسمبر بننے سے مشترکہ مادی وسائل اور خاندان میں اضافہ ہو سکے گا۔ جز وقتی یا طویل المیعاد سرمایہ کاری کیلئے اپریل اور جون کے مہینے جبکہ جنوری ستمبر اور نومبر کے مہینے احتیاط طلب ہونگے خصوصاً 28,27 جنوری، 12,11 ستمبر اور 19,18 نومبر زہرہ ہبوط اور حضیض کے کمزور درجات سے گزرے گا تب نئے پُرکشش مالی معاملات میں مشاورت سے حصہ لیں۔ تاکہ کسی ممکنہ نقصان سے تحفظ پائیں۔ زہرہ مریخ تربیع 23,22,21,20,19 مارچ بننے سے جنسِ مخالف کے دامِ فریب میں آکر اپنا قیمتی سرمایہ اور محنت خراب نہ کریں۔ ان ایام میں صدقہ اور خیرات جی کھول کر دیں۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر**:۔ بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد یکم جنوری تا 20 مئی مجموعی طور پر کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب عزیز و اقارب، بہن بھائی اور ہمسائیوں کی جانب سے ذمہ داریاں اور فرمائشوں کی شرح میں اضافہ ہو تب اپنے جذبات دبا کر ان کے جذبات کا خیال رکھیں تو ممکنہ ان کی جانب سے کسی الجھن پریشانی یا الزام سے بچا جا سکتا ہے۔ 21 مئی تا 4 جون اور 29 اگست تا 14 ستمبر عطارد اوج و شرف کے گھر میں رہتے ہوئے عزیز و اقارب، بہن بھائیوں سے تعلقات میں خوشگواری آئے گی۔ ناراض بہن بھائی عزیز و اقارب میں صلح و تجدید مراسم ہوسکیں گے۔ 2019ء میں متعدد خوشگوار اندرون ملک سفر پیش آئیں گے۔ عطارد مریخ تربیع 9,8,7 جنوری جبکہ عطارد مریخ قران 20,19,18,17 جون، 10,9,8,7 جولائی اور 4,3 ستمبر بنیں تب غیر ذمہ دارانہ رویہ کسی پریشانی کا باعث بن سکتا ہے۔ نیز جلد بازی اور تیز رفتاری سے ٹریفک حادثات کا اندیشہ۔ اپنے جذباتی پن غم و غصہ پر قابو رکھیں ورنہ دوسروں سے الجھنے کے سبب بلاوجہ کی پریشانیوں سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ جبکہ 2019ء میں عطارد مریخ تسدیس اور سعد ایام 9,8,7 فروری۔ 18,17 مارچ۔ 30 اپریل۔ یکم 2 مئی اور خصوصاً ایام شرف عطارد 6,5 ستمبر۔ اوج عطارد 7,6 اکتوبر بننے سے آپ اپنی ذہانت سے عزیز و اقارب کے مابین ہونے والی رنجشوں کو ثالثی کردار ادا کرتے ہوئے بآسانی اپنے قریبی رشتوں میں پیار و محبت کی

فضاء قائم کرنے میں کامیاب ہوسکیں گے۔

**خاندان، جائیداد، سواری اورزراعت:**۔2019ء ابتداء سال میں وتدالارض کا حاکم ستارہ قمر آٹھویں نحس گھر میں ہبوط یافتہ قمر درعقرب کی پوزیشن میں ہونے کے سبب آپ کے خانگی کاروباری جائیداد اور خاندان سے متعلقہ اہم معاملات میں پسندیدہ یا ناپسندیدہ متعدد تبدیلیاں پیش آسکتی ہیں۔ خصوصاً راہو 5 مئی 2020ء تک وتدالارض رہتے ہوئے خانگی اور خاندانی معاملات کسی تلخی یا بدمزگی سے لازم بچنے کی کوشش کریں ورنہ آپ کی اچھی شخصیت کو دوسروں کی نظر میں بدنام کرنے کی ناکام کوشش کی جاسکتی ہے۔ راہو کی چوتھے موجودگی خانگی اور خاندانی معاملات میں اہم تبدیلیوں کا سبب بھی بنے۔ آپ کسی غیر متوقع جیسی صورتحال کیلئے پہلے سے تیار رہیں۔ خصوصاً بزرگوں اور والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ راس 5 مئی 2020ء جب برج تبدیل کرے گا تبھی کچھ آسودگی ملے۔ 2019ء خاندان اور فیملی سے خوشگوار تعلقات کیلئے ایک غیر معمولی سال ہے آپ آپس میں اپنی قربتیں بڑھا سکتے ہیں۔ زمین جائیداد کی خرید وفروخت پسندیدہ سواری کے حصول زراعت باغبانی کے کاموں میں آپ کی پسندیدہ دلچسپیاں بڑھیں یوں تو وتدالارض کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ اپنے شرفی اور اوجی گھروں سے گزرتے ہوئے مجموعی طور پر سعادت عطا کرتا ہے۔ 2019ء کی سعد تواریخ آپ کیلئے یوں ہے۔ 16,15,14 اور 21,20,19 جنوری، 17,16,15,14,13 فروری، 17,16,15,14,13 مارچ، 13,12,11,10,9 اپریل، 10,9,8,7,6 مئی، 30,6,5,4,3,2 جون یکم، 5,4,2, 6 جولائی، 27,26,25,24,23,22 اگست، 24,23,22,21,20 ستمبر، 21,20,19,18,17 اکتوبر، 17,16,15,14,13 نومبر، 15,14,13,12,11 دسمبر۔ یہ بھی ایام سعد ہیں جن میں زراعت حصول ذاتی سواری اور خانگی وخاندانی سکھ کو ذراسی تدبیر کرکے بڑھایا جاسکتا ہے۔

**اولاد، انعامات ومحبت:**۔2019ء اولاد کی نگہداشت تعلیم وتربیت اور معاملات عشق ومحبت اور خصوصاً انعامات کیلئے یہ سال نہایت اہم دکھائی دیتا ہے۔ پانچویں کا حاکم ستارہ شمس 2019ء میں ان ایام میں نہایت سعد ہوگا۔ 21 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ۔ 21 جون تا 22 جولائی اوج یافتہ اور 23 جولائی تا 22 اگست عروج یافتہ۔ 22 نومبر تا 21 دسمبر جاتِ فرح میں رہتے ہوئے آپ کو عجیب وغریب طریقے سے چھوٹی چھوٹی خوش بختیاں عطا کرے گا۔ آپ میں جدت پسندی کا غلبہ بڑھے گا۔ 9,8 اپریل اور 12,11 جولائی شمس عین شرفی اور اوجی درجات سے گزرتے ہوئے سیروسیاحت موسیقی انفارمیشن ٹیکنالوجی اور جدید حصول علم کا شوق نہ صرف بڑھے بلکہ جنسِ مخالف اور حصول انعامات کی جانب بھی رغبت اور لگاؤ اچانک بڑھ سکتی ہے۔ شمس عطارد تسدیس 25 فروری تا 3 مارچ بننے سے صاحب اولاد اپنے بچوں کے حصول علم اور مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے جدید پلاننگ ومنصوبہ بندی فیملی یا فیملی فرینڈز کی مشاورت سے کرسکیں۔ معاملات عشق ومحبت اور پسندیدہ شادی کیلئے مندرجہ بالا بھی ایام میں کوشش بارآور ثابت ہوں۔ 2019ء احتیاط طلب ایام 20 جنوری تا 19 فروری۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ہیں۔ ان ایام میں جی کھول کر صدقے وخیرات بھی دیں۔ پرائز بانڈز اور انٹرنیشنل لاٹریوں میں حصہ لینے والے افراد 21,20,19,18,17,16 جنوری، 19,18,17 فروری، 16,15,14,13,12 مارچ، 13,12,11 اپریل، 16,15,14,13,12,11,10 اور 31 مئی، یکم جون، حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ شرف شمس 9,8 اپریل اور اوج شمس 12,11 جولائی بھی نہایت اہم تواریخ ہیں۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:**۔2019ء صحت وتندرستی بیماری سے شفا پانے کیلئے ایک نہایت اہم سال ہے۔ پابند صوم وصلوٰۃ حملی افراد کی صحت مجموعی طور پر بہتر رہے۔ تاہم 40 سے زیادہ عمر کے حملی افراد یکم جنوری تا 14 فروری، 29 اگست تا 14 ستمبر اپنی صحت جسمانی کا خصوصاً خیال رکھیں۔ آسانی ہو تو اپنا میڈیکل چیک اَپ کروا کر معالج سے مشورہ لے کر شفایابی کی قوت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ ہلکی پھلکی ورزش، چہل قدمی صبح کی سیر سے نہ صرف صحت بہتر ہو بلکہ آپ کی خود اعتمادی میں بھی اضافہ ہو۔ ترقی اور اعلیٰ ملازمت کے حصول کیلئے سارا سال وقفہ وقفہ سے سعد مواقع ملتے رہیں۔ خصوصاً 21 مئی تا 4 جون، 29 اگست تا 14 ستمبر۔ کے ایام اور خصوصاً 6,5 ستمبر اور 7,6 اکتوبر ان سعد ایام میں اپنی ترقی روزگار کیرئیر کیلئے کی گئی کوششیں بارآور ثابت ہوں۔ 2019ء کے سعد ایام 9,8,7 فروری، 18,17 مارچ، 30 اپریل، یکم، 2 مئی، 20,19,18,17 جون، 10,9,8,7 جولائی، 4,3 ستمبر بننے سے مستقل مزاجی سے افسران بالا وحکام کے تعاون سے ترقی و مراعات کا حصول آسان ہو۔ بے روزگار افراد کیلئے یوں تو سارا سال ہی بہتر مگر خصوصاً یہ ایام مزید سعادت وبہتری لائیں۔ صبر وتحمل اور خود اعتمادی سے آپ بآسانی کیرئیر اور روزگار میں وہ مقام حاصل کرسکتے ہیں۔ جو پہلے کسی سبب آپ کو مشکل سا لگتا ہو۔ حسب توفیق صدقہ وخیرات بھی سارا سال وقفہ وقفہ سے دیتے رہیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:**۔2019ء بیت الزوج کا حاکم ستارہ زہرہ آسمانی کونسل پر نہایت سریع الرفتار تیز رہتے ہوئے

بارہ بروج میں سے چار بروج عقرب قوس جدی دلو میں سال میں دو مرتبہ قیام کرتے ہوئے آپ کو زندگی کی رنگینیوں سے نوازے۔ آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی دوسروں کیلئے کشش محبت خوشی اور شادمانی کا باعث بنے۔ ایسے جواں سال لڑکے لڑکیاں جو اپنی شادی اور خصوصاً عقد ثانی جیسی نیک خواہش کیلئے رشتہ کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ ان کی شادی یا منگنی اس سال سعادت مریخ و مشتری زحل و زہرہ ملنے سے بآسانی ممکن ہو سکے۔ ستارہ زہرہ 20 اپریل تا 15 مئی طالع، 14 ستمبر تا 8 اکتوبر ساتویں میں عروج یافتہ رہنے سے آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل دوسروں سے حصول مفادات کسی جذباتی تعلق کا رشتہ ازدواج شادی خانہ آبادی میں بدلنے جیسے عجیب و غریب رومانٹک سعد واقعات غیر متوقع ممکن ہو سکتے ہیں۔ خصوصاً 27 مارچ تا 20 اپریل، 15 مئی تا 9 جون، 14 ستمبر تا 8 اکتوبر کے ایام نہایت سعد اور خصوصاً 18,17 اپریل اور 27,26 جون تواریخیں نہایت سعد ثابت ہوں۔ جذباتی اور شادی جیسے معاملات کے علاوہ تب مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کام بھی پھلے پھولیں۔ 2019ء میں مریخ زہرہ مشتری سعد نظرات 16,17,18,21,22,23,24,25,26,27 جنوری، 20,22 مارچ، 9,10,13,14,15,16 مئی، 24,25,26,27 جولائی، 8,9,23,24,25,26 اگست، 28,29,30 ستمبر، 10,11,12,13,14,15,23,24,25 نومبر، 2,3,4,5 دسمبر۔ شادی، شراکت، تعلقات دوسروں سے معاملات طے کرنے کیلئے اور دوسروں کی قسمت اپنے ساتھ ملا لینے سے ہر طرح کے دنیاوی روحانی مادی فوائد بآسانی مل سکتے ہیں۔ یاد رہے کہ آپ کا مقدر کوئی حاسد اپنے بد ارادے سے نہیں چھین سکتا۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ بیت الخوف اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ قیام جنوری تا 14 فروری طالع میں طاقتور مشتری اور زحل کی سارا سال اچھی پوزیشن ہونے کے سبب آپ کے پیچیدہ دیرینہ وراثتی معاملات بآسانی قانونی یا پنچائتی طریقے سے حسب منشا حل ہو سکیں گے۔ 2019ء میں انشورنس کلیم لاٹری سے کوئی بڑا مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ مشترکہ مفادات بھی رنگ لائیں۔ 2019ء وراثتی جھگڑوں کا اختتامی سال دکھائی دیتا ہے بشرطیکہ آپ اس سلسلہ میں کوئی سنجیدہ کوشش فرمائیں۔ 2019ء میں مریخ مشتری سعد نظرات 23,24,25,26,27 جنوری، 24,25,26,27 جولائی، 10,11,12,13,14,15 نومبر، بننے سے آپ کو وراثتی شراکتی معاملات میں وہ سب کچھ بآسانی مل سکے جس کی آپ کو عرصہ سے تمنا ہے۔ تاہم 21,6 جنوری، 7 مئی، 17,3 جولائی، 10,11,12,13,14,15 ستمبر۔ احتیاط طلب تاریخیں ہیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:**۔ بیت السفر نصیب کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد اپنے ہی گھر 2 دسمبر تک باقوت رہتے ہوئے آپ کا نصیب یاوری کروا دے گا اپنی قسمت سے بلاوجہ شاکی اداس اور غمگین رہنے والے حملی افراد کا بھی نصیب یاوری کروا دے گا۔ مضبوط قوت فیصلہ سے آپ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے ہر معاملے کا روشن پہلو جان سکیں گے اور اپنے مستقبل کی مشاورت سے محفوظ پلاننگ کر سکیں گے۔ بیرون ملک کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے متعدد کامیاب سفر پیش آئیں۔ ماضی کے قانونی مسائل و پریشانیاں بھی اس سال بآسانی حل ہو سکیں قانونی یا پنچائتی فتح نصیب ہو حج و عمرہ و زیارات مقدسہ کی تمنا رکھنے والے افراد کا مقدر بھی جاگ جائے ان کے پاس سفر مقدس کیلئے زادراہ ہو یا نہ ہو۔ بس ارادہ کر لینے سے بھی غیب سے وسائل مل جائیں۔ 10 اپریل تا 11 اگست رجعت مشتری میں کام قدرے سست ہوں تو مایوس ہرگز نہ ہوں اس کے علاوہ 7 مئی مشتری مریخ مقابلہ جبکہ تربیع 10 تا 12 ستمبر بننے سے تب بھی اہم سفر یا قانونی امور نظر ثانی کے طالب ہو سکیں۔ ان ایام میں حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔ مریخ مشتری تثلیث 22,23,24,25,26,27 جنوری اور 24,25,26,27 جولائی جبکہ تسدیس 10,11,12,13,14,15 نومبر بننے سے آپ اپنے اندر ایک نئی روح توانائی محسوس کریں خود اعتمادی از خود یا مشاورت سے آپ اپنے مستقبل اور نصیب کو بدلنے کے لئے اہم فیصلے کر پائیں گے۔ سعد ایام اہم کئے گئے فیصلے آپ نہ صرف اپنا بلکہ بہت ساروں قریبی احباب کا بھی مقدر سنوار سکیں گے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:**۔ بیت العزت کیرئیر اور بیت الامید کا مشترکہ حاکم زحل 27 سال بعد گزشتہ سال سے ہی اپنے ذاتی گھر میں اوج یافتہ چلا آ رہا ہے۔ گزشتہ سال سے حالات میں بہتری مثبت تبدیلیوں کا جو سلسلہ شروع ہو چکا ہے وہ اس سال بھی تسلسل سے جاری رہیگا۔ کامیابیاں پانے کے لئے فطرتی جلد بازی کی بجائے آپ مستقل مزاجی اپنائیں تو آپ محسوس کرنے لگیں گے کامیابیاں خود بخود چل کر آپ کے پاس آ رہی ہیں۔ آپ کا تعلق کسی بھی شعبہ زندگی سے کیوں نہ ہو۔ آپ حکام بالا اور دوسروں کو اپنے بارے میں مہربان پائیں گے۔ سماجی سیاسی تعلقات میں اچانک اضافہ ہو اور اگر آپ کا سیاست سے تعلق ہے تو پھر آپ کی نہ صرف عزت مقبولیت میں اضافہ ہو کاروباری وسعت اور مزید سرمایہ کاری کیلئے فضا سازگار دیکھیں تو اپنے بزنس میں مزید سرمایہ کاری ضرور کریں حکام افسران بالا کے تعاون سے ترقی مراعات کا حصول یقینی طور سے ممکن ہو سکے گا۔ 2019ء میں زحل مریخ سعد نظرات 13,14,15,16,17 مارچ، 7,8,9,10,11,12 ستمبر اور

21,20,19,18,17 دسمبر نظم وضبط بردباری سے آپ وہ خوشیاں بھی پالیں گے جنہیں آپ بھول چکے تھے۔ غیر محسوس طریقے سے کاروباری اسباب وسائل میں اضافہ ،خود اعتمادی بڑھنے سے آپ اجتماعی طور سے دوسروں کے مفادات کو بھی تحفظ دے پائیں گے۔ دسویں گھر زحل کے ہمراہ کیتو بھی گزشتہ سال سے یہاں مقیم ہے زحل کیتو قرانات 19 اپریل تا 20 جون، 4، 17 جولائی، 16 ستمبر تا 7 اکتوبر آپ کی زندگی میں احساس ذمہ داری محسوس کرنے کیلئے ٹرننگ پوائنٹ ثابت ہونگے۔ آج کی احساس ذمہ داری آپ کی فیملی کے روشن مستقبل کی نوید ثابت ہوسکتی ہے بشرط آپ بروقت اور بہتر فیصلے کریں۔ یہ ایام کاروبار میں انتظامی تبدیلی اور وسعت کے لحاظ سے بھی اہم ہے۔ از خود یا مشاورت سے بھی کئے گئے فیصلے آپ کو اپنی منزل کے قریب پہنچا سکتے ہیں۔

**دوست احباب، خواهشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید اور بیت العزت کا مشترکہ حاکم زحل تمام سال دسویں گھر میں رہتے ہوئے دوست احباب آپ کی جانب سے کچھ زیادہ توقعات وابستہ رکھیں گے۔ آپ کو بھی مشورہ ہے کہ آپ اُن کی توقعات پر پورے اُترنے کی کوشش کریں۔ 2020,2019ء آپ کی زندگی کے کچھ اہم سال ہیں۔ جبکہ کئی پرانے لوگ آپ کی زندگی سے نکل جائیں اور نئے لوگ آپ کی زندگی میں شامل ہوسکیں۔ زحل مریخ تربیع 23,22,21,20,19 جنوری بننے سے دوستوں کی آزمائش پر پورے اُترنے کی کوشش کریں۔ زحل مریخ تثلیث 16,15,14,13,12 مارچ بننے سے تب دوست آپ کے لئے مفید ثابت ہونگے۔ قریبی دوست احباب کا خاص خیال رکھیں تب انہیں آپ کی مدد اور بہترین مشاورت کی ضرورت ہوگی۔ ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں رہے تب دوسروں سے لین دین اور خصوصاً اجنبی افراد پر زیادہ بھروسہ کرنا کسی آزمائش یا تکلیف کا باعث بن سکتا ہے۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعلم کا حاکم ستارہ مشتری 20 دسمبر تک نویں بارہویں کا مشترکہ حاکم ہوکر نویں نہایت طاقتور سعد پوزیشن میں رہے۔ وہ حملی افراد جو بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے ارادہ رکھتے ہیں۔ انہیں مشورہ ہے کہ وہ امیگریشن اپلائی کرنے میں ایک دن کی بھی دیر نہ کریں۔ قدرت ان پر مہربان ہے اس کے علاوہ شوق روحانیات چلہ کشی عبادت و ریاضت جیسے روحانی لمحات آپ کو سکون قلبی اور اپنی ریاضت میں کامیابی کے قریب لے جائیں گے آپ اس سال اپنے علاوہ دوسروں کے لئے جو بھی دعائیں کریں گے وہ یقیناً مستجاب ہونگی۔ ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت میں ہونے کے سبب کچھ حاسد اپنے بد ارادے کے تحت آپ کو نقصان پہنچانے کی ناکام کوشش کرسکیں ہیں۔ کسی مرشد کامل اور بزرگ روحانی سے آپ کو فیض روحانی مل سکے گا۔ 2019ء ستارہ مشتری مریخ نیپچون سعد نظرات 23 تا 27 جنوری، 9 تا 12 مارچ، 12 تا 16 جون، 24 تا 27 جولائی، 10 تا 15 نومبر اور 12 تا 15 دسمبر۔ بننے سے ذہنی سکون اور اعتدال پسندی بڑھنے سے آپ اپنی روحانیت میں بہ آسانی اضافہ کرپائیں۔ نماز کی پابندی کرنے والے بہن بھائی کچھ زیادہ ہی سکون اور مستی میں رہیں۔ انہی ایام میں آپ کے بڑھتے ہوئے ناگہانی اخراجات مسائل و پریشانیوں سے بھی بآسانی نبٹ سکتے ہیں۔ مشتری مریخ نیپچون نحس نظرات 8 تا 20 جنوری، 26 تا 29 اپریل، 7 مئی، 9 اور 16 تا 24 جون، 4 تا 12 ستمبر، 15,14 اور 21 تا 28 ستمبر۔ بننے سے آپ تصوراتی دُنیا سے نکل کر حقائق اور مذہب قرآن شناسی سے آشنائی آپ کی زندگی میں پیدا ہونے والی وقفہ وقفہ سے بے چینی کو دُور کرنے میں ایک روحانی اور ذہنی مدد ہوسکتے ہیں۔ سچائی سے گریز کرنے والے حملی افراد اندیشہ ہے کہ ان ایام میں بے راہ روی کا شکار ہوسکتے ہیں۔ صدقہ وخیرات جی کھول کر دیں۔ بزرگوں مخلصین سے وقفہ وقفہ سے دُعائیں بھی لیتے رہیں۔ اپنے جذباتی مسائل اور راز کسی مخلص کو بتانے سے پہلے اس کا خلوص اور اعتماد ضرور چیک کرلیں۔ صدقہ وخیرات سارا سال وقفہ وقفہ سے دیتے رہیں۔

**حملی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 6 جنوری سورج گرہن کینسر کے گھر میں لگنے سے اپنے کاروبار عزت ساکھ اور صحتِ جسمانی کا خصوصی خیال رکھیں۔ 21 جنوری پانچویں چاند گرہن معاملات عشق ومحبت اور جذباتی معاملات میں آزمائش و پریشانی اور خصوصاً صاحب اولاد افراد کو اپنی اولاد کی آزمائش سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ 3 جولائی سورج گرہن چوتھے لگنے سے ٹریفک حادثات اور خاندان میں مسائل و پریشانیاں کسی بزرگ کی جدائی کا صدمہ پیش آسکتا ہے۔ 17 جولائی چاند گرہن اور پھر 26 دسمبر دسویں سورج گرہن لگنے سے آپ کی بڑھتی ہوئی تجارتی کاروباری عزت وساکھ حاسدین ومخالفت کسی سازش کے تحت متاثر کرسکتے ہیں خصوصاً سیاسی لوگوں کو احتیاط کا مشورہ ہے۔ حسبِ توفیق صدقہ وخیرات جی کھول کر سارا سال اور ان ایام میں ضرور دیں۔

**سعد تواریخ:۔** 2,7,18,25,31 جنوری، 5,8,13,15,16,20,28 فروری، یکم 6,14,16,20,30 مارچ، 4,14,18,28 اپریل، یکم 3,12,14,17,22,27 مئی، یکم 10,14,18,24,29 جون، 8,16,23,25,28 جولائی، 6,11,21,28 اگست، 3,8,9,19,24 ستمبر، 2,7,18,22,31 اکتوبر، 12,15,20,29 نومبر، 3,4,13,14,16,18,19,22,28 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 5,8,13,20,26 جنوری، 2,3,7,11,17,24 فروری، 3,11,18,25 مارچ، یکم 9,16,22,30 اپریل، 8,9,21,29 مئی،

| | |
|---|---|
| Element: Earth | ستارہ: زہرہ |
| Ruling Planet: Venus | حروف: ب۔و |
| Symbol: The Bull | دن: جمعہ |
| Your Stone: Emerald | عدد: 6 |
| Life Pursuit: Emotional and financial security. | رنگ: ہلکا نیلا یا سبز، گلابی |
| Secret Desire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage. | پتھر: اوپل، ہیرا، سفید پکھراج |

**21 April - 21 May**

# ثور TAURUS

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپ کا حاکم ستارہ زہرہ جو خوبصورتی کشش محبت انگیزی اور جذبات محبت پر حکمران ہے ہر جنگ کا انجام صلح و محبت ہی ہے۔ تو پھر کیوں نہ 2019ء کو صبر و تحمل بردباری سے ہم بہتر سے بہتر بنا سکتے ہیں۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ۔ 15 مئی تا 9 جون اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر اوج و عروج یافتہ رہے گا۔ 2019ء ستاروں کی مجموعی طور پر علمی نشست کے سبب مندرجہ بالا یہ بھی ایام آپنے مستقبل کو درخشاں بنانے اپنی حیثیت و شخصیت میں نکھار اور بہتری کیلئے سوشل سماجی سیاسی روحانی معاونت میں ان ایام میں کوشش فرمائیں۔ تو با آسانی بہتری پاسکتے ہیں۔ ستارہ زہرہ کیم تا 7 جنوری، 20 اپریل تا 15 مئی، 8 اکتوبر تا کیم نومبر کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب ان ایام میں اہم فیصلے کرنے میں احتیاط سے کام لیں۔ 2019ء زہرہ مریخ زحل سعد نظرات 16,17,18,21 جنوری، 17,18,19 فروری، 12,13,14,15,16 مارچ، 11,12,13,14 اپریل، 13,14,15,16,31 مئی، کیم جون، 23,24,25,26 اگست، کیم، 2,7,8,9,10 ستمبر، 19,20,21 اکتوبر، 2,3,4,5,10,11,12,17,18,19,20,21 دسمبر بننے سے اپنے وہ اہم کام جنہیں آپ انجام دینا چاہتے ہیں ان ایام کو مشاورت کے ساتھ ترجیح دیں۔ تبھی یقینی طور پر مفادات کا حصول با آسانی ممکن ہو سکے گا تاہم نحس نظرات 19,21,22,23 جنوری، 19,20,21,22,23 مارچ، 6,7,8 مئی، 13,14,15 جون، 18 تا 26 جولائی، 25,26,17 ستمبر، 26,27,28,29 اکتوبر۔ ان ایام کو اپنے اہم کاموں میں ریڈ مارک رکھیں۔ اور خصوصاً اپنی صحت و سلامتی اور اپنے روزمرہ کام اور مسلسل کام میں اپنے آرام کا مناسب وقفہ بھی لازم رکھیں۔ یاد رہے جان ہے تو جہان ہے اور جس کی ہماری گزارش یاد رکھیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں کمزور پوزیشن ہونے کے سبب تاہم مشترکہ مفادات میں یقیناً فائدہ دے۔ 21 مئی تا 4 جون عروج 29 اگست تا 14 ستمبر شرف اور 14 ستمبر تا 9 دسمبر اوج ہونے سے یہ بھی ایام ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کی گئی کوشش بارآور ثابت ہوں۔ سماجی سیاسی اور خاندانی تقریبات آپ کی شرکت سے آپ کی عزت اور ساکھ میں اضافہ ہوگا۔ فنانشل مشاورت و پلاننگ کرنے کیلئے جب عطارد و زہرہ کی سعد نظرات 22 تا 28 فروری، 24,25,26 جولائی، 11 تا 15 ستمبر، 30,31 اکتوبر کو بنیں۔ تب طویل المیعاد معاشی پروگرام پر عمل درآمد کرنا مستقبل کی محفوظ سرمایہ کاری کیلئے ایک نہایت ہی اچھا وقت ہوگا۔ مخلصین اور ہم خیال دوستوں کے تجربات سے بھی فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم چندرماں (قمر) ہر ماہ برج سرطان اور برج سنبلہ میں سعد اثرات جبکہ عقرب اور جدی میں ناقص اثرات کا باعث بنتا ہے۔ قمر کی بارہ برجوں میں تواریخ کا چارٹ جنتری ہذا میں شامل ہے۔ چاند کی بروج میں نشست آپ ہر ماہ کی سعد اور نحس تواریخ نکال سکتے ہیں تیسرے کے مقابل نویں زحل سارا سال رہنے سے عزیز و اقارب بہن بھائیوں کی جانب سے وقتاً فوقتاً فرمائشوں کا سلسلہ جاری رہے۔ اِن کی فرمائش پوری نہ کرنے کے سبب خانگی خاندانی عارضی مسائل و پریشانی کا باعث بن سکتی ہیں۔ 2019ء اس سلسلہ میں اہم ہے آپ عزیز و اقارب کا خیال رکھنے کے ساتھ ساتھ اندرون اور بیرونِ ملک غیر ضروری سفر کرنے سے اجتناب برتیں۔ بعض احباب کو اچانک قانونی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ چوتھے سعد گھر کا حاکم ستارہ شمس 20 جنوری تا 20 مارچ، 21 جون تا 23 اگست سعد پوزیشن میں ہونے کے سبب اندرون ملک سفر ہجرت، کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے سفر کرنا وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتد الارض کا حاکم ستارہ شمس ابتداء سال میں ہی چوتھے چھٹے نصیب کے گھر میں نویں دسویں کے مشترکہ

زحل سے حالتِ قران میں ہو تو خانگی خاندانی گھریلو معاملات کے علاوہ زمین جائیداد و پراپرٹی میں سرمایہ کاری کیلئے بھی احتیاط طلب وقت ہو جبکہ والدہ کی ناراضگی کو ان کی شفقت سمجھ کر خدمت میں کمی نہ آنے دیں۔ جبکہ 21 مارچ تا 20 اپریل اور 21 مئی تا 23 اگست شمس کی سعد نشست سے ثوری احباب کو پراپرٹی میں سرمایہ کاری کا حصول ممکن رہے۔ تب خانگی سکھ اور والدہ کی دُعاؤں سے گھر سواری کا سکھ نصیب ہو۔ شمس زہرہ قران 10 تا 18 اگست پانچویں ہونے سے جائیداد اور سواری کی خرید و فروخت کے سلسلہ میں لین دین کرتے وقت محتاط رہیں۔ 21 مارچ تا 20 اپریل، 23 جولائی تا 23 اگست زمین جائیداد کی خرید و فروخت زراعت باغبانی خانگی اور خاندانی سبھی اُمور حسبِ منشاء حل ہو سکیں گے۔

**اولاد، انعامات و محبت:۔** اس گھر کا اہم ستارہ عطارد تمام سال سریع الرفتار ہونے کے سبب صاحب اولاد اپنے بچوں کے مستقبل کو درخشاں بنانے میں کوشاں رہیں۔ انہیں اپنے بچوں سے خاطر خواہ خوشیاں ملیں۔ بچوں کی صحت اور تعلیم کا معیار خاطر خواہ رہے۔ معاملات الفت و محبت میں ناراض دوستوں سے تجدید مراسم ہو سکیں۔ عطارد زہرہ قرانات 25 جولائی۔ 15,14,13,12,11 ستمبر، 31,30 اکتوبر، سال کے وہ ایام جن میں تجدید مراسم بآسانی ہو سکیں۔ 21 مئی تا 5 جون، 29 اگست تا 14 ستمبر عطارد عروج اور شرف کی حالت میں رہتے ہوئے پسند کی منگنی یا شادی کیلئے کی گئی کوششیں کامیاب اور اولاد کی تعلیم و تربیت کے اہم مواقع ملیں۔ انعامی اسکیموں میں نصیب یاوری کرا سکے۔ بلکہ ایسے ثوری افراد جو انٹرنیشنل لاٹریوں یا پرائز بانڈز میں دلچسپی رکھتے ہوں تو وہ ان سعد تواریخ میں 23,22,21 جنوری، 28,4,3 فروری، 22,21,20 مارچ، 10,9,3,2 مئی، 25,24 جولائی، 22,21,9,8 اگست، 15,14,13,12,11، 30,29,28,27,26,25,24 ستمبر، 31,30 اکتوبر اور 25,24,23 نومبر جس میں بعید از قیاس نہیں کہ ان کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ''انعام لگی نمبرز'' آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمت، کیریئر:۔** شمسی زائچہ کے چھٹے حاکم زہرہ 2019ء میں بھی ستاروں کی ابتداء سال میں کمزور نشست کے سبب اس بات کا اشارہ ہے کہ اپنی صحتِ جسمانی کا خاص طور پر خیال رکھیں۔ ابتداء سال میں زہرہ وبال یافتہ اور قمر در عقرب۔ عطارد بھی وبال، مشتری آٹھویں نحس گھر، زحل غروب اور مریخ کا بارہویں طاقتور ہونا ایسے غیبی اشارے ہیں کہ آپ کی صحت جسمانی اپنا خیال نہ رکھنے کے سبب لمبے عرصہ کیلئے متاثر ہو سکتی ہے۔ بعض احباب شک و وہم یا اس یقین میں مبتلا ہو سکتے ہیں کہ کسی حاسدین مخالفین نے ان پر یا ان کے گھر پر سخت جادو ٹونہ یا بندش کر دی ہے۔ اپنے خدشات اور یقین کو خیر و برکت میں بدلنے کیلئے 40 دن تک سورۃ بقرہ کی تلاوت اپنے گھر آفس یا کاروبار کی جگہ پر کریں۔ تلاوت کرنے کے بعد دم شدہ پانی سب گھر والوں کو پلائیں۔ خود پینے کے ساتھ ساتھ سب کو پلائیں اور دم شدہ پانی کا گھر آفس اور خصوصاً اپنی گاڑی میں سپرے بھی کریں۔ اس عمل کی خیر و برکت سے آپ نہ صرف نظر بد جادو ٹونے سے محفوظ رہیں بلکہ علم الٰہی خیر و امن الٰہی بھی پائیں۔ زہرہ عطارد زحل کی سعد نظرات 14,13 جنوری، 28,22,21,20,19,18,17 فروری، 22,21,20,19 مارچ، 13,12,11,8,7,6 اپریل، 31,18,17 مئی، کیم جون، 25,24 جولائی، کیم، 15,13,12,11,6,5,2 اگست، 31,30,21,20,19,15,14,13 ستمبر، 30,29,14,13 اکتوبر، نومبر، کیم، 12,11,10 دسمبر۔ بننے سے کیریئر اور ملازمت کے بہتر مواقع میسر آ سکیں۔ اگر آپ نے محنت اور آگے بڑھنے کا جذبہ ہے تو ان ایام میں جس بھی کیریئر کا آغاز کریں اس میں آگے چل کر بہتری کے مواقع میسر آ ئیں۔ ان ایام میں اپنا مکمل میڈیکل چیک اپ کروائیں تاہم اچھا معالج بھی مل سکے اور سیر و تفریح کھیل کود میں بھی کچھ وقت دیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:۔** 2019ء بیت الزوج اور بارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ کیم تا 14 فروری بارہویں گھر میں طاقتور ہونے کے سبب آپ اپنی شریک کار یا شریک حیات کی صحت کی جانب سے خاصے متفکر اور پریشان ہو سکتے ہیں۔ 14 فروری تا 30 مارچ۔ 16 مئی تا کیم جولائی، مریخ کی کمزور نشست سے اس دوران کوئی بھی مشترکہ مفادات کے کاموں کا آغاز کرنا مناسب نہ ہوگا۔ تاہم ازدواجی مسائل کے حل کیلئے بزرگوں اور مخلصین کے تعاون کی ضرورت کو نظر انداز نہ کریں اور معاملات کو درگزر کر کے صلح و صفائی کی طرف چلیں۔ ابتداء سال میں زہرہ ساتویں اور 8 اکتوبر تا کیم نومبر پھر سے زہرہ کی ساتویں نشست سے تب ناراض ثوری زوجین میں صلح و صفائی اور عقد کے خواہاں افراد کیلئے بھی خوشخبری۔ شریکِ کار کے ساتھ مشترکہ مفادات کے معاملات میں درپیش پریشانیوں کا خاتمہ ممکنات میں سے کر سکیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری 20 دسمبر تک آٹھویں سے دوسرے گھر کو ناظر رہنے سے خاندان میں اضافہ خواہاں لڑکے لڑکیوں کی منگنی یا شادی کچھ رکاوٹوں کے بعد طے پا جائے۔ ایسے ثوری جو اس سال رشتہ ازدواج میں منسلک ہونے جا رہے ہیں ان سے گزارش ہے کہ وہ مضبوط اور خوشگوار ازدواجی بندھن کیلئے کسی منجم

سے اپنا نیک وقت نکاح کا تعین ضرور کروائیں۔ تا کہ ان کا ازدواجی بندھن مضبوط رہے۔ سماجی و سیاسی ورکر تمام سال اپنے حاسدین مخالفین کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے چوکنا رہیں۔ 2019ء بیت الزوج کا حاکم ستارہ مریخ آپ کے طالع کے حاکم زہرہ کے علاوہ مشتری سے سعد نظرات بنائے گا۔ 16,18,21,22,23,25,26,27 جنوری، 20,21,22 مارچ، 9,10,13,14,15,16 مئی، 24,25,27 جولائی، 8,9,23,24,26 اگست، 28,29,30 ستمبر، 10,12,15,23,24,25 نومبر، 2,3,4,5 دسمبر بننے سے آپ کی حیثیت وشخصیت سحر انگیزی میں اضافہ۔ آپ کا عزت و وقار بڑھے۔ دوسری شادی کے خواہاں افراد بھی اس سعد وقت میں دولہا بن سکتے ہیں۔ یہ سبھی ایام آپسی تعلقات کو بہتر بنانے اور ناراض قریبی ساتھیوں میں صلح وصفائی کیلئے نیک ہے۔ 2019ء میں کوئی نیکی کا وہ کام جو آپ بآسانی کر سکیں اس کا موقع نہ جانے دیں۔ صدقے دینے یا صدقہ جاریہ کے کاموں میں حصہ لینے اور دوسروں یا بزرگوں کی دعائیں لینے سے آپ کی تقدیر بدل سکتی ہے۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف اور گیارہویں کا حاکم ستارہ مشتری اپنے ہی گھر میں 20 دسمبر تک نہایت سعد اور طاقتور پوزیشن میں ہونے کے سبب 2019ء میں آپ کو مفت کی دولت یا وراثت بآسانی مل سکتی ہے۔ مشترکہ مفادات کے کاموں میں فوائد کوئی بڑا انشورنس کلیم، یا انٹرنیشنل لاٹریوں میں حصہ لینے سے کوئی بڑا جیک پاٹ بھی لگ سکتا ہے۔ 2019ء اس لحاظ سے بھی اہم ہے کہ آپ کے دیرینہ وراثتی جھگڑے بآسانی حل ہو سکتے ہیں اور آپ کی عزت وبھرم اور وقار میں اضافہ ہو۔ 2019ء مشتری زہرہ زحل سعد نظرات 21,22,23 جنوری، 17,18,19 فروری، 20,21,22 مارچ، 11,12,13 اپریل، 9,10,31 مئی، یکم جون، 8,9 اگست، یکم 2,28,29,30 ستمبر، 19,20,21 اکتوبر، 23,24,25 نومبر، 10,11,12 دسمبر بننے سے آپ کے مجموعی طور سے سبھی شراکتی مالی معاملات عزت و وقار کے ساتھ آگے بڑھیں۔ ان ایام میں ٹھوس سرمایہ کاری اپنی ملنے والی وراثت کو آپ اپنے آنے والی نسلوں میں بآسانی منتقل کریں تو یہ آپ کیلئے بہترین عمل ہوگا۔ وہ احباب جن کا کاروبار کمزور چل رہا ہے وہ کسی بھی خوش بخت شخص کی شراکت یا اپنے شریک حیات کی زبانی یا تحریری شراکت سے اپنے کاروبار میں کر کے اپنے بگڑے کاموں کو اس تدبیر سے نہ صرف سنوار سکتے ہیں بلکہ دوسروں کا نصیب اپنے ساتھ جوڑنے سے بھی بہتری و نیکی بآسانی پا سکتے ہیں۔ صدقہ جاریہ کا کوئی ایسا کام جو آپ کے ساتھ اچانک ہو سکتا ہے جس سے آپ روحانی سکون و سکھ پا ئیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر اور نصیب کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل 27 سال کے بعد 17 دسمبر 2020ء تک اپنے ہی گھر میں طاقتور رہتے ہوئے دانشمندانہ طریقے سے آپ کا نصیب بیدار کروائے گا۔ آپ اپنے منصب میں عزت و توقیر و ترقی کیلئے اس عرصہ میں جو بھی کوشش کریں گے ان میں کامیابی آپ کا مقدر بنے گی۔ کاروباری اغراض ومقاصد کے تحت متعدد ملکی وغیر ملکی سفر پیش آئیں۔ فلسفیانہ نقطہ نظر اور اعلیٰ رتبہ کے حصول کیلئے آپ جو بھی کوششیں فرمائیں ان میں کامیابیاں نصیب ہوں۔ گزشتہ سال جن قانونی مسائل پریشانیوں سے آپ کو واسطہ رہ چکا ہے اب یہ مسائل و پریشانیاں آبرومندانہ طریقے سے قانونی بہتر طریقے سے حل ہو جائیں۔ بیرون ملک خوشگوار سفر خصوصاً حج و زیارات مقدسہ خواہاں ثوری افراد کا مقدر بنے۔ 2019ء زحل زہرہ سعد نظرات 17,18,19 فروری، 11,12,13 اپریل، 6,7,8,31 مئی، یکم جون، یکم 2 ستمبر، 19,20,21 اکتوبر، 10,11,12 دسمبر، بننے سے بیرون ملک کاروباری اغراض ومقاصد اعلیٰ تعلیم کے حصول کے خواہاں طلبہ اپنے سبھی ایجوکیشنل کاموں میں ترقی و کامیابی پائیں۔ تاہم زحل مریخ نحس نظرات 6,7,8 مئی، 16,17 جولائی، 20,25,26 ستمبر بننے سے ان ایام میں لمبا بیرون ملک سفر کرتے ہوئے آپ کا سامان چوری چکاری یا کھو سکتا ہے۔ نقل وحمل میں دوسرے لوگ آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کر سکتے ہیں ایسے میں شریر لوگوں سے محتاط رہیں۔ حسب توفیق صدقہ وخیرات ضرور دیتے رہیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:۔** شمسی زائچہ میں وتد السماء کیرئیر اور نویں نصیب کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل سال کی ابتداء سے ہی نویں غروب رہتے ہوئے اجنبی افراد سے محتاط اور کاروباری معاملات میں حاضر دماغی کی ضرورت رہے۔ مخلص احباب کا تعاون رکھیں اور نت نئے تجربات کی بجائے تجربہ شدہ افراد کے مشوروں پر عمل مفید رہے۔ صبر وتحمل و حوصلہ مندی سے کام لیں۔ زہرہ عطارد زحل نحس نظرات 2 مارچ، 30 اپریل، یکم 2,6,7,8 مئی، 16,17 جون، 22,23,25,26 ستمبر بننے سے سازشی افراد سے محتاط رہیں تب کاروباری معاہدے احتیاط سے کریں اور لین دین میں دوسروں پر بھروسہ زبانی کلامی کی بجائے تحریری شکل میں کریں۔ ہم مزاج افراد سے مشاورت ضرور کریں اور صدقہ وقفہ وقفہ سے ان ایام میں ضرور کریں۔ جبکہ زہرہ عطارد زحل سعد نظرات 13,14 جنوری، 17,18,19,20,22,28 فروری،

22,20,19 مارچ، 6,7,8,11,12,13 اپریل، 16,17,31 مئی، یکم جون، 24,25 جولائی، یکم 2,5,6,11,13,15 ستمبر، 13,14,15,19,20,21,30,31 اکتوبر، 13,14,29,30 نومبر اور 10,11,12 دسمبر۔ بننے سے روزگار میں بہتری کے مواقع ملیں اور کیریئر کاروبار میں ترقی اور کام کو آگے بڑھانے کے وسائل مل سکیں۔ تب کاروباری معاہدے بھی مفید ثابت ہوں اور بیرون ملک سفر بھی کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے کریں۔ تو کامیابی مل سکے۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم مشتری 2 دسمبر 2019ء تک آٹھویں رہتے ہوئے خانہ مال، وتد السماء اور وتد الارض کو ناظر رہتے ہوئے زمین جائیداد اور سواری کی خرید و فروخت میں بزرگوں اور مخلصین سے مشاورت ضرور کریں جبکہ حلقہ احباب اور سیاسی و سماجی اُمور بھی حسب منشاء نتائج نہ دے سکیں تو مایوس نہ ہوں بلکہ اپنے ظرف کے مطابق ایسے کم ظرف اور ناعاقبت اندیش لوگوں سے محتاط رہیں۔ 2019ء زہرہ مشتری نحس نظرات 15,16 اپریل، 21,23,24 جون، 2,3 ستمبر بننے سے دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونے پر پریشان نہ ہوں بلکہ ایسے افراد سے محتاط رہیں جو اپنے مقاصد کیلئے آپ کو استعمال کر سکتے ہیں۔ زہرہ مشتری سعد نظرات 21,22,23 جنوری، 20,21,22 مارچ، 9,10 مئی، 8,9 اگست، 28,29,30 ستمبر، 23,24,25 نومبر بننے سے یہ ایام مجموعی طور پر آپ کی حیثیت و شخصیت میں اضافہ، دوسروں کی نظروں میں عزت و وقار بڑھے۔ کئی ایک رُکے کام اور دیرینہ خواہشات ان ایام میں کوشش کرنے سے پوری ہو سکیں۔ اور حلقہ احباب میں جو لوگ شامل ہوں وہ مستقبل قریب میں آپ کیلئے خاص اہمیت کے حامل ہوں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعداء بارہویں کا حاکم مریخ یکم جنوری تا 14 فروری حالتِ عروج بارہویں میں رہتے ہوئے حاسدین مخالفین کو ان کے بد ارادوں میں زیر کرے لیکن ساتھ ساتھ اخراجات میں اضافہ بھی لائے جبکہ بیرونِ ملک امیگریشن کے خواہشمند افراد اس دوران اپلائی کریں تو حسبِ منشاء خواہش کا حصول ممکن ہو سکے۔ 16 مئی تا یکم جولائی مریخ کمزور و ناقص پوزیشن میں رہتے ہوئے تب آپ کو صدقہ و خیرات کی اور خفیہ حاسدین و دشمن سے بچنے کی ضرورت رہے۔ صحتِ جسمانی کا خاص خیال رکھیں اور ورزش کو روزمرہ معمولات کا حصہ بنائیں ورنہ بیماریوں کا اندیشہ۔ جبکہ زہرہ زحل سعد نظرات 17,18,19 فروری، 11,12,13 اپریل، 31 مئی، یکم جون، یکم ,2 ستمبر، 19,20,21 اکتوبر اور 10,11,12 دسمبر بننے سے کئی ایک مسائل و مشکلات بآسانی حل کر سکیں اور حل المشکلات کیلئے ان ایام میں بزرگوں و مخلصین کا تعاون رہ سکے جبکہ اخراجات کیلئے بھی پلاننگ احسن طریقے سے انجام دیں اور مسائل پر قابو پایا جا سکے۔

**ثوری مرد و زن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 6 جنوری سورج گرہن نویں لگنے سے تعلیم، بیرونِ ملک سفر میں خواہ مخواہ کی تاخیر و رکاوٹ بالخصوص روحانی خلائق و چلہ کشی میں ناکامی۔ 21 جنوری چوتھے چاند گرہن خانگی خاندانی سواری سے متعلقہ معاملات میں خاص احتیاط اور میڈیکل چیک اَپ میں کوتاہی نہ برتیں۔ 3 جولائی سورج گرہن تیسرے گھر ہونے سے بہن بھائی عزیز و اقارب رشتے دار اور ہمسایوں سے وابستہ توقعات میں مایوسی جبکہ ہمت و حوصلہ کیلئے بزرگوں سے مشاورت رکھیں اور سفر اشد ضروری ہو تو صدقے دے کر کریں۔ 17 جولائی چاند گرہن اور 26 دسمبر سورج گرہن نویں لگنے سے بیرونِ ملک سفر پر جاتے وقت صدقے دیں اپنے سامان کا خیال جبکہ اجنبی افراد سے محتاط رہیں۔ طلبہ تعلیم کیلئے بیرون ملک نہ جا سکیں تو مایوس نہ ہوں بلکہ صدقات دیں اور نیک ایام میں دوبارہ سے اپلائی کریں۔ ان نحس ایام میں جی کھول کر صدقے دیں۔

**سعد تواریخ:۔** 2,13,22,31 جنوری، 6,11,21,25 فروری، 8,13,22 مارچ، 2,7,12,21 اپریل، 2,9,12,14,18,22,27,31 مئی، 2,3,6,11,21,27,28 جون، 2,6,8,11,18,21,25,27 جولائی، یکم ,5,9,10,14,21,26,30 اگست، یکم ,4,7,9,13,20,25,29 ستمبر، 4,9,20,22,25,29,31 اکتوبر، 3,9,3,19,24,28 نومبر، 3,4,9,11,13,19,24,29 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 6,10,21,24 جنوری، 9,16,23 فروری، 11,21,23,25,27 مارچ، 10,13,15,16,24,27 اپریل، 7,10,17,24 مئی، 9,16,24 جون، 3,16,17,24 جولائی، 2,7,15,24 اگست، 2,6,15,23,26 ستمبر، یکم، 7,13,15,23 اکتوبر، 6,14,22 نومبر، 7,18,21,22,26 دسمبر۔

# جوزا

GEMINI

| | |
|---|---|
| ستارہ: | عطارد |
| حروف: | ق ک |
| دن: | بدھ |
| عدد: | 5 |
| رنگ: | پیلا یا ملے جلے |
| پتھر: | سبز عقیق، زمرد، فیروزہ، اونکس جیڈ |

**22 May - 21 June**

Element: Air
Ruling Planet: Mercury
Symbol: The Twins
Your Stone: Aquamarine
Life Pursuit: To Explore a little bit of everything.
Secret Desire: To be ahead of the crowd.

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورحانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:۔** 2019ء ایک غیر معمولی اور اہم سال جو آپکی شخصیت میں تعمیر و ترقی کیلئے اہم فیصلے لا سکتا ہے۔ اپنے اندر بے چینی اُداسی اور مایوسی کو کسی بھی وقت جگہ نہ دیں۔ 17 اپریل تا 6 مئی، 29 اگست تا 9 دسمبر ستاروں کی سعد پوزیشن آپ کی حیثیت وشخصیت میں بہتری آئے اور آپ ذرا سی ہمت اور کوشش سے اپنے محدود وسائل میں بھی کامیابیاں پا سکتے ہیں۔ شمسی زائچے کے چاروں اوتار کے حاکم ستارہ عطارد و مشتری کی سعد نظرات 4,3 فروری، 25,24 ستمبر، 3,2 مئی، 22,21 اگست بننے سے آپ ذمہ داری اور فرض شناسی سے اپنے اور دوسروں کیلئے اجتماعی اچھے اور اہم فیصلے کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ اپنی مثبت اور تخلیقی صلاحیتوں کے سبب ہمیشہ دوسروں کو کچھ نہ کچھ سکھلانے کے جنون میں کسی حد تک کامیاب رہیں۔ 2019ء کی وہ تواریخ جو احتیاط طلب۔ 23,22 فروری، 17,16,15 مئی، 13,12,11 اگست، 7,6,5 ستمبر اور 30 مئی تا 6 جون نہایت احتیاط طلب ایام ان ایام میں دوسروں سے بحث مباحثہ اپنے فیصلے دوسروں پر مسلط کرنے کے علاوہ حکام اور بزرگوں کی ناراضگی سے بچنے کیلئے اپنے جذباتی پن غم وغصہ پر قابو رکھیں۔ عرض کردہ صدقات کی سارا سال ادائیگی سے آپ کی عزت و بھرم تسلسل سے قائم و بحال رہے گا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:** خانہ مال کا حاکم ستارہ قمر ابتداء سال میں قمر در عقرب اور کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ 2019ء میں غیر ضروری اخراجات سے محفوظ رہنے کیلئے ابتداء سال میں ہی کوئی پلاننگ کرلیں۔ 2019ء وسعتِ رزق حصول خیر و برکت میں اضافہ کیلئے آپ اپنے مالک حقیقی سے تجارت کرتے ہوئے روزانہ حسب توفیق غرباء کو صدقہ وخیرات دیں۔ آپ کا یہ حسن عمل آپ کے رزق میں آپ کیلئے غیر متوقع وسائل و اسباب لے کر آئے ستارہ قمر ہر ماہ ڈھائی دن کیلئے جب برج سرطان میں آئے تب آپ کیلئے مستقبل کے ماہانہ فیصلے یا پروگرام بنانے مالی وسعت میں بہتری کیلئے نگینہ موتی یا دُر نجف ہاتھ میں پہننا نیک اس کے علاوہ زحل 2020,2019 شراکت شریک کار یا شریک حیات کے خانہ مال میں رہے ان دو سالوں میں شراکتی کاروباری یا پھر با اعتماد ساتھی سے ملکر کسی بھی قسم کے مشترکہ مفادات کے کاموں میں حصہ لینے سے ذرائع آمدن میں اضافہ کا باعث بنے۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:۔** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ شمس آپ کے حاکم عطارد کا فطرتی ساتھی اور دوست ستارہ جو آپ کو ہر آڑے وقت میں ہمت و حوصلہ دلانے کے ساتھ ساتھ آپ کو دانشمندی اور درست فیصلے کرانے میں مدد دیتا ہے۔ ستارہ شمس 21 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ، 20 اپریل تا 21 جون تا 23 جولائی اوج یافتہ، 23 جولائی تا 23 ستمبر ترفع یا عروج یافتہ اور پھر 22 نومبر تا 22 دسمبر حالت فرح میں رہے۔ ان ایام میں اندرون ملک کئے گئے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوں۔ صلہ رحمی اپنے عزیز و اقارب اور خصوصاً سفید پوش اور کم گو عزیز و اقارب اور پڑوسیوں کا خیال رکھیں یہ عمل آپ کیلئے بہترین صدقہ اپنے عزیز و اقارب بہن بھائیوں سے ان ایام میں تجدیدِ مراسم ہوسکیں۔ 2019ء جس کسی بھی قریبی عزیز سے ملاقات ہو خصوصاً بزرگوں سے دُعا کیلئے بھرپور درخواست کریں۔ دُعا کا اگرچہ کوئی رنگ نہیں ہوتا لیکن وہ آپ کی زندگی میں رنگ لگانے کیلئے کافی ہے۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** وتد الارض اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 2019ء میں اپنی تیز رفتاری سے آپ کو عجیب و غریب طریقے سے متعدد سعادتیں عطا کرے خصوصاً 17 اپریل تا 6 مئی فرح، 21 مئی تا 5 جون ترفع، 29 اگست تا 14 ستمبر شرف، 3 اکتوبر تا 9 دسمبر اوج میں رہتے ہوئے آپ کی عزت اور توقیر اور ساکھ میں اضافہ مخلصین اور بزرگوں کا تعاون خصوصاً زمین جائیداد کی خرید و فروخت زراعت

باغبانی خاندانی اور خانگی حالات و معاملات میں ان ایام میں بہتری اور خصوصاً مشتری کی سعد نظرات 4,3 فروری، 3,2 مئی، 26,25,24 ستمبر ان ایام میں سعادت و خوش بختی اور مستقبل کے اہم فیصلے نیک اور ناراض افراد میں دوستی اور صلح جیسی اہم ذمہ داریاں نبھا کر روحانی خوشی پائیں۔ تاہم 10 فروری تا 17 اپریل ہبوط، 9 تا 31 دسمبر وبال یافتہ ہونے کے علاوہ خصوصاً عطارد مشتری تربیعات اور مقابلہ 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 7,6,5 ستمبر، 30 مئی تا 9 جون بننے سے ان ایام میں خانگی خاندانی مسائل ٹریفک حادثات اور نظر بد جادو جیسی کیفیت محسوس کریں تو ممکنہ ہر قسم کی پریشانیوں سے بچنے کیلئے 11 مرتبہ آیت الکرسی اوّل و آخر 11,11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں دم شدہ پانی پئیں اور گھر کی دیواروں اور کاروباری جگہ پر بھی سپرے کریں۔ 2019ء پانچ جوڑے سبزی مائل آسٹریلین طوطے اپنے گھر یا کاروباری جگہ پر پالیں اور ان کی نگرانی کریں تو بھی آپ کے معاملات میں خیر و برکت نمایاں رہے۔

**اولاد، انعامات و محبت:۔** بیت اولاد کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں 6 جنوری تک نحس چھٹے ہمراہ قمر در عقرب ہونے سے اولاد کی جانب سے فکر و پریشانی، غیر متوقع کسی پریشانی کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔ صاحب اولاد حضرات اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت نگہداشت ان کے روز و شب کو یوں چیک رکھیں جیسے آپ کے اپنے والدین بچپن میں آپ کی ہر اچھی بری شے کا خیال رکھتے تھے۔ 2019ء کی اہم سعد تواریخ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف، 9 جون تا 28 جولائی اوج، 28 جولائی تا 21 جون قرآن ملکی رہے۔ مجموعی طور پر یہ بھی ایام آپ کیلئے اولاد محبت انعامات کیلئے سعد وہ جوزوی جن کے بچے ماشاء اللہ جوان ہیں آپ ان کی منگنی یا شادی کی خوشیاں بھی دیکھ پائیں۔ زہرہ عطارد سعد نظرات 22 تا 28 فروری، 25,24 جولائی، 15,14,13,12,11 ستمبر، 31,30 اکتوبر بننے سے مجموعی طور پر ان گھر سے متعلقہ بھی امور بخیر و خوبی انجام پا گئیں۔ ایسے افراد جو حصول انعامات کے شائق ہیں 2019ء میں پرائز بانڈز، انٹرنیشنل لاٹریوں میں دلچسپی کیلئے سعد تواریخ 21,18,17,16 جنوری، 28,27 فروری، 18,17 مارچ، 30 اپریل، یکم، 16,15,14,13,2 مئی، 20,19,18,17 جون، 25,24,10,9,8,7 جولائی، 26,25,24,23 اگست، 15,14,13,12,11,4,3 ستمبر، 31,30 اکتوبر، 5,4,3,2 دسمبر کی سعد تواریخ نوٹ فرمالیں۔ ان تواریخ میں حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ''انعام کی نمبرز'' آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:۔** بیت المرض کا حاکم ستارہ مریخ یکم جنوری تا 14 فروری گیارہویں گھر میں رہتے ہوئے دوسرے پانچویں اور چھٹے گھر کو ناظر ہونے اور ابتداء سال میں عطارد نحس زحل اور کیتو کی کمزوری کے سبب جوزوی افراد کیلئے 2019ء اپنی صحت و سلامتی کا ایک اہم سال معلوم ہوتا ہے۔ آپ کا تعلق عمر کے کسی بھی حصے سے کیوں نہ ہو آپ کو یہ بات ہدیہ نصیحت ہے کہ اپنا جنرل میڈیکل چیک اپ یا خصوصاً وہ جسمانی تکلیف جس کا آپ کو پہلے سے علم ہے اس کی اغذیہ اور ادویہ پرہیز اور علاج سے غفلت نہ برتیں۔ اپنے ڈاکٹر کی بتائی ہوئی ہدایت پر عمل کرنے کے علاوہ صبح کی سیر ہلکی پھلکی ورزش کو معمول بنالیں یا پھر 2019ء میں ذہنی دباؤ و تفکرات ڈپریشن اور جذباتی پن غم و غصہ سے بچنے کیلئے نماز اور تلاوت کلام پاک بھی چند آیات کی روزانہ پابندی آپ کی روح کو حیرت انگیز طریقے سے توانا و بحال رکھنے میں مددگار ثابت ہو۔ ہم اشرف المخلوق اسی سبب ہیں کہ ہماری روح کا روحانیت کے سبب اپنے مالک سے جتنا مضبوط رشتہ بنا رہے۔ ہماری روح طاقتور ہونے سے ذہنی و جسمانی سکھ اور آرام و خوشی کا باعث بنتی ہے۔ خصوصاً مریخ و عطارد کی نحس نظرات 9,8,7 جنوری بنیں تب اپنا میڈیکل چیک اَپ اور صدقہ و خیرات ضرور دیں اور ٹریفک میں جلد بازی سے بھی اعتراض کریں۔ مریخ عطارد سعد نظرات 7، 8، 9 فروری، 18,17 مارچ، 30 اپریل، یکم 2 مئی، 20,19,18,17 جون، 10,9,8,7 جولائی، 4,3 ستمبر بننے سے اپنا میڈیکل چیک اَپ ان ایام میں کروانے سے آپ کو معمولی رائے سے بھی جلد افاقہ ملے۔ دیرینہ امراض میں مبتلا افراد کو کوئی اچھا ڈاکٹر میسر آجائے۔ صحتِ جسمانی میں خصوصاً ذہنی تفکرات اپنا گلہ، معدہ، اور جگر سے متعلقہ امراض کا ضرور خیال رکھیں۔ اپنے جسم میں توانائی کے تسلسل کیلئے پانی اور دودھ کا استعمال مناسب رکھیں ان ہی ایام میں کیرئیر اور ملازمت سے متعلقہ پیشہ ورانہ خوش خبریاں ملیں۔ بے روزگار افراد کو روزگار کے اچھے مواقع اور ترقی تبدیلی ملازمت کے خصوصاً بیرونِ ملک حصول روزگار کیلئے جانے والے افراد کیلئے بہتر مواقع بآسانی میسر آسکتے ہیں۔ رزق اور صحت کیلئے 2019ء میں صدقات کا تسلسل قائم رکھیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:۔** شمسی زائچہ کا ساتواں گھر بیت الزوج اور دسویں کا مشترکہ حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 20 دسمبر

تک ساتویں گھر میں عروج یافتہ اور بارہ سال کے بعد نہایت طاقتور پوزیشن میں ہونے کے سبب 2 دسمبر تک یہاں رہتے ہوئے خانگی، خاندانی، شراکتی ازدواجی خوشیوں میں اضافہ کا سبب بنے۔ 2019ء ان جواں سال خواہاں لڑکے لڑکیوں کیلئے نہایت خوش بخت سال ہے کہ ان کی شادی میں متوقع رکاوٹیں سبھی دور ہوں اور ان کا رشتہ حسب منشاء کسی اچھی جگہ طے پائے۔ عقد ثانی کرنے کے خواہاں اور خصوصاً بڑی عمر کے جوزوی افراد جو ابھی تک اپنی شادی نہ ہونے کے سبب پریشان چلے آرہے ہیں ان کیلئے خوش بختی ہے کہ اس سال ان کی شادی خانہ آبادی بآسانی ہو جائے گی۔ 2019ء اگرچہ بہت سارے معاملات کیلئے احتیاط طلب لیکن شادی بیاہ اور مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کاموں کیلئے نہایت اہم اور خوش بخت سال دکھائی دیتا ہے۔ اور جو لوگ خفیہ طور سے بھی شادی کرنے کا پلان بنا رہے ہیں وہ بھی اپنے مقصد میں کامیاب ہو سکیں اور ناراض زوجین کے مابین مقدمات خواہ عدالت میں علیحدگی اور طلاق جیسی نازک صورتحال پر پہنچ چکے ہیں۔ ان کیلئے خوشخبری ہے کہ اگر وہ اپنا گھر دوبارہ سے بسانا چاہیں تو ذرا سی کوشش سے ناراض زوجین کے مابین صلح ہو جائے بزرگوں کا فرمانا ہے کہ شادی کرنا کوئی کمال نہیں مگر اس خوبصورت بندھن کو زندگی میں آخر تک نبھانا ہی زندگی کی کمال خوبصورتی ہے۔ اسی سبب کائنات کی خلقت آدم وحوا کی تخلیق سے ہوئی۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ بیت الخوف وراثت اور مشترکہ مفادات کا حاکم ستارہ زحل 17 دسمبر 2020ء تک اپنے گھر میں عروج یافتہ رہے۔ 2019ء اور 2020ء حصول وراثت اور شراکتی معاملات کے علاوہ انشورنس کلیم کے حصول کیلئے انتہائی سعد سال ہے۔ وجوزوی افراد جن کا حصول وراثت کیلئے اپنے وراثتی شراکت داروں سے کوئی پنچایتی قانونی تقاضہ چلا رہا ہے ان کا تصفیہ خیر کی کوشش مخلصین اور بزرگوں کی مشاورت سے پنچایتی یا قانونی طریقے سے بآسانی حل ہو سکے گا۔ وہ جوزوی افراد جو کبھی غیب سے بغیر محنت کے دولت ملنے کے خواب دیکھتے ہیں ان کے خواب 2019ء میں سچ ثابت ہو سکتے ہیں۔ ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر جب رجعت میں ہوگا تب اپنے جذباتی پن اور غم وغصہ اپنے اوپر غالب نہ آنے دیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:**۔ بیت السفر اور بیت الخوف کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل تمام سال نویں سے بارہویں رہے۔ 2019ء بیرون ملک سفر کاروبار سیاحت حج وزیارات اور عمرہ کی سعادت جیسی خواہشات رکھنے والے افراد اپنے حصول مقاصد کیلئے مستقل مزاجی سے کاربند رہیں گے۔ انہیں انجام کار کامیابی مل سکتی ہے۔ خصوصاً قانونی معاملات بھی مشاورت اور توجہ کے طالب ہونگے۔ غیر مستقل جوزوی افراد کو ہمدردانہ مشورہ ہے کہ وہ اپنے مقاصد کے حصول کیلئے کیا ہی اچھا ہو کہ 2019ء مستقل مزاجی صبر وتحمل بردباری سے اپنے حصول مقاصد کیلئے کوشاں رہیں۔ زحل عطارد سعد نظرات 13، 14 جنوری، 19، 20 فروری، 19، 20، 21 مارچ، 6، 7 اپریل، 13، 14، 15 اکتوبر، 13، 14، 29، 30 دسمبر بننے سے ان سعد ایام میں آپ کو غیر متوقع طور پر کامیابیاں نصیب ہوں۔ مستقبل کی منصوبہ بندی اور بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے اپلائی کرنا بھی نیک رہے۔ قانونی معاملات میں نظر ثانی فرمائیں۔ عطارد زحل نحس نظرات 2 مارچ، 30 اپریل، یکم، 2 مئی، 16 جون، 22، 23 ستمبر دوسروں کے دام فریب میں آنے سے بچیں اور جلد بازی میں کوئی غلط فیصلہ نہ کریں۔ اور صدقہ خیرات پورا سال تسلسل سے دیتے رہا کریں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ بیت العزت اور کیرئیر کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری آپ کی زائچہ کے دسویں سے دسویں یعنی ساتویں گھر میں 20 دسمبر تک رہتے ہوئے کاروباری عزت وتوقیر میں بڑھاوا آئے گا۔ آپ کی بڑھتی ہوئی کاروباری عزت وساکھ اور نام آوری میں اضافہ، دیگر آزمائش طلب حالات کے باوجود کاروباری معاملات میں بہتری رہے۔ 2019ء نئے کاروبار کے آغاز یا کاروبار میں تبدیلی بہتری یا مزید سرمایہ کاری کرنے کیلئے یہ سال نہایت اہم ثابت ہوگا۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ اپنی محنت کے ثمرات بآسانی پا سکتے ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد بھی اپنے کیرئیر میں بہتری پائیں گے۔ ذمہ دار فرائض منصبی کی ادائیگی سے ترقی کا عنصر غالب رہے۔ 2019ء سماجی سیاسی دلچسپی رکھنے والے جوزوی افراد کیلئے یہ سال نہایت اہم ہے۔ آپ کی کم محنت اور کوشش بھی آپ کو معاشرے میں خصوصاً حکام اور با اثر افراد کی نظروں میں عزت وتوقیر دلا سکتے ہیں۔ 2019ء میں اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے آپ جتنی بھی محنت سے مشاورت وپلاننگ کریں ان کے ثمرات آپ کو حیرت انگیز طریقے سے ملیں۔ عطارد مشتری سعد نظرات 3، 4 فروری، 2، 3 مئی، 21، 22 اگست، 24، 25، 26 ستمبر بننے سے غیر متوقع اسباب ووسائل بنیں خوش بختی نیک نامی آپ کی حیثیت وشخصیت میں اضافہ، درخشاں مستقبل کیلئے کوشش کرنا اور بڑے کاروباری پیشہ ورانہ معاہدے کرنا نیک ثابت ہوں۔ اگرچہ 2019ء کاروباری حضرات اور کیرئیر میں آگے بڑھنے کیلئے انتہائی نیک ہے تاہم ان ایام میں قدرے محتاط رہیں۔ ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت میں رہے اور عطارد مشتری نحس

نظرات 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 30 مئی، 8 جون اور 7,6,5 ستمبر بننے سے اپنے حاسدین ومخالفین سے محتاط رہیں وہ آپ کی بڑھتی ہوئی عزت وساکھ کے خلاف ناکام سازشیں کرسکتے ہیں۔ تقریر وتحریر میں بھی محتاط رہیں۔ بزرگوں سے مشاورت اور صدقات کی ادائیگی سے ممکنہ نحوستوں سے بچا جاسکتا ہے۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ مریخ یکم تا 14 فروری اپنے ہی گھر میں تمام سال مستقیم رہتے ہوئے نہایت طاقتور رہے۔ چونکہ یہ چھٹے کا بھی مالک ہے۔ اگرچہ اس ایام میں آپ کوز مین جائیداد کی لین دین اور ماضی میں ایسے آرگنائز کئے گئے کاموں سے غیر متوقع طور پر مالی فوائد ملیں۔ اس کے علاوہ ستارہ مریخ 2 جولائی تا 18 اگست تا 14 اکتوبر فرح، 19 نومبر تا 21 دسمبر حالت ترفع۔ مجموعی طور پر سال کے یہ سبھی ایام ان جوزوی افراد کیلئے نہایت اہم ہیں جو اپنے تعلقات پبلک ریلیشنز سے فائدہ اُٹھانا چاہیں۔ مریخ عطارد سعد نظرات 9,8,7 فروری، 18,17 مارچ، 30 اپریل، یکم، 2 مئی، 20,19,18,17 جون، 10,9,8,7 جولائی، 4,3 ستمبر بننے سے سماجی سیاسی مصروفیات عزت وتوقیر میں اضافہ پائیں۔ ستارہ مریخ 14 فروری تا 2 جولائی اور 4 اکتوبر تا 19 نومبر کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب اور خصوصاً مریخ عطارد تربیع 9,8,7 جنوری، بننے سے جہاں حاسدین مخالفین کی تعداد میں اضافہ ممکن ہے۔ سعد اکبر مشتری کی سعد نشست کے سبب آپ کے تمام حاسدین مخالفین اپنے بدارادے کے تحت آپ کا کچھ نہ بگاڑ سکیں لیکن آبیل مجھے مار والے مشہور زمانہ محاورہ پر ہرگز ہرگز عمل نہ کریں تاکہ ممکنہ نحس ایام کی کسی نحوست سے بلاوجہ پالا نہ پڑ جائے۔ 2019ء میں پرانے دوست بھی آپ کی زندگی سے نکل سکتے ہیں تاہم آپ کی شخصیت کی محنت کیری بہت سارے نئے دوستوں کو آپ کے قریب لائیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بارہویں پانچویں کا مشترکہ حاکم ستارہ زہرہ شروع سال میں چھٹے کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب سال کا آغاز حاسدین مخالفین زیر اور اخراجات کنٹرول میں رہیں اگر آپ نے شروع سال میں کوئی پلاننگ کرلی تو سال میں ستارہ زہرہ کے بدلتے بارہ گھروں میں ملی جلی غیر متوقع مسائل وپریشانیوں سے شروع سال میں کی گئی پلاننگ سے بچا جاسکتا ہے۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف، 15 مئی تا 9 جون عروج، 9 جون تا 28 جولائی برج کی سعد پوزیشن میں ہونے کے سبب آپ کو بڑھتے ہوئے ناگہانی اخراجات ومسائل حاسدین کے شر سے آگاہی رکھے۔ ان ہی ایام میں بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے اپلائی کرنا بھی نیک ان ایام میں اپنے بچوں کی ایجوکیشن شادی بیاہ پر اخراجات کرنے بھی نیک ثابت ہوں۔ ستارہ زہرہ 20 اپریل تا 15 مئی وبال، 21 اگست تا 14 ستمبر ہبوط اور 8 اکتوبر تا 2 دسمبر پھر وبال میں رہے۔ جوزوی افراد کیلئے یہ ایام کچھ زیادہ خوش کن نہیں اگر کسی قسم کا کوئی نقصان ہو تو ایسا آپ کی غفلت لاپرواہی یا حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کے سبب ہوسکتا ہے۔ ستارہ عطارد 5 تا 28 مارچ، 8 جولائی تا یکم اگست اور 31 اکتوبر تا 21 نومبر رجعت میں ہونے کے سبب غفلت ولاپرواہی سے ناگہانی مسائل وپریشانیاں اور نقصانات حاسدین کی شر انگیزیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ ان ایام میں محتاط رہتے ہوئے صدقہ وخیرات ضرور دیں۔

**جوزوی مردوزن پر گرھنوں کے اثرات:**۔ 2019ء مجموعی طور پر اس سال پانچ گرہن لگیں۔ 6 جنوری سورج، 17 جولائی چاند اور 26 دسمبر پھر سورج گرہن۔ یہ سبھی گرہن آپ کے آٹھویں گھر میں لگنے کے سبب مشترکہ مفادات کے کام متاثر ہوں اور حصول وراثت کے معاملات حل ہوتے ہوتے ان ایام میں کسی سبب رکاوٹ یا التواء کا شکار ہوسکتے ہیں۔ ان ایام میں خصوصاً محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ خوب صدقہ وخیرات دیں۔ 21 جنوری تیسرے گھر چاند گرہن لگنے سے عزیز واقارب بہن بھائیوں کی جانب سے صدمات یا شکوے شکایات کا سامنا کرنا پڑے۔ 3 جولائی خانہ مال میں سورج گرہن کا لگنا مالی اندرون وبیرون ملک کاروباری نقصانات عظیم کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔ اپنے سامان کی انشورنس ضرور کروائیں۔ صدقات دینے کے علاوہ ایام گرہن میں نماز کسوف (کسوف) اور نماز خسوف (قمر) کی ادائیگی اور دعاؤں سے نحوستوں سے بچنے کا تعین کیا جاسکتا ہے۔

**سعد تواریخ:**۔ 10,14,18,25,30 جنوری، 8,10,11,16 فروری، 2,8,12,18,24,29 مارچ، 3,8,13,27 اپریل، 3,13,16,17,18,24,30 مئی، 4,9,14,30 جون، 13,21,22,27,31 جولائی، 4,19,30 اگست، 3,4,5,9,20,25 ستمبر، 5,10,21,29 اکتوبر، 3,8,10,11,13,30 نومبر، 5,16,25,31 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 6,8,13,21 جنوری، 14,20,28 فروری، 14,20,26 مارچ، 10,24 اپریل، 11,21,27 مئی، 12 جون، 3,10,17,24 جولائی، 6,14,22 اگست، 6,15 ستمبر، 7,23 اکتوبر، 5,15,18 نومبر، 2,11,18,26 دسمبر۔

# سرطان



# CANCER

ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا سفید
پتھر: در نجف، سفید مرجان، موتی



**22 June - 23 July**



Element: Water
Ruling Planet: The Moon
Symbol: The Crab
Your Stone: Moonstone
Life Pursuit: Constant reassurance and intimacy.
Secret Desire: To feel safe (emotionally, spiritually,romantically and financially).

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو روحانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ ''رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ'' 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ 2019ء کی ملی جلی سعد اور نحس نشست اس بات کی عکاسی کرتی ہے اگر آپ ہمت اور حوصلہ اور اُمید کا دامن نہ چھوڑیں تو پھر آپ کی مثبت کوشش اس سال کو آپ کیلئے بتدریج بہتر بنا سکتی ہیں۔ یکم جنوری تا 14 فروری ستارہ مریخ آپ کو ممکنہ وسائل ہمت اور حوصلہ عطا کرے گا کہ آپ اپنی تمام حل المشکلات پر قابو پانے کیلئے کوئی مثبت پلاننگ کر پائیں سال میں جب ذہنی دباؤ یا ڈپریشن اور ناپسندیدہ واقعات اور حاسدین کی جانب سے مخالفت مخاصمت چیلنج پسندانہ رویہ ملے تو دلبرداشتہ ہونے کے بجائے عبادت و ریاضت کسی اسم اعظم یا کسی بھی درود پاک کو کثرت سے پڑھنا معمول بنالیں تا کہ ناعاقبت اندیش لوگوں کی سازشوں سے بچے رہیں۔ ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر ساتویں گھر اور ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت چھٹے گھر کے سبب اپنی زندگی کے اہم معاملات اور خصوصاً صحت کے معاملات میں اپنے ڈاکٹر اور مخلصین سے ضرور مشورہ لیں۔ 2019ء میں روزانہ یا وقفہ وقفہ سے سات اناج ملا کر ان کا صدقہ پرندوں کو ڈالنا نہایت موزوں اور مبارک رہے گا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا مالک شمس 21 مارچ تا 20 اپریل شرف۔ 21 جون تا 23 جولائی اوج۔ 23 جولائی تا 23 اگست ترفع اور 22 نومبر تا 22 دسمبر فرح میں رہتے ہوئے آپ کے ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے یہ ایام نہایت سعد رہیں۔ اس دوران پلاننگ سے کئے گئے کام اور سرمایہ کاری آمدن میں اضافہ کا باعث ہے۔ مشترکہ مفادات اور ماتحت کام کرنے والوں کی کاوش بھی آپ کے ذرائع آمدن میں اضافہ کا باعث بن سکتی ہیں۔ شمس مشتری زہرہ سعد نظرات 21,22,23 جنوری۔ 7,8,9 فروری۔ 6,7,8,9 اگست۔ 28,29,30 ستمبر۔ 12,13,14,15 اکتوبر اور 23,24,25 نومبر سعد تواریخ نئے وسائل ملنے اور ذرائع آمدن کیلئے کی گئی کوشش بارآور ثابت ہوں۔ نحس تواریخ 13,14,15 مارچ۔ 15,16 اپریل۔ 9 تا 14 جون۔ 21 تا 24 جون۔ 2 تا 9 ستمبر میں جلد بازی سے نقصان یا دھوکہ دہی کا اندیشہ۔ غیر قانونی مالی فوائد کے حصول سے اعتراض کریں ورنہ رسوائی اور پریشانی کے خدشات پیش آسکتے ہیں۔

**عزیز و اقارب اور اندرون ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد 17 اپریل تا 6 مئی فرح۔ 21 مئی تا 5 جون ترفع۔ 29 اگست تا 14 ستمبر شرف۔ 3 اکتوبر تا 9 دسمبر اوج میں ہونے سے بہن بھائی عزیز و اقارب اور پڑوسیوں سے تجدید مراسم تعلقات میں خوشگواری اور بہتری آئے تب ان ایام میں اندرون ملک کئے گئے سفر بھی وسیلہ ظفر ثابت ہوں۔ 2019ء ایسا سال نہیں کہ آپ اپنے اہم تعلقات کو پینڈنگ میں ڈالیں اور انہیں اپنی موجودگی کا احساس دلائیں۔ 10 فروری تا 17 اپریل ہبوط۔ 6 مئی تا 21 مئی حضیض۔ 14 ستمبر تا 3 اکتوبر طرح اور 9 تا 29 دسمبر وبال میں ہونے سے ان ایام میں قریبی احباب سے تعلقات میں محتاط رہیں۔ مخلصین بزرگوں سے مشاورت و تعلقات میں خلوص اور سچائی سے جو مشاورت لیں ان پر عمل بھی کریں۔ تب حسبِ توفیق صدقہ و خیرات بھی دینا باعث برکت ثابت ہو۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ ستارہ زہرہ جو آپ کے شمسی زائچہ کے چوتھے اور گیارہویں کا مشترکہ حاکم 2019ء میں یکم تا

19 اپریل۔ 9 جون تا 20 اگست سعد پوزیشن میں ہونے کے سبب آپ کو عجیب وغریب طریقے سے فوائد دلائے رہائشی تزئین وآرائش تبدیلی گھر اور نئے گھر کی خرید وفروخت جیسے اہم اُمور بھی خوش اسلوبی سے طے پائیں۔ 2019ء زہرہ مریخ زحل کی سعد نظرات 16,17,18 جنوری۔ 17,18,19 فروری۔ 12,13,14,15,16 مارچ۔ 11,12,13 اپریل۔ 13,14,15,16,31 مئی۔ یکم جون۔ 23,24,25,26 اگست۔ یکم ,2,7,8,9,10 ستمبر۔ 19,20,21 اکتوبر۔ 2,3,4,5,10,11,12,17,18,19,20,21 دسمبر۔ تواریخ نہایت سعد ہونے کے سبب آپ اپنے پینڈنگ خاندانی وخانگی کام بآسانی انجام دے سکیں۔ آپ کے اندر ایک نیا جذبہ ہمت وحوصلہ بحال رہے۔ بیت الارض کا حاکم ستارہ زہرہ یکم جنوری تا 4 فروری۔ 20 اپریل تا 14 مئی۔ 21 اگست تا 13 ستمبر۔ 8 اکتوبر تا یکم نومبر انتہائی کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب خصوصاً پہلے گھر راہو ساتویں زحل کیتو ہونے کے سبب مندرجہ بالا مجموعی طور پر سبھی ایام احتیاط اور مشاورت کے طالب ہیں۔ خاندانی مسائل و پریشانیاں بزرگوں خصوصاً والدہ کی صحتِ جسمانی کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ زمین جائیداد کی خرید وفروخت زراعت اور باغبانی میں دلچسپی لینے والے سرطانی افراد کسی آزمائش و پریشانی سے بچنے کیلئے 11 مرتبہ آیت الکرسی کی اپنے ہاں تلاوت کر کے دعائیں دم شدہ پانی پینے کے علاوہ اپنی کاروباری اور خانگی اہم جگہوں پر دم شدہ پانی کا سپرے کرنا بھی باعث برکت رہے گا۔

**اولاد، انعامات و محبت:** بیت الاولاد اور بیت المحبت کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک عروج یافتہ رہتے ہوئے اگرچہ مسائل کو آپ سے دور رکھے۔ تاہم 2019ء مجموعی طور پر خانگی وخاندانی مسائل و پریشانیاں آپ کو گھیر سکتی ہیں۔ خصوصاً بچوں کی تعلیم وتربیت صحت وخوراک کے معاملات توجہ طلب رہیں۔ 2019ء آپ سے زیادہ آپ کے بچوں کے ستارے باقوت رہیں۔ ایسے افراد جن کے بچے جوان ہو رہے اعلیٰ تعلیم یا کاروباری معاملات میں دلچسپی لے رہے ہیں۔ انہیں اپنے بچوں پر مکمل اعتماد کرتے ہوئے انہیں اپنے کاروباری اور تعلیمی مستقبل کو بہتر بنانے کیلئے آپ کی حوصلہ افزائی اور مشاورت کی ضرورت پیش آئے تو اپنے آپ کو محدود اور کنجوس پن سے بچیں۔ وسعت قلبی سخاوت وصدقات آپ کو بہت ساری چھوٹے بچوں سے متعلق پریشانیوں سے دور رکھے۔ محبت اور انعامی وسائل کے آسان حصول کیلئے صدقات کے ساتھ ساتھ بزرگ مرد وزن خصوصاً اپنے والدین یا قریبی بزرگ لوگوں کی خدمت صلہ رحمی اور دعائیں ملنے سے آپ اپنے مقاصد کو پا سکتے ہیں۔ نوجوان سال لڑکے اور لڑکیاں مستقبل میں شادی کے لالچ میں آکر اپنا قیمتی وقت فضول گفتگو اور تعلقات میں ضائع نہ کریں۔ 2019ء عشق ومحبت میں ناکامی مایوسی اور رسوائی جیسے خدشات بعید از قیاس نہیں عقلمند کو اشارہ ہی کافی ہے۔ ستارہ مریخ یکم جنوری تا 14 فروری عروج۔ 2 جولائی تا 17 اگست اوج اور 18 اگست تا 14 ستمبر فرح میں رہتے ہوئے آپ کو خود اعتمادی دانشمندی اور اپنے جذباتی اخلاقی مسائل و پریشانیوں کو باعزت آبرومندانہ طریقے سے حل کروانے کیلئے معاونت اور ہمت عطا کرے آپ کی شائستگی خوش مزاجی اور اخلاقی اقدار میں اضافہ ہو۔ اسٹاک شیئرز پرائز بانڈز اور انٹرنیشنل لاٹریوں میں دلچسپی رکھنے والے سرطانی افراد ان ایام میں پرائز بانڈ جیسی اسکیموں میں 16,17,18,19,20,21 جنوری۔ 25,26,27,28 فروری۔ 3 مارچ۔ 13,14,15,16 مئی۔ 23,24,25,26,27,28,29,30 اگست۔ 2,3,4,5 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس ان تواریخ میں حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:** بیت المرض کا حاکم ستارہ مشتری 2 دسمبر تک اپنے ہی گھر میں باقوت رہے۔ بے روزگار افراد کو اس سال یقینی طور پر کوئی اچھا روزگار ملے۔ تبدیلی ملازمت کے خواہاں افراد کو بھی بہتر سے بہتر ملازمت کی آفر ملے۔ افسران بالا مہربان ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت میں ہونے کے سبب آپ کی صحتِ جسمانی کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ غیر ذمہ داری اور لاپرواہی سے سرطانی افراد پیچیدہ امراض خصوصاً ذہنی تفکرات کو لیسٹرول اور احتیاط نہ کرنے کے سبب وزن بڑھنے سے مستقبل میں امراض کو دعوت دے سکتے ہیں۔ مشتری مریخ سعد نظرات 23,24,25,26,27 جنوری۔ 24,25,26,27 جولائی۔ 10,11,12,13,14,15 نومبر بننے سے خود اعتمادی بڑھنے سے صحت وتندرستی میں بحالی بہتری صحت کو بحال رکھنے کیلئے ہلکی پھلکی جسمانی ورزش اور جسمانی کھیلوں میں آپ کی دلچسپیاں بڑھیں۔ آپ اپنے اندر ایک نئی روح اور توانائی محسوس کریں۔ مشتری مریخ نحس نظرات 7 مئی اور 10,11,12,13,14 ستمبر بننے سے قانونی مسائل و پریشانیاں اور مقدمات میں الجھنے سے پرہیز کریں۔ اپنے حاسدین ومخالفین سے بھی محتاط رہیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:۔** بیت الزوج کا حاکم زحل 27 سال بعد بدستور سارا سال اپنے ہی گھر ساتویں ہمراہ کیتو اور مقابل راہو یہ کواکب شادی تعلقات اور شراکت میں اہم مگر منفی کردار ادا کر سکتے ہیں۔ 2019ء مندرجہ ذیل ایام میں کوئی غلطی نہ کریں۔ غیر شادی شدہ لڑکے لڑکیوں اور بڑی عمر کے لڑکے لڑکیوں کی شادی میں قائم رکاوٹیں کوشش فرمانے سے دور ہو سکتی ہیں۔ دوسرے خاندانوں میں رشتہ کرنے میں جلد بازی سے کام نہ لیں خصوصاً ستارہ زحل 30 اپریل تا 10 ستمبر رجعت میں رہے اس کے علاوہ زحل کیتو قران ساتویں گھر میں 19 اپریل تا 20 جون۔ 4 تا 17 جولائی۔ 16 ستمبر تا 7 اکتوبر ان ایام میں نئی شادی میں بگاڑ اور پرانی شادیوں میں ازدواجی تعلقات میں شکوک وشبہات سے بچنا اپنے اوپر لازم قرار دیں۔ جن سرطانی افراد نے خفیہ شادی یا تعلقات قائم کر رکھے ہیں انہیں غیر متوقع طور پر حالات کے ظاہر ہونے پر اخلاقی جذباتی مسائل و پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ آپ کی راہ میں حائل متوقع رکاوٹوں پر قابو پانے کیلئے اپنے مخلصین اور بزرگوں سے مشاورت ضرور لیں اور ان پر عمل بھی کریں تا کہ آپ تازہ پرجوش زندگی کے ساتھ آگے بڑھیں اور کسی متوقع جذباتی الجھاؤ سے بچ سکیں۔ 3 دسمبر ستارہ مشتری آئندہ سال بھر کیلئے ساتویں آجائے گا۔ تب ناراض زوجین میں صلح یا علیحدگی کے بعد پھر سے ملاپ کی صورت بن سکتی ہے۔ شراکتی کاروباری تعلقات 2019ء میں نہایت اہم رُخ اختیار کر سکتے ہیں۔ پرانے تعلقات ختم ہو کر انکی جگہ نئے تعلقات جنم لے سکتے ہیں ذاتی نصیب کی بجائے یہ سال دوسروں سے جوڑے رہ کر کمانے کا ہے۔ پیوستہ رہ شجر سے امید بہار رکھ والا مقولہ غالباً کسی نے آپ کے لئے سال 2019ء کیلئے ہدیہ کیا ہے۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:** ساتویں آٹھویں کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل آٹھویں سے بارہواں سارا سال رہے آپ کے خاندانی وراثت جھگڑا بلاوجہ طول پکڑ سکتے ہیں۔ صبر وتحمل بردباری سے انکو حل کرنے میں ہی دانشمندی ہوگی۔ خواہ اس میں آپ کو کوئی بھارہ ہی برداشت کرنا پڑے تو اسے خوش دلی سے تسلیم کرلیں۔ قدرت کا دینے اور نوازنے کا انداز الگ ہے اس پر بھروسہ اور یقین کے ساتھ معاملات کو حل کرلینے میں ہی بہتری کا راز ہے کیا بھی بھلا ہوگا کر بھلا تو ہو بھلا۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر کا حاکم ستارہ مشتری 2 دسمبر تک چھٹے اور پھر سال بھر کے لئے ساتویں آجائیگا۔ بیرون ملک کاروباری اغراض ومقاصد کے سلسلے میں کئے گئے سفر خاطر خواہ نفع بخش ثابت نہ ہونگے۔ خصوصاً ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست جب رجعت میں ہوگا۔ تب بلا سوچے سمجھے سفر نہ کریں دوران سفر اپنے سامان اور ضروری کاغذات کرنسی کا بھی خیال رکھیں چوری چکاری کا خدشہ بعید از قیاس نہیں قانونی مشاورت خواہ یہ فیصلے پنچائتی ہوں یا عدالتی جاری مقدمات کو آبرومندانہ طور سے حل کرنے کیلئے ضروری ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لئے بیرون ملک جانے والے طلبہ کے لئے جنوری، جولائی، نومبر کے مہینے نیک ایکس فل یا ہاف سکالرشپ بھی مل سکتا ہے۔ بشرط پہلے ہی اعلیٰ تعلیم پلان اساتذہ بزرگوں کی مشاورت سے کیا گیا ہو۔ روحانی ریاضت اذکار توجہ بڑھانے حج وزیارات مقدسہ کے پروگرام بنانے بھی انہی مہینوں میں نیک ثابت ہونگے۔ قانونی مقدمات 2018ء الجھاؤ کا شکار رہ سکتے ہیں اہم مشتری کی مرنخ سعد نظرات 27,26,25,24,23 جنوری۔ 27,26,25,24 جولائی اور 15,14,13,12,11,10 نومبر بنے کوئی کیا تحریری معاہدہ قانونی پریشانیوں کا باعث بن سکتا ہے۔ منتشر الخیالی خواہ مخواہ کے متوقع مسائل و پریشانیوں تفکرات بچنے کیلئے جو سرطانی افراد عبادت و ریاضت میں روزانہ کچھ وقت گذاریں گے۔ انکا دل آرام پائے اور ذہنی سکون بھی میسر آئے سارا سال وقفہ وقفہ سے حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی دیتے رہیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:۔** بیت العزت کیرئیر کا حاکم ستارہ مرنخ 14 فروری تک بیت العزت میں رہتے ہوئے آپکی عزت کاروباری ساکھ میں اضافہ کا باعث بنے کیرئیر کے حاکم ستارہ مرنخ کو 2019ء میں رجعت نہ ہوگی۔ اور یہ یکے بعد دیگر برج حمل تا برج عقرب آٹھ بروج میں سیر کناں ہوگا۔ سرطانی افراد کے لئے 2019ء ایک غیر معمولی سال ثابت ہوگا۔ آپکا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ کے پھلنے پھولنے کاروباری وسعت سرمایہ کاری یا پھر نئے کاروبار کا آغاز کرنے کے لئے مجموعی طور سے یکم جنوری تا 13 فروری۔ 2 جولائی تا 17 اگست اور 18 نومبر تا 13 دسمبر ہیں انہیں گرین مارک کرلیں۔ سال 2019ء کاروباری شراکتی لحاظ سے دوسروں کے نصیب یا مشترکہ مفادات 2019ء کیرئیر کاروباری وسعت بااثر سماجی سیاسی شخصیات سے حصول مفادات کیلئے 2019ء میں مرنخ شمس زحل بننے والی سعد نظرات کے سعد ایام کچھ یوں ہیں۔ 28,27,26,25 فروری۔ 3 تا 16 مارچ۔

12,11,10 مئی۔6,7,8,9,10 ستمبر۔7,8,9,10 نومبر۔17,18,19 دسمبر۔جبکہ نحس نظرات سیارگان 9,10,11 اپریل۔13 تا 27 جون۔ 30 اگست تا 2 ستمبر۔6,7,8,9,17,26,27,28 اکتوبر بھی ایام احتیاط طلب ہیں۔سارا سال وقفہ وقفہ سے صدقات ضرور دیتے رہیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:**۔بیت الامید کا حاکم ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 8 جون 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج 9 جون تا 3 جولائی اوج یافتہ رہے۔سماجی سیاسی مصروفیات تب اچانک بڑھ جائیں۔2019ء طالع ساتویں راہو کیتو اور زحل کی نشست کے اعتبار سے کچھ پرانے لوگ آپکی زندگی سے نکل جائیں اور انکی جگہ اچھے باشعور نیک دوستوں کی شمولیت آپ وآپکی فیملی کے لئے خوشگوار ثمرات لائے جبکہ 20 اپریل تا 15 مئی اور 8 اکتوبر تا 2 نومبر وبال خصوصاً 21 اگست تا 13 ستمبر ستارہ زہرہ ہبوط یافتہ رہیگا۔تب بھروسہ اعتبار کو بعض قریبی لوگ ٹھیس پہنچا سکتے ہیں۔محتاط طرز فکر اپنائیں سینئر بزرگوں مخلصین سے مشاورت کرنے سے وسائل کے اندر رہتے ہوئے سوشل مسائل کا حل نکال سکیں 2019ء میں دوستوں احباب کی پھولوں جیسی شخصیت کی افزائش کے لئے پھل پھول پودے لگانا بھی نیک فال خوشی شادمانی لائے گا۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔بیت الاعداد کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء 5 جنوری تک اور پھر 10 فروری تا 17 اپریل اور 9 تا 29 نومبر کمزور پوزیشن کے سبب حاسدین مخالفین زیر رہیں 2019ء ایک ایسا سال ہے جبکہ حاسدین مخالفین سے ہمہ وقت محتاط رہیں خیر و برکت کا ستارہ مشتری 2 دسمبر تک چھٹے رہتے ہوئے بارہویں گھر کو ملاحظہ ہونے حصول امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے وقفہ وقفہ سے سارا سال سعد مواقع ملیں حج وعمرہ زیارات مقدسہ کوئی عمل چلہ کشی یا عبادت میں خشوع وخضوع کے حصول کے لئے عبادات میں روحانی سکون و لطف پائیں ستارہ عطارد 21 مئی تا 4 جون عروج جبکہ 29 اگست تا 14 ستمبر شرف یافتہ ہونے سے خوداعتمادی بہت بڑھے اور آپ خطرات یا چیلنجز کا مقابلہ کر پائیں۔تب بڑھتے ہوئے اخراجات پر بہ آسانی قابو پایا جاسکتا ہے۔پینڈنگ کام جنکی عدم تکمیل سے جرمانہ یا نقصان متوقع ہو انکی تکمیل بھی بہ آسانی کر پائیں۔

**سرطانی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:**۔2019ء میں پانچ میں سے تین گرہن بے حد اہم ناقص ثمرات کے حامل معلوم ہوتے ہیں۔6 جنوری طالع کے مقابل سورج گرہن لگنے سے شراکتی ازدواجی سوشل یا سماجی تعلقات قریبی احباب یا دوسروں سے بلاوجہ متاثر ہوسکتے ہیں۔قبل ازیں پلاننگ سے ان کے بداثرات سے بچا جاسکتا ہے۔21 جنوری چاند گرہن خانہ مال میں لگنے سے خاندانی صدمات اور ناگہانی مالی اخراجات عارضی طور سے پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں۔30 جولائی سورج گرہن طالع میں لگنے سے آپکی حیثیت وشخصیت نیک نامی صحت جسمانی متاثر ہونے کے خدشات کو نظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔قبل ازیں ہی خوب حسب توفیق صدقات دیں۔17 جولائی کو چاند گرہن ساتویں اور پھر 26 دسمبر سورج گرہن بھی اس گھر میں لگے گا۔آپکا شریک کار یا جیون ساتھی آپ سے روٹھ کر الگ ہوسکتا ہے۔چندروزہ زندگی میں خانگی شراکتی ازدواجی خوشیوں کو کم نہ ہونے دیں۔درگذر صدقات وخیرات سے متوقع نحوستوں بلاؤں کو رد کریں۔

**سعد تواریخ:**۔15,16,17,19,20 جنوری، 11,12,13,15,16,17 فروری، 10,11,12,15,16,17 مارچ، 7,8,9,11,12,13 اپریل، 4,5,6,8,9,10,31 مئی، یکم ,2,4,5,6,27,28,29 جون، 2,4,25,26,27,28,29,30 جولائی، 21,22,23,26,27,28 اگست، 17,18,19,22,23,24 ستمبر، 15,16,17,19,20,21 اکتوبر، 11,12,13,15,16,17 نومبر، 8,9,10,1413,15 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔4,5,6,21,27,28,29 جنوری، یکم ,2,3,24,25,26 فروری، 23,24,25,27,28,29 مارچ، 19,20,21,24,25,26 اپریل، 17,18,19,21,22,23 مئی، 13,14,15,18,19,20 جون، 3,10,11,12,15,16,17 جولائی، 7,8,9,11,12,13 اگست، 3,4,5,7,8,9,30 ستمبر، یکم ,2,5,6,7,20,21,22 اکتوبر، یکم ,2,3,24,25,26,28,29,30 نومبر، 22,23,24,26,27,28 دسمبر۔

# اسد

# LEO

| | |
|---|---|
| ستارہ: | شمس |
| حروف: | م |
| دن: | اتوار |
| عدد: | 1 |
| رنگ: | سنہرا، اورنج |
| پتھر: | یاقوت، ہیرا، عقیق یمنی |

**24 July - 23 Aug.**

Element: Fire
Ruling Planet: The Sun
Symbol: The Lion
Your Stone: Peridot
Life Pursuit: To lead the way.
Secret Desire: To be a star.

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپ کے حاکم شمس بادشاہ فلک 2019ء میں اپنے اندر بے پناہ سعادتیں لیکر سعد اکبر ستارہ مشتری کے ساتھ طلوع ہو رہا ہے۔ شمس اور مشتری کی سعادت آپکی زندگی میں رنگ بھر دے گی۔ بارہ سال بعد مشتری کا پانچویں محبت، انعام، اولاد، روحانیات میں دلچسپی سے سکون قلب حلقہ احباب میں آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی سے دوسرے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں آپکا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو۔ ستارہ شمس 21 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 مئی تا 22 جولائی اوج اور 23 جولائی تا 23 اگست عروج میں ہونے کے سبب آپکی زندگی دیرینہ اینڈنگ کاموں کی تکمیل کے سبب عزت، سکھ، حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ انہی ایام میں مستقبل کی پلاننگ نیک، تاہم 20 جنوری تا 19 فروری، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شمس کمزور پوزیشن وبال وہبوط میں ہونے سے بہت احتیاط برتیں صدقہ وخیرات سے بھی بلائیں رد کریں۔ حسب توفیق وقفہ وقفہ سے صدقہ ضرور دیتے رہیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم عطارد ابتداء سال سعد گھر کے سعد ستارے سعد اکبر ستارہ مشتری کے ساتھ ہوگا۔ 2019ء اس لحاظ سے اہم ہے کہ آپ ذرائع آمدن بڑھانے اور اپنے روزمرہ ذاتی یا فیملی اخراجات کیلئے جو پلاننگ کریں گے اس میں آپکو خاطر خواہ کامیابی ملے۔ 2019ء کا سب سے اہم سعد وقت 21 مئی تا 4 جون اور 29 اگست تا 14 ستمبر ہے۔ عطارد مشتری کی سعد نظرات 3,4 فروری، 3,4 مئی 21,22,24,25 اگست بنیں گی۔ ان ایام کی سعادت سے بھرپور فائدہ اٹھائیں، جبکہ عطارد مشتری کی ناقص نظرات 22,23 فروری، 15,16,17 مارچ، 11,12,13 اپریل، 30 مئی، 8 جون، 5,6,7 ستمبر لین دین تحریر و تقریر میں خصوصی احتیاط برتیں۔ 2019ء کا بہترین صدقہ چند غرباء کو روزانہ یا ہفتے یا پھر مہینے میں کھانا کھلانا بہترین صدقہ ہے اس کے علاوہ ہر بدھ 5 گرین ٹافیاں حشرات الارض کو ڈالیں دیگر کسی غریب طالب علم کی فیس کتب یا یونیفارم کسی بھی قسم کی مدد کرنا نہایت افضل صدقات ہیں۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت اقرباء تیسرے کا حاکم ستارہ زہرہ آسمانی کونسل پر نہایت سیر الرفتار رہتے ہوئے سال 2019ء آپ کی زندگی کا ایک مصروف اور بھرپور سال ثابت ہوگا۔ اندرون ملک کاروباری اور عزیز و اقارب سے ملنے تقریبات میں شرکت کی خاطر متعدد سفر پیش آئیں گے۔ خصوصاً 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 9 جون 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج جبکہ 9 جون تا 3 جولائی یہ اوج میں رہے گا۔ مجموعی طور سے یہ سبھی عرصہ نیک زہرہ عطارد سعد نظرات 22,28 فروری، 24,25 جولائی، 11,12,13,14,15 ستمبر، 30,31 اکتوبر بننے سے پڑوسیوں رشتہ داروں، بہن بھائیوں سے تعلقات مضبوط استوار ہوسکیں گے تجدید مراسم اور آپس کے گلے شکوے بھی دور ہوسکیں گے۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ ابتداء سال سکون و سکھ کے گھر میں قمر در عقرب اور شمس کا چھٹے نحس گھر میں ہمراہ زحل کیتو کمزور ہونا

اس بات کا اشارہ ہے کہ سال 2019ء کچھ حوالوں سے آزمائش طلب سال ثابت ہوسکتا ہے۔ چوتھے نویں کا مشترکہ حاکم مریخ 14 فروری تک نویں عروج یافتہ رہے گا۔ ابتداء سال ہی میں اگر پلاننگ کرلی گئی تو بہت ساری متوقع پریشانیوں سے بچا جاسکتا ہے۔ ستارہ مریخ 16 مئی تا 2 جولائی ہبوط یافتہ نہایت کمزور پوزیشن میں ہونے سے تب ہر قسم کی ٹریفک کے امور میں محتاط رہیں فروری، مارچ، اپریل اور جولائی، اگست، ستمبر زراعت باغبانی اوران کی خرید وفروخت کیلئے مجموعی طور سے نیک ماہ ہیں۔ خصوصاً مریخ شمس سعد نظرات 28,27,26,25 فروری، 3 مارچ، 30 اگست، یکم، 5,4,3,2 ستمبر جائیداد سواری کی خرید وفروخت تزئین و آرائش یا زراعت باغبانی کی از سر نو ترتیب پلاننگ کرنا نیک ثابت ہو۔ ذاتی گھر سواری خریدنے کی آرزو بھی اس سال برآئیگی۔

**اولاد، انعامات ومحبت:۔** 2019ء بیت الاولاد پانچویں کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد 2 دسمبر تک اپنے ذاتی گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے آپکو انعامی اسکیموں کی طرف ابھارے اس سال آپکا کوئی بڑا انعام یا انٹرنیشنل لاٹری سے کوئی جیک پاٹ لگ جائے تو بعید از قیاس نہ ہوگا۔ اولاد کے خواہاں افراد کے ہاں خوش بخت اولاد متولد ہو بچوں کی اعلیٰ تعلیم تعلیمی سرگرمیوں انکی شادی بیاہ کے معاملات خوش اسلوبی سے حل ہوں معاملات عشق ومحبت میں دلچسپیاں بڑھیں آپکی محبت کی منتہی شادی پر ہوسکتی ہے۔ شعور آگاہی علم وفضل میں اضافہ سوشل میڈیا یا مفید کتب کے مطالعہ کے شوق جنون میں خصوصی لگاؤ دلچسپیاں بڑھیں۔ بہترین اساتذہ سینئر کی آپ سے شفقت بڑھے علمی ادبی حلقوں میں عزت پذیرائی پائیں۔ انعامی اسکیموں میں دلچسپی لینے والے اسدی 9,8,7,4,3 فروری، 15,14,13 اپریل، 3,2 مئی، 6,7,8,21,22 اگست، 25,24 ستمبر، 15,14,13,12 اکتوبر حصہ لیں قوی امکانات ہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ ان تواریخ میں حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعامی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:۔** بیت المرض کا حاکم ستارہ زحل سارا سال اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے بے روزگار اسدی افراد کو روزگار کے اعلیٰ مواقع عطا کر کے تبدیلی ملازمت ترقی اور آگے بڑھنے کے متعدد مواقع ملیں۔ 2019ء ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی سے ترقی مراعات عزت پذیرائی جیسی متعدد خوشیاں اس سال آپکا مقدر ہوں۔ اپنے احباب قریبی لوگوں کو نیک مشاورت دفاعی تدبیر اپنے تجربات مشاہدات سے آگاہ کرسکیں۔ سیارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں ہونے سے تب لگا ہوا روزگار نہ چھوڑیں جب تک اگلے روزگار کا یقین نہ ہو جائے زحل شمس زہرہ سعد نظرات 10,9,8 مارچ، 13,12,11 اپریل، 31,12,11,10 مئی، یکم جون، 8,7,6,2 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر، 10,9,8,7 نومبر، 12,11,10 دسمبر بنیں گی۔ اس دوران کیریئر کے لئے کئے گئے سبھی کاموں میں بہتری پائیں خصوصاً کیرئیر کے حوالہ سے مستقبل کی پلاننگ 2019ء میں ضرور کرلیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:۔** بیت الزوج چھٹے ساتویں کا مشترکہ حاکم زحل تمام سال ساتویں سے بارہویں رہیگا۔ دوسروں سے تعلقات میں حد فاصل رکھیں آپکی مثبت باتوں کو بھی دوسرے غلط سمجھ سکتے ہیں۔ شریک کار یا شریک حیات سے تعلقات میں جذبہ ایثار و قربانی اُجاگر رکھیں۔ 2019ء اس حوالہ سے ایک غیر معمولی سال ہے۔ دوسروں سے تعلقات میں ایسا بھی ممکن ہوسکتا ہے۔ "کہ ذرا سی بات پر برسوں کے یارانے گئے"۔ خصوصاً زوجین (میاں بیوی) آپس میں اپنے رویوں پر نظر ثانی کریں۔ کہیں آپکی وجہ سے آپ کا جیون ساتھی آپ سے ناخوش تو نہیں؟ اگر آپ کو یہ بات اپیل کرے تو آپ کے ذرا سے طرز انداز محبت کے سبب خانگی ازدواجی خوشیاں دوبارہ لوٹ سکتی ہیں۔ ازدواجی خوشیوں کا ستارہ زہرہ یکم تا 26 مارچ ساتویں اور پھر 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ 15 مئی تا 9 جون اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج یافتہ رہتے ہوئے متعدد سعادتوں سے نوازے خواہاں اسدی افراد کی منگنی شادی بیاہ ان ایام اور خصوصاً زحل زہرہ کی سعد نظرات 19,18,17 فروری، 13,12,11 اپریل، 31 مئی، یکم جون، یکم ،2 ستمبر،

21,20,19 اکتوبر اور 11,10 دسمبر۔تواریخ حصول خانگی ازدواجی سماجی سیاسی خوشیوں کے لئے نہایت نیک تواریخ ہیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف کا حاکم ستارہ مشتری بارہ سال بعد آٹھویں سے دسویں یعنی پانچویں گھر 2 دسمبر تک نہایت سعد پوزیشن میں ماسوائے 30 اپریل تا 18 ستمبر جب یہ رجعت میں ہوگا۔ پورا سال وقفہ وقفہ سے آپکی عجیب وغریب طریقے سے مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کاموں سے نفع دلائے گا۔ دوسرے آپ کے نصیب اور وہ آپ کے نصیب سے کمائیں گے۔ خاندانی وراثت جھگڑے عدالتی یا پنچائتی طریقے سے بہ آسانی حل ہوسکیں گے۔ کوئی ڈوبی ہوئی رقم یا بڑا متوقع انشورنس کلیم بہ آسانی مل سکے۔ انٹرنیشنل لاٹریوں میں حصہ لینے سے بھی غیر متوقع انعامی دولت پاسکتے ہیں۔ مشتری شمس سعد نظرات 9,8,7 فروری، 15,14,13 اپریل، 8,7,6 اگست، 15,14,13,12 اکتوبر غیر متوقع حصول نفع یا مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کاموں میں خوب نفع پاسکیں گے۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر کا حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک اپنے ہی گھر میں عروج یافتہ ہونے سے 2019ء بیرون ملک اعلیٰ تعلیم، کاروبار، تفریحی سفر کے علاوہ خصوصاً حج وزیارات مقدسہ کے سفر پروگراموں کے لئے نہایت اہم سال ثابت ہوگا۔ مریخ مشتری سعد نظرات 27,26,25,24,23 جنوری ہونے آپ کا نصیب یاوری کرجائے آپکا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہوں آپ اپنے مشکل سے مشکل کاموں کو بھی ذراسی کوشش سے بہ آسانی تکمیل پاتے دیکھیں سعد اکبر ستارہ مشتری 2 دسمبر تک کیلئے 11,9,5 ویں گھروں کو سعد ناظر رہنے سے اپنی تقدیر کی بندش کا گلہ کرنے والے اسدی افراد اپنی تقدیر بدلتے اور اپنی ذات کے اندر خود حیران ہوتے ہوئے اپنے آپ کو محسوس کریں۔ سب طرف سے اگر اچھا ہونے کی نوید ملنے لگے تو یقین جانیئے گا کہ قدرت آپ پر مہربان ہے شکر کے کلمہ دعاؤں کا اپنے روزمرہ نماز وصلوٰۃ میں اضافہ کریں یقیناً شکر سے نعمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔ دیگر 2019ء کی مزید سعد تواریخ 26,25,9,8,7 فروری، 3 مارچ، 15,14,13 اپریل، 27,26,25,24 جولائی، 8,7,6 اگست بھی نہایت سعد ایام ہیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:۔** دسویں وتد السماء عزت کیرئیر کے گھر کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں اپنے گھر سے مقابل سیر الرفتار اور عدم رجعت کے سبب 2019ء آپکی پیشہ ورانہ کاروباری زندگی میں انقلابی تبدیلیاں اپنے اندر لئے ہوئے طلوع ہوگا۔ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ 15 مئی تا 3 جولائی عروج واوج یافتہ اور پھر 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج رہنے سے آپ ان ایام میں اپنے مستقبل کیرئیر میں بڑھاؤ کیلئے کام کی ابتداء کریں جاری کام میں مزید سرمایہ کاری جیسے بھی مفید کام انجام دے سکتے ہیں۔ جبکہ زہرہ 20 اپریل تا 14 مئی اور 8 اکتوبر تا یکم نومبر وبال اور 21 اگست تا 14 ستمبر ہبوط یافتہ رہنے سے یہ سبھی ایام احتیاط طلب ہیں۔ 2019ء میں زہرہ مشتری عطارد سعد نظرات 23,22,21 جنوری، 24,23,4,3 فروری، 21,20 مارچ، 10,9,3,2 مئی، 25,24 جولائی، 22,21,9,8 اگست، 30,29,28,25,24,15,13,12,11 ستمبر، 31,30 اکتوبر، اور 25,24,23 نومبر بنے آپ کی اندرون بیرون ملک کاروباری ساکھ عزت میں اضافہ ہوسکے گا۔ مشترکہ فیملی بزنس کو بھی آپ آگے بڑھاسکیں گے۔ تاہم 2019ء کے چند ناقص ایام 22 فروری، 17,16,15 مارچ، 16,15,13,12,11 اپریل، 30 مئی، 24,23,21,8 جون، 7,6,5,3,2 ستمبر محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ ان ایام میں حسب توفیق صدقہ وخیرات دینا بھی نیک رہیگا۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید اور خانہ مال کا مشترکہ حاکم عطارد ابتداء سال سعد اکبر مشتری کے ہمراہ تمام سال وقفہ وقفہ سے سعادتیں دینے سے حلقہ احباب میں وسعت لائے گا کچھ پرانے لوگ زندگی سے اگر نکل گئے تو انکی جگہ نئے مخلص دوستوں کی تعداد

میں اضافہ سماجی سیاسی فیملی مصروفیات سارا سال وقفہ وقفہ سے جاری رہیں گی۔ 2019ء کی 21 مئی تا 5 جون اور 29 اگست تا 24 ستمبر نہایت سعد تواریخ ہیں۔ جب آپکی دیرینہ خواہشات کی تکمیل آسانی سے ہوسکے۔ علمی ادبی سماجی سیاسی حلقوں میں آپکی عزت وتکریم میں اضافہ ہوسکے گا۔ جائیداد کی خرید و فروخت سے بھی نفع پائیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کی سعادت 2 دسمبر تک مسلسل آپکو ملتی رہے۔ آپ کا عزت ومرتبہ بلند ہوا آپکی دلچسپ شخصیت، شخصیت کی سحرانگیزی سے دوسروں کے دل میں آپ جگہ بنانے میں آسانی سے کامیاب ہوسکیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** 2019ء ایک اہم سایہ یا ستارہ راہو تمام سال زائچہ کے بارہویں مقابل کیتو اور زحل کی مکمل نظر بھی اس گھر پر رہیگی۔ آپ کے رجحانات وخیالات میں تبدیلیاں آئیں جو اسدی روحانیات سے دوری اختیار کریں وہ نظر بد یا سحر جادو ٹونہ کے بداثرات سے متاثر ہوسکتے ہیں۔ اگر آپ خرابی صحت، ڈر خوف، ڈپریشن جیسی کسی کیفیت کو محسوس کریں تو کسی ڈاکٹر کے پاس جانے سے پہلے اپنا صدقہ وخیرات دیں اور اپنی نظر اُتاریں۔ نظر بد اتارنے کے لئے 9 سرخ مرچ سر سے وار کر جلائیں دیگر پانی کی سبیل یا سر سے اناج وار کر مچھلیوں کو دریا یا سمندر میں صدقہ ڈالیں۔ روزانہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنا بھی بہترین روحانی علاج ہے۔ دواء کی بجائے دُعا صدقات خیرات سے آپ جلد آفاقہ محسوس کریں۔ کوئی چلہ یا عمل کسی بزرگ روحانی کی اجازت راہنمائی کے بغیر نہ کریں ورنہ رجعت کا اندیشہ ہے۔ غیر اخلاقی کام یا دوسروں کے کاموں میں مداخلت کرنا مناسب نہ ہوگا۔ امیگریشن اپلائی کرنے والے اپنے تمام کاغذات درست رکھیں ورنہ انہیں حصول امیگریشن میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ سارا سال وقفہ وقفہ سے جی کھول کر صدقہ خیرات کریں۔ تاکہ ممکنہ نحوستوں نظر بد حادثات سے محفوظ رہیں۔

**اسدی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 2019ء گرہنوں کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے مندرجہ ذیل گرہنوں کی تواریخ اور ممکنہ اثرات نوٹ فرمالیں۔ 6 جنوری چھٹے سورج گرہن لگنے سے حادثات، خرابی صحت کے علاوہ غیر ذمہ دارانہ فرائض سے ملازمتی اچانک تنزلی یا فراغت پا جانے کا اندیشہ ہونے کے سبب محتاط رہیں۔ 21 جنوری چاند گرہن طالع میں لگنے سے خرابی صحت ذہنی دباؤ ڈپریشن آپکی حیثیت وشخصیت کے متاثر ہونے رسوائی کے خدشات رہیں۔ 3 جولائی چاند گرہن بارہویں لگنے سے خفیہ دشمن زیر دست اشکار ہوں۔ بڑھتے ہوئے اخراجات پر قابو پایا جاسکے۔ 17 جولائی چاند گرہن اور پھر 26 دسمبر سورج گرہن چھٹے لگے یہ گرہن اپنے بداثرات کے نتیجہ میں روزگار معاش کی فکر و پریشانی صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ صدقات وخیرات سے متوقع نحوستوں کو دور کریں۔ ایام گرہن دو نفل نماز خسوف (چاند گرہن) دو نفل نماز کسوف (سورج گرہن) جیسے نماز آیات بھی کہا جاتا ہے۔ بوقت گرہن ضرور ادا کر کے دُعاؤں کی قبولیت کا یقین کیا جاسکتا ہے۔ ہر یوم گرہن صدقہ وخیرات بھی ضرور دیں۔

**سعد تواریخ:۔** یکم، 6، 11، 16، 25 جنوری۔ 5، 10، 15، 24 فروری۔ یکم، 6، 12، 16، 25، 31 مارچ۔ 5، 9، 15، 24، 29 اپریل۔ 5، 9، 14، 24، 29 مئی۔ 3، 8، 12، 22، 28 جون۔ 3، 7، 12، 27 جولائی۔ یکم، 5، 10، 21، 26، 30 اگست۔ 3، 8، 19، 24، 28 ستمبر۔ 3، 8، 19، 24، 28 اکتوبر۔ 2، 7، 17، 22، 26 نومبر۔ یکم، 7، 17، 21، 26، 31 دسمبر

**نحس تواریخ:۔** 14، 21، 28 جنوری۔ 13، 26 فروری۔ 14، 2، 28 مرچ۔ 13، 19، 27 اپریل۔ 12، 19، 26 مئی۔ 10، 17، 25 جون۔ 9، 17، 25 جولائی۔ 7، 15، 23 اگست۔ 6، 14، 22 ستمبر۔ 5، 13، 21 اکتوبر۔ 4، 12، 20 نومبر۔ 4، 12، 19 دسمبر

| | |
|---|---|
| Element: Earth | ستارہ: عطارد |
| Ruling Planet: Mercury | حروف: پ غ |
| Symbol: The Virgin | دن: بدھ |
| Your Stone: Sapphire | عدد: 5 |
| Life Pursuit: To do the right thing. | رنگ: پیلا یا ملے جلے رنگ |
| Secret Desire: To love and be loved in return. | پتھر: زمرد فیروزہ، اونکس |

**24 Aug. - 23 Sep.**








آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپ کی شخصیت (طالع) اور عزت (دسویں) کا مشترکہ حاکم ستارہ 2019ء کی ابتداء سے ہی خوش بختی کے یوگ بنانے کے سبب آپ کی عزت وتکریم میں اضافہ کرے گا عطارد 21 مئی تا 5 جون اور 29 اگست تا 14 ستمبر عروج وشرف یافتہ 14 ستمبر تا 19 اکتوبر اوج یافتہ ہونے سے آپ کی حیثیت وشخصیت میں یقیناً اضافہ ہوسکے گا۔ ایسے سنبلی جن میں آگے بڑھنے کا جذبہ وجنون ہے وہ اس سال غیر متوقع کامیابیاں حاصل کرنے میں کامیاب ہوسکیں گے۔ سعد ایام میں آپ اپنے مستقبل کی پلاننگ اور اپنا اور اپنی فیملی کا مستقبل درخشاں بنانے کیلئے جو کوششیں فرمائیں گے وہ بار آور ثابت ہو گی۔ آپکی دور اندیش اور علمی تخلیقی عزت خیالات وصلاحیتوں کو پذیرائی ملے گی۔ آپکی بڑھتی ہوئی ساکھ کو دیکھ کر کچھ حاسدین مخالفین اپنے بد ارادے کے تحت آپ کے خلاف سازشیں بھی کر سکتے ہیں۔ خصوصاً ستارہ عطارد 5 تا 28 مارچ 8 جولائی تا کیم اگست 31 اکتوبر تا 21 نومبر جب رجعت میں ہوگا تب حاسدین کی سازشوں اور جذباتی فیصلوں سے بچیں حسب توفیق صدقہ وخیرات بھی ان ایام میں ضرور دیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ مالی وخاندانی وسعت کا ستارہ زہرہ اس سال 2019ء میں نہایت سیر الرفتار ہوا اور اسے رجعت (اُلٹا) بھی نہ ہوگی۔ قدرت کی طرف سے آپ کے لئے یہ تحفہ ہے اس سال آپ ذرائع آمدن بڑھانے کے لئے جتنی محنت کریں گے اور آپکو اس کا دوگنا چوگنا صلہ ملے گا۔ وہ افراد جو پہلے عدم تعاون سے پیش آتے تھے اب مائل بہ کرم ہونگے۔ خصوصاً ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 8 جون عروج 9 جون تا 3 جولائی اوج 14 ستمبر تا 8 اکتوبر پھر عروج یافتہ ہوگا۔ مجموعی طور سے یہ بھی زمانہ اہم ونیک ثابت ہوگا۔ آمدن میں اضافہ کے ساتھ ساتھ اخراجات بھی بلند رہیں۔ مالی مادی خوشیاں آپکا مقدر ہوں۔ تاہم زہرہ 20 اپریل تا 15 مئی اور 8 اکتوبر تا 2 نومبر وبال یافتہ جبکہ 21 اگست تا 14 ستمبر ہبوط یافتہ ہونے سے ٹھوس سرمایہ کاری کی طرف توجہ دیں جلد بازی میں سرمایہ کاری دوسروں پر بھروسہ کرنا ہرگز نیک فعال نہ ہوگا۔ البتہ انشورنس پلان یا نیشنل سیونگ بچت اسکیموں میں حصہ لینا نیک رہے خصوصاً زہرہ عطارد سعد نظرات 22,23,24,25,26,27,28 فروری، 25 جولائی، 11,12,13,14,15 ستمبر، 30,31 اکتوبر، بنے ان ایام میں ذرائع آمدن کاروباری مالی وسائل میں وسعت بہ آسانی مل سکے گی۔

**عزیز واقارب واندرون ملک سفر:**۔ اندرون ملک سفر بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مریخ کیم جنوری تا 14 فروری اور 19 نومبر تا 31 دسمبر عروج جبکہ 2 جولائی تا 18 اگست اوج یافتہ رہنے سے آپکی اپنے عزیز واقارب بہن بھائیوں میں نمایاں پوزیشن رہے ناراض رشتہ داروں میں اتفاق رائے باہم محبت وایثار کے جذبات اُجاگر کر کے آپ ان میں دوبارہ ملاپ کروا سکتے ہیں۔ اندرون ملک متعدد تفریح سیر وسیاحت مطالعاتی عزیز واقارب بہن بھائیوں سے میل ملاقات کے سلسلے میں سفر پیش آئیں گے۔ ستارہ مریخ 16 مئی تا کیم جولائی 4 اکتوبر تا 19 نومبر کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب ٹریفک میں جلد بازی سے کام نہ لیں۔ ورنہ حادثات کے خدشات چوٹ وغیرہ لگ سکتی ہے۔ ان ایام میں صدقہ وخیرات مسلسل جاری رکھیں۔ مریخ عطارد نحس نظرات

9,8,7 جنوری ہیں۔ ان ایام میں خاص احتیاط برتیں۔ دیگر مریخ عطارد سعد نظرات وقفہ وقفہ سے سارا سال ہیں۔ 9,8,7 فروری، 18,17 مارچ، 30 اپریل، یکم ,2 مئی، 20,19,18,17 جون، 10,9,8,7 جولائی، 4,3 ستمبر، ہیں ان ایام میں آپ کو اپنے اقرباء میں ایک ممتاز پوزیشن مل سکے گی۔ تب آپ کے ہاتھوں سے صدقہ جاریہ کے کئی ایک کام انجام پائیں گے۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتدالارض (چوتھے) اور وتدالزوج (ساتویں) کا مشترکہ حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد 2 دسمبر تک یہاں رہیگا۔ یہ 12,10,8,4 ویں گھروں پر سعد نظرات ڈالے سنبلی افراد کے لئے 2019ء زندگی کا ایک بہترین سال ثابت ہوگا۔ زمین جائیداد سواری کی حسب حیثیت خرید وفروخت زراعت باغبانی میں طرز تبدیلی سے نفع بخش وسائل میں اضافہ حصول وراثت بھی پنچائتی طریقے سے آبرومندانہ طور سے طے پا جائیں۔ خانگی خاندانی مصروفیات میں اضافہ اندرون خانہ مہمانوں کی آمدورفت سارا سال جاری رہے۔ آپکی خاندانی عزت و تکریم میں اضافہ ہوگا۔ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے خاندان میں وسعت بہتری کیلئے بزرگوں کی مشاورت سے جو بھی اقدامات اُٹھائیں گے انکا جلد یا مستقبل میں نیک صلہ پائیں مشتری عطارد سعد نظرات 4,3 فروری، 3,2 مئی، 22,21 اگست، 26,25,24 ستمبر اپنے پینڈنگ اُمور کو ان ایام میں انجام دینا نیک رہے۔ جبکہ مشتری عطارد نحس نظرات 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 30 مئی، 8 جون، 7,6,5 ستمبر کے ایام نہایت احتیاط طلب ہیں۔ اس دوران صدقہ وخیرات ضرور دیں۔

**اولاد، انعامات ومحبت:**۔ بیت الاولاد یعنی پانچویں کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد تمام سال اپنے ہی گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے بچوں کی نگہداشت تعلیم وتربیت انکی شادی بیاہ اور انعامی اسکیموں کی طرف زیادہ رجحان اور توجہ کی ضرورت ہوگی۔ اس کا سبب زحل کے ہمراہ کیتو کا بھی یہاں قیام سبھی سنجیدہ نوعیت کے معاملات میں عجیب وغریب صورتحال کا سامنا کرنا پڑے۔ زحل کیتو اپنی سست رفتاری کے سبب لمبے عرصہ تک حالت قران میں رہیں گے۔ 19 اپریل تا 20 جون، 17 جولائی تا 7 اکتوبر کا دورانیہ سخت احتیاط طلب ہے۔ اپنے بچوں کے روز وشب پر کڑی نظر رکھیں انہیں بچائیں بازاری قسم کی محبت سے بچیں ورنہ مالی ذہنی نقصانات جنسی امراض کا شکار ہوسکتے ہیں۔ سٹاک شیئرز کا کام کرنے والے گرتے ہوئے شیئرز خریدیں۔ بہت زیادہ سرمایہ کاری تخمین بازی سے بچیں ورنہ دیوالیہ پن کا اندیشہ ہے۔ زندگی کے بعض حقائق سے گریز نہیں کیا جاسکتا مگر محتاط رویہ منفی نتائج تکلیف میں کمی لاسکتا ہے۔ انعامی اسکیموں انٹرنیشنل لاٹریوں میں دلچسپی رکھنے والے سنبلی دوستوں کو مشورہ ہے کہ وہ اس سال کچھ زیادہ ہی محتاط رہیں ایسی انعامی اسکیموں میں حصہ لیں جس میں نقصان کے امکانات کم ہوں مثلاً جیسے پرائز بانڈز۔ تاہم ان سعد تواریخ میں محتاط حصہ لیا جا سکتا ہے۔ 14,13 جنوری، 28,22,21,20,19,18,17 فروری، 22,21,20,19 مارچ، 13,12,11,8,7,6 اپریل، 31,17,16 مئی، یکم جون، 25,24 جولائی، یکم 12,11,10 دسمبر ایسے سنبلی جو عبادت وریاضت بجالاتے رہتے ہیں وہ ممکنہ کسی پریشانی سے محفوظ رہیں گے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ بیت المرض کا حاکم ستارہ زحل بدستور سارا سال چھٹے سے بارہویں رہیگا۔ ادھر آٹھویں شخص گھر کا مالک بھی 14 فروری تک یہاں رہتے ہوئے نحوست میں اضافہ کرسکتا ہے۔ آپ کی عمر کچھ بھی ہو اپنا میڈیکل چیک اَپ ضرور کروائیں خصوصاً 40 سال سے بڑے افراد اپنے بلڈ پریشر، ذیابیطس، کولیسٹرول، یورک ایسڈ کے علاوہ اپنے بلڈ کا بھی مکمل ٹیسٹ کروائیں۔ یقیناً ایسا کرنے سے آپ متوقع امراض سے محفوظ رہیں۔ اپنے ماموں بزرگوں بھانجے بھانجیوں کی ضروریات اور انکی صحت کا بھی ممکن ہو تو انہیں خاص خیال رکھنے کا مشورہ دیں۔ زحل کو رجعت 30 اپریل تا 18 ستمبر ہو تب اپنے کیرئیر روزگار یا ملازمتی فرائض کی ذمہ داری سے غافل نہ ہوں ورنہ ملازمت کے جانے اور تنزلی کا خدشہ رہیگا۔ 2019-2020 ایسے دو سال ہیں جب صدقہ وخیرات کی وقفہ وقفہ سے ادائیگی آپکی جان ومال کو محفوظ رکھے اور کئی طرح کی ناگہانی آفات وبلیات سے آپ محفوظ رہیں۔ زحل عطارد سعد نظرات 13 جنوری، 20 فروری، 20 مارچ، 7 اپریل، 17 مئی، 5 ستمبر، 14 اکتوبر، 13 اور 30 نومبر ان سعد ایام میں اپنے کیرئیر کو آگے بڑھانے بہتر

روزگار کے لئے کوشش تبدیلی ملازمت جیسے سبھی کام کرنے نیک ہیں۔ بزرگوں مخلصین کی مشاورت سے پیدا شدہ مشکلات دور کی جاسکیں گی۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:۔** بیت الزوج کا حاکم ستارہ مشتری تمام سال وتدالارض میں رہتے ہوئے شادی کی عمر کو پہنچنے والے سنبلی افراد کو خانگی ازدواجی خوشیاں عطا کرے گا۔ ناراض زوجین کے مابین صلح وصفائی یقینی طور سے ہوخواہ ان کے مقدمات کسی عدالت یا پنچائیت میں علیحدگی کی انتہاء تک ہی کیوں نا پہنچ گئے ہوں۔ ستارہ مشتری کی سعد نظرات 12,10,8 گھروں پر ہونے سے اس سال جن سنبلی جوڑوں کی شادی ہوگی انہیں اپنے شریک حیات کے نصیب سے معاشرتی عزت دولت ملے شادی کے بعد بیرون ملک سفر بھی نصیب ہو۔ 2019ء مشتری عطارد زہرہ سعد نظرات 23,22,21 جنوری، 4,3 فروری، 28,23,22,21,20 مارچ، 10,9,8,3,2 مئی، 25,24 جولائی، 22,21,9,8 اگست، 30,29,28,25,24,15,13,11 ستمبر، 31,30 اکتوبر اور 25,24,23 نومبر نہایت اہم اور مبارک تواریخ شادی شراکت دینی دُنیاوی روابط بڑھانے سماجی سیاسی کاموں میں حصہ لینے سے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا۔ مشتری عطارد نحس نظرات 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 30 مئی، 8 جون، 7,6,5 ستمبر نہایت احتیاط طلب تواریخ ہیں دوسروں پر حد سے زیادہ بھروسہ کرنا نقصان دے ثابت ہوسکتا ہے۔ حسب توفیق صدقہ وخیرات بھی وقفہ وقفہ سے ضرور دیتے رہیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** وراثت یا بیت الخوف کا حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک حسن اتفاق سے اپنے ہی گھر رہتے ہوئے خوش آئند ہے کہ آپ کے دیرینہ وراثتی مشترکہ مفادات کے کام خصوصاً کوئی بڑا انشورنس کلیم آپ کو بہ آسانی مل سکے گا اس کے علاوہ سعد اکبر ستارہ مشتری 2 دسمبر تک آٹھویں گھر کو سعد ناظر رہنے سے 2019ء میں مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے سبھی کاموں میں ممکنہ فوائد ہوں اپنے ہم خیال ہم مزاج ہم عمر اور بزرگوں مخلصین کی مشاورت مدد شامل حال رہے عین ممکن ہے کہ آپ کو کوئی دفینہ یا بڑا انعام کسی حوالے سے مل جائے از قسم وراثت یا بغیر محنت کے دولت بھی ہاتھ لگ سکتی ہے۔ 2 جولائی تا 18 اگست 19 نومبر تا 31 دسمبر کے مشترکہ ایام بھی نیک ثابت ہونگے۔ 18 اگست، 19 ستمبر مریخ طالع دوسرے ہونے سے جلد بازی یا جذباتی فیصلوں کا حصہ نہ بنیں ورنہ وقت روپیہ پیسے کا نقصان ہوسکتا ہے۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر یا نصیب کا حاکم ستارہ زہرہ بارہ منطقہ البروج میں سارا سال گردش کرتے ہوئے تمام سال مستقیم رہتے ہوئے سنبلی افراد کو 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 3 جولائی اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج واوج یافتہ رہتے ہوئے آپکو بھرپور فوائد عطا کرے۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول کے شائقین طلبہ اپنے مقاصد کو پالیں۔ زہرہ کے ساتھ مشتری کی سعادت ملنے سے قانونی مسائل و پریشانیاں بھی حل ہوں۔ جاری مقدمات کے فیصلے آبرومندانہ طریقے سے انجام پائیں۔ حج وعمرہ زیارات مقدسہ کا ارادہ ہو تو مقدس سفر آپکا مقدر اور سفر مقدس سے آپکا نصیب یاوری کرجائیگا۔ اساتذہ بزرگوں مخلصین کی مشاورت ومعاونت شامل حال رہے گی۔ تاہم 20 اپریل، 14 مئی، 8 اکتوبر تا 2 نومبر کے ایام قدرے احتیاط طلب صدقہ وخیرات کے طالب ہیں یقیناً صدقہ دینا رد بلا ثابت ہوگا۔

**کیریئر، کاروبار، عزت ووقار:۔** کیریئر اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 2019ء میں آپ کو متعدد سعادتیں عطا کرے تاہم سعد اکبر ستارہ مشتری 2 دسمبر تک کیریئر کے گھر کو اپنی شفاء بخش کرنوں سے منور کرے گا۔ آپ کے اندر ایثار قربانی کا جذبہ مضبوط قوت فیصلہ کے سبب عزت شہرت کاروباری وسعت کے لئے حالات وسائل میں اضافہ ہوگا۔ ستارہ عطارد 21 تا 30 مئی، 14 ستمبر تا 9 اکتوبر عروج واوج اور 29 اگست تا 14 ستمبر شرف یافتہ رہیگا۔ مجموعی طور سے یہ سبھی ایام نہایت سعد ثابت ہونگے جبکہ عطارد 10 فروری تا 17 اپریل، 9 اکتوبر تا 29 دسمبر کمزور ہونے کے سبب یہ ایام اہم کاموں کی تکمیل کے لئے احتیاط طلب ہونگے۔ 2019ء میں عطارد مشتری زہرہ سعد نظرات 23,22,21 جنوری، 28,22,4,3 فروری، 22,21,20 مارچ، 10,9,3,2 مئی، 25,24 جولائی، 23,21,9,8 اگست، 30,29,28,25,24,15,13,11 ستمبر، 31,30

اکتوبر، 24,23 نومبر بننے سے ان ایام میں خوشی شادمانی کیریئر میں بڑھاؤ عزت توقیر ترقی اور نئے نئے کاروباری اندرون و بیرون ملک وسائل ملیں گے۔ عطارد مشتری زہرہ نحس نظرات 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 16,15,13,12,11 اپریل، 24,23,21,8 جون، 7,6,5,3,2 ستمبر بنیں تب اہم کاموں کی تکمیل احتیاط طلب مالی لین دین تحریر و تقریر میں سخت محتاط رہیں۔ حسب توفیق صدقہ و خیرات دینا بھی نیک رہے گا۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:** تکمیل خواہشات دوستوں یا دوسروں سے وابستہ اُمید کے اس گھر کو ستارہ زحل 11,7,2 گھروں کو مکمل ناظر رہنے کے سبب 2019ء غیر معمولی احتیاط کا سال ہے کئی پرانے لوگ آپکی زندگی سے نکل جائیں گے۔ اور انکی جگہ نئے اچھے دوستوں کی تعداد میں اضافہ آپ کے نیک اعمال کے سبب ہوگا۔ مشتری کی سعادت کے سبب اپنے بد ارادے کے تحت حاسدین آپ کو نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔ 2019ء ستارہ قمر کے سعد ایام 20,19,16,15,11,10 جنوری، 16,15,13,12,11 فروری، 16,15,11,10 مارچ، 12,11,8,7,6 اپریل، 10,9,8,5,4 اور 31 مئی، 29,28,27,6,5,4 جون، 30,29,26,25,3,2 جولائی، 27,26,22,21 اگست، 23,22,19,18,17 ستمبر، 20,19,16,15,14 اکتوبر، 17,16,15,12,11 اکتوبر، 17,16,15,12,11 نومبر، 14,13,9,8 دسمبر جبکہ نحس ایام 28,27,24,23 جنوری، یکم، 28,24,23,2 فروری، 29,28,27,24,23 مارچ، 25,24,20,19 اپریل، 22,21,18,17 مئی، 19,18,17,14,13 جون، 16,15,11,10 جولائی، 12,11,8,7,6 اگست، 9,8,7,4,3 ستمبر، یکم، 29,28,6,5,4 اکتوبر، یکم، 25,24,2 نومبر، 27,26,22,21 دسمبر کے ایام احتیاط طلب نوٹ فرمالیں۔ تب تب حاسدین سے محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:** بیت الاعداد خفیہ دشمنوں کا ستارہ شمس 2019ء میں 23 جولائی تا 23 اگست اپنے ہی گھر میں رہے گا۔ تب حاسدین سے محتاط رہیں۔ ناگہانی اخراجات کی پلاننگ پہلے سے کرلیں البتہ حصول امیگریشن عبادت و ریاضت چلہ کشی کے لئے یہ سعد وقت یوں بھی سعد اکبر ستارہ مشتری اس گھر کو سارا سال ناظر رہے گا۔ ایسے سنبلی جو بیرون ملک ہجرت یا باہر سے واپسی کرنے کیلئے سوچ رہے ہیں 2019ء ان کے لئے نہایت معاون سال ثابت ہوگا۔ قرض سے ممکنہ نجات مل سکے گی۔ ذاتی یا بینک سے لیا گیا قرض ادا کرنے کی پوزیشن میں ہوں گے تو فوراً قرض ادا کر دینا ہی نیک ثابت ہوگا۔

**سنبلی مرد و زن پر گرھنوں کے اثرات:** 2019ء میں پانچ گرہن لگیں گے پہلا سورج گرہن 9 جنوری، 6 جون پانچویں گھر لگنے سے صاحب اولاد بچوں کے شب و روز کی مصروفیت اور انکی صحت سے غافل نہ رہے۔ محبت میں دھوکے کا اندیشہ 21 جنوری بارہویں چاند گرہن لگنا حصول امیگریشن میں مشکلات البتہ خفیہ دشمن آشکار اور ذلیل و خوار ہوں 3 جولائی گیارہویں سورج گرہن لگنے سے دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں دوستوں کی بے وفائی کا صدمہ بھی برداشت کرنا پڑسکتا ہے۔ 17 جولائی چاند گرہن پانچویں لگنے سے تعلیمی سرگرمیاں متاثر ہوسکتی ہیں۔ بچوں کی نگہداشت تعلیم و تربیت کی جانب سے فکر و پریشانی رہے گی۔ 26 دسمبر سورج گرہن پانچویں لگنے سے جذبات میں غلطیاں کرسکتے ہیں۔ جنس مخالف سے بے وقوف بننے سے بچیں بچوں کی تعلیم و تربیت صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں۔

**سعد تواریخ:**۔ 30,25,18,14,10 جنوری، 16,11,10,8 فروری، 29,24,18,12,8,2 مارچ، 27,13,8,3 اپریل، 30,24,18,17,16,13,3 مئی، 30,14,9,4 جون، 31,27,22,21,13 جولائی، 30,19,4 اگست، 25,20,9,5,4,3 ستمبر، 29,21,10,5 اکتوبر، 30,13,11,10,8,3 نومبر، 31,25,16,5 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 21,13,8,6 جنوری، 28,20,14 فروری، 26,20,14 مارچ، 24,10 اپریل، 27,21,11 مئی، 12 جون، 24,17,10,3 جولائی، 22,14,6 اگست، 15,6 ستمبر، 23,7 اکتوبر، 18,15,5 نومبر، 26,18,11,2 دسمبر۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Element: Air | 24 Sep. - 23 Oct. | زہرہ | ستارہ: |
| Ruling Planet: Venus | | رت ط | حروف: |
| Symbol: The Scales |   | جمعہ | دن: |
| Your Stone: Opals | | 6 | عدد: |
| Life Pursuit: To be Consistent. | | ہلکا نیلا | رنگ: |
| Secret Desire: To live an easy, uncomplicated life. | | اوپل، سفید پکھراج، ہیرا | پتھر: |

## میزان LIBRA



آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ 7 جنوری کے بعد پورا سال تا ختم ہونے والی خوش بختیاں جاری رہیں گی آپکی حیثیت و شخصیت سے دوسرے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ، 15 مئی تا 3 جولائی اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج و اوج یافتہ رہنے سے یہ سال کا بہترین عرصہ دکھائی دیتا ہے جس میں آپ اپنے درخشاں مستقبل کی نہ صرف پلاننگ کرسکیں بلکہ کئی پینڈنگ شدہ کام بھی انجام پاسکیں۔ آپ کی ذہنی و تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ ہو۔ اور پُراعتماد رہتے ہوئے آپ مستقبل کی بآسانی پلاننگ کرسکیں۔ 20 اپریل تا 14 مئی، 8 اکتوبر تا یکم نومبر ہبوط و وبال یافتہ جبکہ 21 اگست تا 13 ستمبر زہرہ ہبوط یافتہ رہنے سے سال کے یہ منحوس ایام نہایت ناقص دکھائی دیتے ہیں۔ دوسروں سے وابستہ توقعات حسب منشاء پوری نہ ہوسکیں اور حاسدین مخالفین آپ کی عزت اور ساکھ کو متاثر کرنے کیلئے سازشیں کرسکتے ہیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم مریخ 2 جولائی تا 17 اگست اوج یافتہ اور 19 نومبر تا اختتام سال عروج یافتہ رہے تو یہ وہ سعد ایام کہ جن میں ذرائع آمدن کو بڑھانے کے متعدد مواقع ملیں اور پہلے سے درپیش مالی مشکلات کو احسن طور پر سلجھا سکیں۔ زہرہ مریخ سعد نظرات 21,20,19,18,17,16 جنوری، 16,15,14,13 فروری، 26,25,24,23 اگست اور 5,4,3,2 دسمبر بننے سے مالی و کاروباری لین دین اور نئے کاروباری معاہدے کرنے کیلئے سال کے یہ ایام نہایت سعد ثابت ہوں گے۔ زہرہ مریخ نحس نظرات 23,22,21,20,19 مارچ بننے سے ان ایام میں کسی بھی نئے کام کی شروعات سے گریز کریں۔ اور حاسدین مخالفین کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے خاص احتیاط برتیں اور ان ایام میں صدقات بھی دیں۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری ابتداء سال سے یکم دسمبر تک اپنے ذاتی گھر رہتے ہوئے عزیز و اقارب و رشتے داروں ہمسائیوں اور بہن بھائی کئی ایک اُمور میں آپ سے تعاون کریں۔ جبکہ اس دوران غلط فہمیوں کا خاتمہ اور تجدید مراسم بھی ہوسکے۔ اندرون ملک متعدد سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوں اور سفر نصیب یاوری کرائے۔ 10 اپریل تا 10 اگست رجعتِ مشتری کے زمانہ میں دوسروں کی فرمائشوں کیلئے اگر ذاتی ضروریات پر سمجھوتہ کرنا پڑے تو ذہنی طور پر تیار رہیں ورنہ انکی ناراضگی مول لینی پڑسکتی ہے۔ زہرہ مشتری سعد نظرات 23,22,21 جنوری، 22,21,20 مارچ، 10,9 مئی، 9,8 اگست، 30,29,28 ستمبر، 25,24,23 نومبر بننے سے متعدد سفر پیش آسکیں اور تجدید مراسم کے ساتھ ساتھ عزیز و اقارب و بہن بھائیوں سے خوشگوار تعلقات قائم رہیں۔ زہرہ مشتری نحس نظرات 16,15 اپریل، 24,23,22,21 جون اور 3,2 ستمبر بننے سے دوران سفر اپنی اشیاء کی حفاظت اور بغیر صدقہ دیئے سفر سے اجتناب اور قابل بھروسہ افراد کے ساتھ سفر کو ترجیح دیں۔ اس دوران سفر میں بنائے گئے دوستوں پر بھروسہ

مت کریں اور احتیاط برتیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ بیت الارض کا حاکم ستارہ زحل امسال بھی چوتھے اپنے ذاتی گھر رہنے سے خانگی سکھ سواری و زمین جائیداد کی خرید و فروخت سے مالی فوائد کا حصول، زراعت و باغبانی کا شوق بڑھے۔ کچھ میزانی افراد اس شعبہ میں کاروبار کا آغاز کریں تو کامیابی سے ہمکنار ہوں۔ رجعت زحل 30 اپریل تا 19 ستمبر کے ایام میں خاندانی افراد کی خواہشات کا احترام کریں اور ان کیلئے وقت ضرور نکالیں۔ زہرہ زحل سعد نظرات 19,18,17 فروری، 13,12,11 اپریل، 31 مئی، یکم جون، یکم ,2 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر، 12,11,10 دسمبر بننے سے سال کے یہ سعد ایام ثمرات کے حامل ہوں۔ تب خانگی سکھ اور مستقبل کیلئے کئے گئے اقدامات نیک نتائج کے حامل ہوں۔ زہرہ زحل نحس نظرات 8,7,6 مئی، 17,16 جولائی، 26,25 ستمبر بنے سے ان ایام میں بغیر مشاورت کے فیصلوں سے گریز اور حسبِ توفیق صدقات دیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:**۔ بیت الاولاد پانچویں میں 20 جنوری تا 18 فروری ستارہ شمس اور 24 جنوری تا 9 فروری عطارد رہتے ہوئے بچوں کی تعلیم و تربیت کیلئے بروقت کئے گئے اقدامات بچوں کے مستقبل کیلئے مثبت نتائج دلائیں۔ جبکہ حاکم ستارہ زحل تمام سال اپنے گھر سے بارہویں رہتے ہوئے رومانوی و محبت کے اُمور میں خواہشات کی بھرمار اور دوسروں کے بے جا مخل دخل کے باعث حالات میں حساسیت رہے بالخصوص 30 اپریل تا 19 ستمبر رجعت زحل کے ایام میں اولاد کے روز و شب پر خاص نگاہ رکھیں اور اس دوران صدقات بھی دیتے رہیں۔ اسٹاک ایکسچینج یا کسی بھی انعامی اسکیم میں حصہ لیں تو بساط سے زیادہ سرمایہ کاری سے گریز بالخصوص دوسروں سے قرض لے کر کام نہ کریں بصورت دیگر پریشانی کا اندیشہ رہے۔ جو لوگ ان دنوں 21,18,17,16 جنوری، 28,27,26,25,19,18,17 فروری، 16,15,14,12,11,10,9,8,3 مارچ، 13,12,11 اپریل، 31,16,15,14,13,12,11,10 مئی، یکم ,14 جون، 29,28,27,26,25,24,23 اگست، یکم ,21,20,19,7,2 اکتوبر، 10,9,8,7 نومبر، یکم ,21,20,19,17,12,11,10,7,2 دسمبر۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپکا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ ان تواریخ میں حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ''انعام کی نمبرز'' آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ بیت المرض چھٹے کا حاکم ستارہ مشتری یکم جنوری تا 2 دسمبر اپنے ذاتی گھر رہتے ہوئے 2019ء میں ملازمت کا حصول ذرا سی کوشش سے یقینی بنائے جبکہ ایسے تمام افراد جو پہلے سے برسرِ روزگار ہیں اور کیرئیر میں آگے بڑھنے کیلئے ملازمت کی تبدیلی کیلئے کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوں لیکن اپنے فرائض کی انجام دہی ذمہ دارانہ طور سے کریں آپکو محنت سے عزت و توقیر کا حصول یقیناً ممکن ہو سکے۔ حاسدین اپنے بداِرادوں میں کامیاب نہ ہوں جبکہ ایسے میزانی افراد جو حصول ملازمت کیلئے بیرون ملک جانے کے خواہشمند ہوں تو اس سال کوشش کرنے سے یہ خواہش پوری ہو سکے۔ زہرہ مشتری سعد نظرات 23,22,21 جنوری، 22,21,20 مارچ، 10,9 مئی، 9,8 اگست، 30,29,28 ستمبر، 25,24,23 نومبر بننے سے افسران بالا و حکام کا تعاون، صحت جسمانی میں بہتری اور سفر وسیلہ ظفر رہے۔ زہرہ مشتری نحس نظرات 16,15 اپریل، 24,23,21 جون، 3,2 ستمبر بننے سے ان ایام میں ملازمتی ذمہ داریوں میں کوتاہی نہ برتیں اور میڈیکل چیک اَپ کے علاوہ خوراک میں احتیاط اور ہلکی پھلکی ورزش بھی معمولات میں شامل کریں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:**۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ مریخ یکم جنوری تا 14 فروری ساتویں حالت عروج

میں ہونے کے سبب ان ایام میں شریکِ کار اور شریکِ حیات سے تعلقات میں در پیش غلط فہمیوں کا ازالہ ہونے سے تعلقات میں مضبوطی آسکے جبکہ 16 مئی تا 2 جولائی مریخ ہبوط یافتہ رہے تو تب الفاظ کا چناؤ سوچ سمجھ کر کریں اور شریکِ حیات کے ساتھ نرم لہجہ اور صبر و تحمل برداشت سے کام لیں ورنہ شدید گھریلو اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ طبیعت میں بے چینی سے شراکتی اُمور بھی متاثر ہونے کا خدشہ، حالات پر کنٹرول کیلئے اس دوران صدقات دیں اور بزرگوں سے مشاورت ضرور کرتے رہیں۔ زہرہ مریخ سعد نظرات 21,20,19,18,17,16 جنوری، 16,15,14,13 مئی، 26,25,24,23 اگست اور 5,4,3,2 دسمبر بننے سے یہ تواریخ ازدواجی سکھ اور خانگی پریشانیوں کو حل کرنے کیلئے نیک رہیں جبکہ شادی کے خواہشمند میزانی افراد بھی کوشش کرنے سے رشتہ ازدواج میں بندھ سکیں۔ زہرہ مریخ نحس نظرات 23,22,21,20,19 مارچ بننے سے تب شریکِ کار اور شریکِ حیات سے ذو معنی جملوں والفاظ کا استعمال نہ کریں اور بحث کے بجائے درگزر سے کام لیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ 2019ء میں طالع اور بیت الخوف کا حاکم ستارہ زہرہ اپنی سریع الرفتاری کے باعث اس سال بارہ منطقۃ البروج کے علاوہ مزید تین بروج میں اپنا سفر کرے جبکہ اس سال اسے رجعت بھی نہ ہو تو یہ سال آپ کیلئے انشورنس کلیم اور وراثتی اُمور میں نہایت اہم کردار ادا کرے اور پیدا شدہ مسائل کا حل کرنے میں مثبت کردار رہے جبکہ مشترکہ مفادات کے کاموں میں بھی مالی مسائل کا خاتمہ کرے۔ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف، 15 مئی تا 3 جولائی عروج اور اوج یافتہ رہتے ہوئے ان ایام میں زیر التواء کام مکمل ہوں۔ وراثتی جھگڑے احسن طریقے سے نمٹ سکیں جبکہ سال 2019ء اپریل، مئی، جون کے ماہ خاص اہمیت کے حامل رہیں اور اس دوران مشترکہ مفادات کے شروع کئے گئے کام بھی فائدہ مند رہیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:**۔ نویں بارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 21 مئی تا 5 جون عروج، 29 اگست تا 3 اکتوبر شرف اور اوج میں رہتے ہوئے بیرون ملک حج و زیارات کی خواہش رکھنے والے میزانی افراد کی خواہش پوری ہو سکے۔ جبکہ ایسے میزانی طلبہ و طالبات جو اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے بیرون ملک سفر کرنا چاہیں تو وہ بھی ان ایام میں کوشش کر سکیں۔ زہرہ عطارد سعد نظرات 29,27,26,25,24,23,22 فروری، 25,24 جولائی، 15,14,13,12,11 ستمبر، 31,30 اکتوبر بننے سے ان نیک ایام میں بیرونِ ملک کاروباری و تعلیمی سفر میں آسانیاں جبکہ روحانی ریاضت میں متعدد کامیابیاں۔ رجعت عطارد 5 تا 28 مارچ، 8 جولائی تا کیم اگست۔ اس زمانے میں دوران سفر اپنے سامان کی حفاظت، اجنبی افراد پر ضرورت سے زیادہ بھروسہ اور گفتگو میں منفی پہلو نظر انداز نہ کریں۔ بغیر صدقہ سفر نہ کریں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:**۔ بیت العزت یا دسواں خانہ کا حاکم قمر (چندرماں) تمام سال ہر ماہ اپنی تیز رفتار کے سبب سعد و نحس ایام دلاتا ہے۔ سعد ایام میں عزت و توقیر بڑھے جبکہ نحس ایام میں محتاط رہیں۔ 2019ء کے سعد ایام 20,19,16,15,14 جنوری، 16,15,12,11 فروری، 16,15,11,10 مارچ، 12,11,8,7,6 اپریل، 31,9,8,5,4 مئی، 29,28,27,6,5,4 جون، 30,29,26,25,3,2 جولائی، 27,26,22,21 اگست، 23,22,19,18,17 ستمبر، 20,19,16,15,14 اکتوبر، 17,16,15,12,11 نومبر، 14,13,9,8 دسمبر۔ نوٹ کر لیں ان ایام کیرئیر کو آگے بڑھانے کے اقدامات مثبت اور سرمایہ کاری فائدہ مند جبکہ قمری نحس ایام 28,27,6,5,4 جنوری، کیم 28,25,24,23,2 فروری، 28,27,24,23 مارچ، 25,24,20,19 اپریل، 22,21,18,17 مئی، 19,18,17,14,13 جون، 16,15,11,10 جولائی، 12,11,8,7,6 اگست، 30,9,8,7,4,3 ستمبر، 29,28,6,5,4 اکتوبر، کیم 29,28,25,24,2 نومبر، 27,26,22,21 دسمبر۔ بھی نوٹ کر لیں ان ایام میں صدقات دیں اور کسی بھی نئے کام کی شروعات سے گریز کریں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ شمس 2019ء میں بارہ منطقۃ البروج میں سے گزرتے ہوئے آپ کو متعدد دیرینہ خواہشات کی تکمیل کے علاوہ حلقہ احباب سے بھی متعدد فوائد دلائے۔ 21 مارچ تا 20 اپریل شمس حالت شرف، 21 جون تا 23 اگست اوج اور عروج یافتہ رہتے ہوئے سیاسی وسماجی حلقوں میں عزت وتوقیر بڑھے۔ ہم خیال دوست تعاون کریں اور 18,17,16,15,14,10 اگست زہرہ شمس قران سے ان ایام میں کئے گئے معاہدے واقدامات سے بھرپور فوائد ملیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کی دسمبر تک تیسرے گھر نشست جس سے مشتری کی نویں نظر آپ کو سارا سال وقفہ وقفہ سے روحانی عزت وتوقیر ملتی رہے اور مخلص احباب زندگی میں شامل ہوسکیں۔ 20 جنوری تا 19 فروری اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شمس کی کمزور نشست کے سبب یہ ایام نوٹ کرلیں اور ان ایام میں دوسروں سے توقعات وابستہ نہ کریں ورنہ مایوسی کا اندیشہ رہے۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداد کا حاکم ستارہ عطارد 21 مئی تا 5 جون عروج 29 اگست تا 3 اکتوبر شرف اور اوج میں رہتے ہوئے ان سعد ایام میں حصول امیگریشن کیلئے اپلائی کرنا نیک بالخصوص اخراجات میں کمی کیلئے کی گئی پلاننگ مثبت ثابت ہوں۔ جبکہ 10 فروری تا 17 اپریل اور 9 اکتوبر تا 29 دسمبر عطارد کی کمزور نشست سے صحت کی خرابی کا اندیشہ۔ اپنے معالج سے مشورہ کرتے رہیں اور اپنے میڈیکل ٹیسٹ بھی لازمی کروائیں۔ ناگہانی اخراجات کا اندیشہ اور اس دوران قرض سے اجتناب برتیں ورنہ ادائیگی ممکن نہ ہوسکے گی۔ بالخصوص رجعت عطارد کا زمانہ نوٹ کرلیں اور اس دوران بھی احتیاط برتیں۔ 5 تا 28 مارچ، 8 جولائی تا یکم اگست ان ایام میں صدقات دینا نیک اور حصول امیگریشن کیلئے ان ایام کا انتخاب دانشمندی نہ ہوگی۔

**میزانی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:**۔ اس سال پانچ گرہن لگیں گے۔ پہلا سورج گرہن 6 جنوری چوتھے لگنے خاندانی مسائل وپریشانیاں، جلد بازی سے حادثات کا اندیشہ 21 جنوری چاند گرہن گیارہویں لگنے سے دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوسکیں گی۔ 3 جولائی دسویں چاند گرہن لگنے سے کاروباری مسائل وپریشانیاں نقصانات کا اندیشہ 17 جولائی چاند اور 26 دسمبر سورج گرہن چوتھے لگنے سے اندرون خانہ مسائل و پریشانیاں والدین خصوصاً والدہ کی صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ ایام گرہن میں صدقہ کے ساتھ دو نفل نماز کسوف (سورج گرہن) دو نفل نماز خسوف (چاند گرہن) پڑھ کر دعا سے نحوست دور ہونے کا یقین کرسکتے ہیں۔

**سعد تواریخ:**۔ 31,22,13,2 جنوری، 25,21,11,6 فروری، 22,13,8 مارچ، 21,12,7,2 اپریل، 31,27,22,18,14,12,9,2 مئی، 28,27,21,11,6,3,2 جون، 27,25,21,18,11,8,6,2 جولائی، یکم 30,26,21,14,10,9,5 اگست، یکم 29,25,20,13,9,7,4 ستمبر، 31,29,25,22,20,9,4 اکتوبر، 28,24,19,9,3 نومبر، 29,24,19,13,11,9,4,3 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 24,21,10,6 جنوری، 23,16,9 فروری، 27,25,23,21,11 مارچ، 27,24,16,15,13,10 اپریل، 24,17,10,7 مئی، 24,16,9 جون، 24,17,16,3 جولائی، 24,15,7,2 اگست، 26,23,15,6,2 ستمبر، یکم 23,15,13,7 اکتوبر، 22,14,6 نومبر، 26,22,21,18,7 دسمبر۔

# عقرب SCORPIO



| | |
|---|---|
| ستارہ: | مریخ |
| حروف: | ن ی |
| دن: | منگل |
| عدد: | 9 |
| رنگ: | سرخ یا قرمزی |
| پتھر: | مرجان، گارنٹ، عقیق یمنی |



**24 Oct. - 22 Nov.**



**Element**: Water
**Ruling Planet**: Pluto
**Symbol**: The Scorpio
**Your Stone**: Topaz
**Life Pursuit**: To survive against all opposition.
**Secret Desire**: To triumph

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نوروحانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت**:۔ 2019ء ستاروں کی نشست کے اعتبار سے ایک ذمہ دارانہ سال ہے۔ جہاں پھونک پھونک کر قدم اُٹھائیں یا نہ اُٹھائیں تاہم اہم فیصلے جلد بازی میں مشاورت کے بغیر نہ کریں۔ اتنی سی ہی گذارش پر عمل کرنے سے بہتر نتائج نکلیں اور آپ ممکنہ کئی نقصانات سے بچ سکتے ہیں۔ مستقبل کی منصوبہ بندی از بس ضروری ہوگی۔ ورنہ بلا وجہ وقت روپیہ اور دوسروں کا آپ پر بھروسہ کم ہوسکتا ہے۔ مریخ مشتری شمس کی سعد نظرات 27,26,25,24,23 جنوری، 7,8,9,25,28 فروری، یکم ,2,3 مارچ، 15,14,13 اپریل، 27,26,25,24 جولائی، 8,7,6 اگست، 15,13,12 اکتوبر، 10، 15,12 نومبر۔ یہ بھی ایام تعمیر وترقی پینڈنگ کاموں کو مکمل کرنے آپ اپنے اندر ایک نئی روح تازگی محسوس کریں گے۔ جبکہ نحس نظرات 15,14,13 مارچ، 7 مئی، 14,13,12,11,10,9 جون، 14,12,10,9,8,7,5,2 ستمبر کے ایام انتہائی احتیاط طلب ہیں۔ تب آپ کے بھروسے کو دوسرے ٹھیس پہنچا سکتے ہیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن**:۔ خانہ مال کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد 2 دسمبر تک اس گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے 10,8,6,2 گھروں کے منسوبات کو اُبھارے گا گویا کاروباری وسائل تعلقات میں اضافہ اپنے جاری کاروبار میں وسعت یا پھر کسی نے کام کی ابتداء کرنا بھی نیک رہے گا۔ ذرائع آمدن میں اضافہ اور غیر متوقع آمدن بڑھانے کے مواقع بھی ملیں آپ اپنے سرمایہ کو کسی مفید کاروبار یا ٹھوس سرمایہ کاری میں لگا کر بہ آسانی نفع پا سکیں گے۔ مشتری مریخ سعد نظرات 27,26,25,24,23 جنوری، 27,26,25,24 جولائی، 10,11,12,13,14,15 نومبر نہایت سعد نفع بخش تواریخ ہیں۔ تاہم احتیاط طلب تواریخ 7 مئی، 14,13,12,11,10 ستمبر ہیں۔ تبھی صدقہ وخیرات بھی ضرور دیں۔

**عزیز واقارب اور اندرون ملک سفر**:۔ تیسرے بیت الاقرباء کا مالک ستارہ زحل بدستور 2019ء میں بھی سارا سال یہاں رہے گا۔ زحل کی 27 سال بعد یہ نشست اس گھر کے منسوبات کیلئے نہایت اہم سنجیدہ نوعیت کے راز و نیاز عزیز واقارب سے جذباتی تعلقات استوار ہو سکتے ہیں۔ ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں رہنے کے سبب حاسدین ان پاکیزہ تعلقات کو غلط رنگ بھی دے سکتے ہیں۔ عقربی افراد کی جنسی کشش مشہور زمانہ ہے۔ 2019ء میں آپ اندرون ملک دوران سفر بعض ایسے کارہائے نمایاں بھی انجام دے سکیں گے جن کا پہلے آپ کو بھی کبھی تجربہ نہ ہو۔ سیر و سیاحت تفریحی مطالعاتی عزیز واقارب سے میل ملاقات ان کی خوشیوں میں شرکت کے لئے سارا سال وقفہ وقفہ سے اندرون ملک سفر کا سلسلہ جاری رہے گا۔ کئی ایک سفر آپ کے لئے وسیلہ ظفر ثابت ہونگے۔ زحل مریخ نحس نظرات 23,22,21,20,19 جنوری، 16,14,13 جون، 29,28,27,26,17 اکتوبر کے ایام میں

سفر سے اجتناب برتیں اگر اشد ضروری ہو تو صدقہ و خیرات دیکر اپنے سفر کا آغاز تلاوت کلام پاک سے کریں امام ضامن بھی بندھوا کر سفر کرنا تحفظ کا باعث بنے گا۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** شمسی زائچہ کا نہایت اہم گھر وتد الارض کا مالک ستارہ زحل امسال بھی سارا سال اپنے گھر سے بارہویں یعنی تیسرے گھر رہے گا۔ یوں 2019ء نہایت ذمہ دارانہ سال معلوم ہوتا ہے۔ اہل خاندان کے لڑائی جھگڑوں میں صلح وصفائی کے لئے آپ کو اہم کردار ادا کرنا پڑ سکتا ہے۔ ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب گھر سے لمبے عرصہ کے لئے باہر جاتے ہوئے اپنے قیمتی سامان کی حفاظت کا بندوبست بھی کر کے جائیں ورنہ چوری چکاری سے نقصان کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں اسی طرح اپنی گاڑی یا موٹر سائیکل کی حفاظت کو بھی یقینی بنائیں۔ زحل مریخ ناقص ناظرات سیارگان 23,22,21,20,19 جنوری، (خصوصا قران نحس زحل مریخ 30 مارچ تا 2 اپریل) 29,28,26,17 اکتوبر سال کے یہ سبھی ایام نہایت احتیاط طلب ہیں۔ بگڑے حالات کو سنوارنے کے لئے قدرت کاملہ سے آسمانی کونسل پر سعد نظرات زحل مریخ 16,15,14,13,12 مارچ، 10,9,8,7 ستمبر، 21,20,19,18,17 دسمبر میں رہائش تزئین و آرائش تبدیلی رہائش زمین جائیداد کی خرید و فروخت کرنا نیک اور سکھ میں اضافہ ہوگا۔

**اولاد، انعامات و محبت:۔** بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مشتری 2 دسمبر تک پانچویں سے دسویں یعنی دوسرے گھر نہایت طاقتور رہے گا۔ 2019ء اس لحاظ سے ایک نہایت اہم سال ہے آپ نے اپنے بچوں کی اعلیٰ تعلیم و تربیت انکی منگنی شادی کیلئے جو جو پلان سوچ رکھے ہیں۔ ان کی ممکنہ تکمیل ہو سکے گی۔ اولاد کے خواہاں عقربی افراد کے گھر اولاد کی خوشی میسر آئے اور محبت کی شادی کرنے والوں کو اپنے بزرگوں والدین کی رضامندی میسر آئے گی۔ ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت پذیر رہے گا۔ تب کچھ افراد کو محبت میں ناکامی کا صدمہ بھی پیش آسکتا ہے۔ ایسے عقربی جو ملکی یا انٹرنیشنل لاٹریوں کی انعامی اسکیموں دلچسپی رکھتے ہیں۔ وہ ان تواریخ 23,22,21 جنوری، 3, 4, 22, 28 فروری، 20, 21, 22 مارچ، 2, 3, 9, 10 مئی، 24, 25 جولائی، 8, 9, 21, 22 اگست، 11,13,15,24,25,26,27,28,29,30 ستمبر، 23,24,25 نومبر میں حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپکا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:۔** 2019ء طالع اور چھٹے کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک اپنے ہی گھر رہے گا۔ سال کے شروع میں یہ ایک اچھا اتفاق ہے۔ آپ اپنی صحت جسمانی کو بہتر محسوس کریں اپنا میڈیکل چیک اپ ممکن ہو تو آئندہ حفاظتی تدابیر کے لئے ضرور کروالیں۔ صبح کی سیر و ہلکی پھلکی ورزش کو معمول بنالیں۔ کیرئیر حصول ملازمت یا ترقی کے لئے مواقع ملیں افسران بالا کی نظر میں آپکی عزت بڑھے اپنی صحت جسمانی کو قائم رکھنے کے لئے صبح نیم گرم پانی میں شہد ملا کر پینا نیک جبکہ بزرگ عقربی افراد اپنے خوراک میں دودھ دہی مکھن تازہ پھلوں کے رس کو ضرور شامل کرلیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:۔** بیت الزوج کا حاکم ستارہ زہرہ 2019ء میں اپنی تیز رفتاری کے سبب بارہ منطقۃ البروج میں سیر کناں رہتے ہوئے مریخ مشتری سے متعدد سعد نظرات بنائے گا۔ یوں بھی سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال

بعد 2 دسمبر تک دوسرے خاندان میں اضافہ بڑھاؤ کے گھر میں رہتے ہوئے جواں سال عقربی افراد کی خوش قسمتی کو دستک دے گا۔ شادی کے خواہاں عقربی کو متعدد پسندیدہ رشتے ملیں گے رشتہ میں اگر چہ آپ کی پسند کا دخل بھی ہو مگر انتخاب رشتہ کے لئے بزرگوں والدین ہی کو موقع دیں۔ ناراض زوجین کے مابین خلیج صفائی بزرگوں کی کوشش سے بہ آسانی ہو سکے گی۔ شراکتی تعلقات میں اضافہ سماجی سیاسی مصروفیات بھی خوب رہیں گی۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 3 جولائی اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج واوج یافتہ رہنے کے سبب آپ کی شخصیت میں سحر انگیزی خوش مزاجی حلقہ احباب میں عزت مقبولیت نمایاں مقام و پوزیشن میں اچانک اضافہ ہو حاسدین مخالفین بھی زیر رہیں گے۔ زہرہ مریخ سعد نظرات 16 تا 21 جنوری، 16,15,14,13 مئی، 26,25,24,23 اگست اور 5,4,3,2 دسمبر نہایت سعد ایام جبکہ 23,22,20,19 مارچ دوسروں کے دام فریب میں آنے سے محتاط رہیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ بیت الخوف بیت الامید کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں کمزور ہونے کے سبب مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کاموں میں احتیاط کا اشارہ ہے۔ عطارد سال میں دو مرتبہ رجعت پذیر ہوگا۔ 5 تا 28 مارچ، 8 جولائی تا یکم اگست تب شراکتی ازدواجی لین دین میں احتیاط برتیں ایسے وعدے نہ کریں جن کو آپ پورا نہ کر سکیں سعد اکبر ستارہ مشتری 2 دسمبر تک آٹھویں گھر کو سعد ناظر رہتے ہوئے آپ کو غیر متوقع طور سے شراکتی نفع حصول وراثت کوئی بڑا انشورنس کلیم یا انٹرنیشنل لاٹری سے جیک پاٹ اچانک لگ جائے تو بعید از قیاس نہ ہوگا۔ عطارد مریخ مشتری سعد نظرات 25 جنوری، 8,4 فروری، 18 مارچ، یکم، 3,2 مئی، 18 جون، 25,9 جولائی، 21 اگست، 26,25,3 ستمبر اور 13,12,11 نومبر بننے سے غیر متوقع مالی مادی فوائد کا حصول ہو سکے گا۔ 2019ء کی ناقص تواریخ 8 جنوری، 23 فروری، 16 مارچ، 2 مئی، 8 جون، 13,12,7,6 ستمبر کے ایام احتیاط اور صدقات و خیرات کے طالب ہونگے۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:**۔ بیت السفر کے گھر اہم ستارہ راہو اپنے نظریات وخیالات دوران سفر یا مستقبل کی منصوبہ بندی کرتے وقت دوسروں پر مسلط نہ کریں لمبے سفر میں یوں احتیاط برتیں کہ اپنے ہمراہوں کا درست فیصلہ کریں ورنہ ہمراہی آپ کو بلاوجہ چھوڑ سکتے ہیں خصوصاً سیاسی وسماجی شعبہ سے تعلق رکھنے والے دوستوں کو نصیحت ہے کہ وہ تنقید برداشت کریں ورنہ خواہ مخواہ کی قانونی پیچیدگیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ زحل اور کیتو بیرون ملک سفر میں وقتی رکاوٹیں ڈال سکتے ہیں سفید اشیاء کا صدقہ وقفہ وقفہ سے دیتے رہنے سے پیدا شدہ رکاوٹیں بتدریج دور ہوتی رہیں گی۔ البتہ نیک مقاصد سے سفر حج وعمرہ زیارات مقدسہ خواہاں عقربی افراد کی آرزو برآئے گی۔ بیرون ملک حصول امیگریشن کے لئے کاغذات کی تیاری کے لئے کسی ماہر سے مشاورت لیں۔ 2019ء میں مستقبل کی منصوبہ بندی بنا کر اس پر نظر ثانی کر لینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ اہم ستارے شمس 21 جون تا 23 جولائی عطارد 5 تا 27 جون اور 19 جولائی تا 12 اگست زہرہ 3 تا 28 جولائی مریخ 16 مئی تا 2 جولائی نویں گھر سے گزاریں گے جب راہو پہلے سے ہی یہاں موجود ہونے سے سبھی ستاروں کے ساتھ قرانات آپ کے مقدر میں خاصی تبدیلیاں لائیں گے۔ بلاوجہ دوسروں سے الجھنے کی بجائے اپنے منصوبوں اور پروگراموں کو راز میں ہی رکھیں اور مناسب وقت انتظار کریں۔ دسمبر میں سعد اکبر ستارہ مشتری کی بروجی تبدیلی آپ کا مقدر سنوار دے گی اور سبھی رُکے ہوئے کام آئندہ سال 2020ء میں بہ آسانی انجام پا جائیں گے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ وتد السماء بیت العزت کا حاکم ستارہ شمس بادشاہ فلک ہر سال آپ کے کیرئیر کو بڑھاوا دینے ضرور آتا ہے۔ تاہم دیگر اہم ستاروں میں کوئی ستارہ موافق ہو تو پھر کم محنت کے زیادہ ثمرات یقیناً ملتے ہیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری خانہ مال میں 2 دسمبر تک رہتے ہوئے کیرئیر کے گھر کو سعد ناظر رہے گا۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ کو اپنے کیرئیر میں آگے بڑھنے کے کئی ایک مواقع ملیں گے۔ کسی نئے کاروبار کی ابتداء یا جاری کاروبار میں مزید سرمایہ کاری کرنی نیک رہے گی۔ آپ کے پیشہ وارانہ شعور وادراک میں اضافہ ہوگا ایسے نئے آئیڈیاز بھی آئیں گے جو اس سے قبل آپ یا

آپ کے ساتھیوں کے فہم و فراست میں بھی نہ ہوں گے۔ ستارہ شمس 21 مارچ تا 21 اپریل شرف 21 مئی تا 23 اگست اوج و عروج میں رہنے سے متعدد نئے کاروباری معاہدے کاروباری سفر سے نئے مزید کاروباری وسائل بہ آسانی تلاش کر لئے جائیں گے۔ تاہم شمس 20 جنوری تا 19 فروری 15,14,13 اپریل، 8,7,6 اگست، 16,15,14,13,12 اکتوبر بننے سے آپ کی حیثیت و شخصیت عزت مرتبہ میں اضافہ با اثر افراد سے تعلقات اور فوائد ملیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں سعد اکبر ستارہ مشتری کے خانہ مال میں ہونے کے سبب آپ کی دیرینہ مالی کاروباری آمدن میں اضافہ کی آرزو پوری ہوسکے گی ستارہ عطارد یوں تو پورے سال وقفہ وقفہ سے آپ کی متعدد دیرینہ خواہشات کی تکمیل کرائے گا تاہم اسے دو مرتبہ رجعت 5 تا 28 مارچ اور 8 جولائی تا یکم اگست ہوگی اس عرصہ میں دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوسکیں اور دوستوں کو دیا گیا قرض بھی واپس نہ مل سکے گا۔ 2019ء میں کچھ لوگ آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے اور انکی جگہ نئے لوگ لے لیں گے۔ ستارہ عطارد 21 مئی تا 5 جون عروج 29 ستمبر تا 9 اکتوبر شرف واوج کی حالت میں رہنے سے آپ کی سماجی سیاسی مصروفیات اور آپکی عزت پذیرائی میں اضافہ آپ اپنے حصول مقاصد کی تکمیل کے لئے کوشاں رہیں گے۔ ستارہ عطارد یکم تا 5 جنوری 10 فروری تا 17 اپریل اور 9 اکتوبر تا 29 دسمبر کمزور رہے گا۔ تب بھی اہم فیصلے بزرگوں کی مشاورت سے ہی طے کریں۔ سارا سال وقفہ وقفہ سے سبز اشیاء کا صدقہ دینا حصول تکمیل خواہشات کا باعث بنے گا اور ذہنی سکون و سکھ نصیب ہوگا۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعداد کا حاکم ستارہ زہرہ سال کی ابتداء میں ہی طالع ہمراہ قمر در عقرب ہونا نیک شگون نہیں یوں معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو بد نظری جادو ٹونہ اور سازشوں میں الجھائے جانے کی کوئی حاسد دشمن سازش کر سکتا ہے۔ احتیاط برتیں اور محتاط روی اختیار کریں۔ خصوصاً ستارہ زہرہ 14 ستمبر تا 7 اکتوبر بارہویں اور پھر 8 اکتوبر تا 2 نومبر طالع میں رہے گا۔ یہ عرصہ زیادہ احتیاط طلب ہوگا۔ تاہم بیرون ملک حصول امیگریشن کا انتظار ختم ہوکر اچھی خوشخبری ملے گی۔ 2019ء میں جواں سال عقربی بے راہ روی کا شکار ہوں تو کچھ عقربی اچھے ماحول کی ترتیب کے سبب حصول روحانیات عبادت و ریاضت میں بھی سکھ اور چین پائیں۔ برج میزان زحل کا شرفی گھر بھی ہے زحل کی مکمل نظر اس گھر پر سارا سال رہنے سے بعض عقربی جو اپنے گناہوں کی معافی پروردگار سے مانگ لیں تو ایکی معافی کی مثال چوروں قطب بننے جیسی ہوسکتی ہے؟

**عقربی مرد و زن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 2019ء میں پانچ گرہن لگیں گے پہلا سورج گرہن 6 جنوری تیسرے لگنے سے عزیز و اقارب بہن بھائیوں کی جانب سے فکر و پریشانی انکی جانب سے ذمہ داریوں اور گرانٹوں کا مطالبہ ممکن ہے جسے پورا نہ کرنے سے انکی ناراضگی مول لینی پڑ سکتی ہے۔ 21 جنوری چاند گرہن دسویں عزت اور کیریئر کے گھر لگنے سے آپکی بڑھتی ہوئی عزت حاسدین اپنے بد ارادے سے گھٹانے کی سازشیں کر سکتے ہیں۔ 3 جولائی سورج گرہن نویں لگنے سے بیرون ملک سفر میں رکاوٹ یا کوئی قانونی پریشانی آسکتی ہے۔ 17 جولائی چاند گرہن تیسرے لگنے سے اندرون ملک سفر میں رکاوٹیں حادثات بہن بھائیوں پڑوسیوں سے اختلافات کا اندیشہ محتاط رہیں۔ 26 دسمبر پھر اس گھر میں گرہن لگنا نیک شگون نہیں۔ اپنے ناراض بہن بھائیوں پڑوسیوں کو مزید ناراض نہ کریں حسب توفیق صدقہ و خیرات سبھی ایام گرہن میں دیتے رہیں۔ بہترین صدقہ ٹوٹا چاول اور گندم یا باجرہ اور پانی کا ہے۔

**سعد تواریخ:۔** 31,25,18,7,2 جنوری، یکم 28,20,16,15,13,8,5 فروری، 30,20,16,14,6 مارچ، 28,18,14,4 اپریل، یکم 27,22,17,14,12,3 مئی، یکم 29,24,18,14,10 جون، 28,25,23,16,8 جولائی، 28,21,11,6 اگست، 24,19,9,8,3 ستمبر، 31,22,18,7,2 اکتوبر، 29,20,15,12 نومبر، 28,22,19,18,16,14,13,4,3 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 26,20,13,8,5 جنوری، 24,17,11,7,3,2 فروری، 25,18,11,3 مارچ، یکم 30,22,16,9 اپریل، 29,21,9,8 مئی، 27,19,12,5 جون، 26,22,18,11,9,4 جولائی، 30,24,16,8,2 اگست، 28,21,14,12,6,2 ستمبر، 27,20,13,4 اکتوبر، 24,18,10,5,2 نومبر، یکم 30,23,8 دسمبر۔

Element: Fire
Ruling Planet: Jupiter
Symbol: The Archer
Your Stone: Turquoise
Life Pursuit: To live the good life.
Secret Desire: To make a difference in the world.

23 Nov. - 21 Dec.



ستارہ: مشتری
حروف: ف
دن: جمعرات
عدد: 3
رنگ: سبز، فیروزی، جامن
پتھر: زرد پکھراج، زرد عقیق، فیروزہ

SAGITTRIUS




آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو روحانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ" رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ "313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:۔** آپ کا حاکم ستارہ مشتری بارہ سال بعد 2019ء میں یوں تو سارا سال طالع میں ہی رہے گا۔ یہ سال آپ کیلئے زبردست خوش بختیاں لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔ آپ کی طبیعت میں مخیرانہ پن کی بدولت آپ اپنی ذات سے ہٹ کر اجتماعی طور سے سبھی کو ساتھ لیکر چلنے کی نیک کوشش کریں گے آپ کی طبیعت میں موجود اس نیک نیتی کے سبب آپ کو بے پناہ احباب بزرگوں کی دعائیں بھی ملیں گی۔ عزت شہرت میں اضافہ سے دوسرے آپکی شخصیت کی سحر انگیزی سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ مشتری عطارد سعد نظرات 4,3 فروری، 3,2 مئی، 21 اگست، 25,24 ستمبر ان ایام میں آپ کو متعدد کامیابیاں ملیں پینڈنگ کاموں کی تکمیل بھی بہ آسانی ہو سکے گی۔ مشتری عطارد نحس نظرات 23,22 فروری، 15، 17,16 مارچ، 13,12,11 اپریل، 30 مئی، 8 جون، 7,6,5 ستمبر بچنے سے اپنے حاسدین مخالفین سے ہوشیار رہیں۔ جلد بازی میں کوئی ایسا فیصلہ نہ کریں جس سے آپ کی عزت پر کوئی حرف آسکے۔ دوسروں پر تنقید و تبصرہ سے بھی احتراز برتیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:۔** خوش قسمتی سے خانہ مال کا حاکم ستارہ زحل گزشتہ سال سے یہاں چلا آرہا ہے 27 سال بعد آپ کے خانہ مال میں اور 2019ء سارا سال یہاں رہے گا۔ ذرائع آمدن اور معاشی امور کی انجام دہی کی صلاحیتوں کو اجاگر کرے گا اہم ایک اور اہم ستارہ کیتو بھی اتفاق سے اس گھر میں 7 جنوری کو آکر سارا سال رہے گا زحل اور کیتو کا قران خانہ مال میں 19 اپریل، 2 جون پھر 4 تا 17 جولائی اور 16 ستمبر تا 7 اکتوبر تک رہے گا۔ زحل کیتو کا قران خانہ مال میں ہونے سے خاندانی اور مالی صدمات پیش آسکتے ہیں۔ آپ کو نقصان عظیم ساری زندگی کی جمع کسی فراڈ دھوکہ دہی سے جاسکتی ہے۔ یا چوری چکاری کے صدمات کا اندیشہ اپنے مالی معاملات کا تحفظ آپ کے لئے 2019ء میں اولین ہوگا۔ حسب توفیق صدقہ وخیرات دینا بھی رد بلا ثابت ہوگا۔ بلا ناغہ 313 مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھیں اور ہر تسبیح میں وقفہ کر کے دعائیں کرنا معمول بنالیں اس روحانی تدارک کی بدولت آپ کے شعور ادراک میں اضافہ ہو اور آپ کسی بڑی مصیبت سے بچے رہیں۔

**عزیز و اقارب اور اندرون ملک سفر:۔** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زحل سارا سال بدستور اپنے گھر سے بارہویں رہے ادھر 7 جنوری کیتو بھی سال بھر کے لئے اس سے آن ملے ان ہر دو کوا کب کا یکجا ہونا عزیز و اقارب بہن بھائیوں پڑوسیوں کی جانب سے نت نئی فرمائشوں کا سلسلہ جاری رہے اور اگر آپ انکی بات ماننے میں تاخیر کریں تو کم ظرف رشتہ داروں کی جانب سے ناراضگی اور سازشوں کا لامتناہی سلسلہ پورا سال آپ کو وقفہ وقفہ سے الجھائے رکھے گا۔ کسی نے کیا خوب کہا تھا کہ" اپنوں کو اپنا بنانا بہت مشکل ہے۔ جبکہ غیروں کو اپنا بنانا آسان ہے"۔ بہر حال مشتری کی سعد پوزیشن کے سبب آپ کے ناقدین حاسدین آپکا بگاڑ تو کچھ نہیں سکتے مگر آپ کو وقفہ وقفہ سے کچھ نہ کچھ پریشان کر سکتے ہیں۔ خصوصاً

اپریل، مئی، جون، جولائی، ستمبر، اکتوبر کے چھ ماہ قدرے ذہانت سے گذارنے کی ضرورت ہے۔ آپ صبر و تحمل بردباری اور خوبصورت الفاظ بول کر بھی حالات کو ناموافق ہونے سے بچا سکتے ہیں۔ ان مہینوں میں حسب توفیق سرخ اور کالی اشیاء کا صدقہ و خیرات کرنا بھی نیک رہے گا۔ اور غیر ضروری سفر سے اجتناب برتیں جلد بازی سے ٹریفک حادثات کا اندیشہ رہے گا۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتد الارض اور طالع کا مشترکہ حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد طالع میں 2 دسمبر تک رہے گا۔ ستارہ مشتری طالع چوتھے کا مشترکہ حاکم شمس زائچہ کے اوتار یعنی طالع میں ہونے کے سبب خاندان میں اضافہ زمین جائیداد کی خرید و فروخت حسب منشاء ہو سکے گی۔ زراعت باغبانی کا شوق بھی احسن طریقے سے پورا ہوتا رہے گا۔ کاشت کاری، ڈیری فارمنگ، پھولوں اور پھلوں کے درخت لگانے نفع بخش ثابت ہونگے۔ حسب حیثیت سواری کا حصول رہائشی تزئین و آرائش باغبانی گھر میں پھولوں کی سجاوٹ تبدیلی ملک یا شہر کی تبدیلی بھی راس آئے گی۔ گھر کی خیر و برکت کے لئے ہر نوچندی جمعرات قرآن خوانی یا 41 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دعائیں کر نا دم شدہ پانی یا عرق گلاب کا سپرے کرنا نیکی سکون و سکھ میں اضافہ کا باعث بنے مشتری عطارد سعد نظرات 4,3 فروری، 3,2 مئی، 22,21 اگست، 25,24 ستمبر بننے سے غیر متوقع خانگی خاندانی خوشیاں ملیں۔ جبکہ مشتری عطارد نحس نظرات 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 30 مئی، 8 جون، 7,6,5 ستمبر بنیں تب دوسروں کو اپنے خانگی خاندانی معاملات میں دخل اندازی کا موقع نہ دیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:**۔ بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک اپنے گھر رہتے ہوئے طالع کے حاکم مشتری سے 25,24,23 جنوری اور 27,26,25,24 جولائی بنظر تثلیث بنائے گا۔ آپ پر عزم حوصلہ مندی سے اپنے اور دوسروں کے کام آسکیں گے۔ دوسروں کی خدمت آپ کے لئے صدقہ جاریہ ہوگی ستارہ مریخ 2 جولائی تا 18 اگست اور 19 نومبر تا 31 دسمبر اوج و عروج یافتہ رہتے ہوئے اولاد اور انعام کا سکھ عطا کرے گا۔ جواں سال قوسی افراد جلد بازی میں کوئی عشق اور پھر اچانک شادی کر سکتے ہیں۔ 15 فروری تا 31 مارچ اور 4 اکتوبر تا 19 نومبر احتیاط طلب وقت ہوگا۔ عشق و محبت جذباتی تعلقات شک وشبہ سے کمزور پڑ سکتے ہیں۔ انٹرنیشنل لاٹریوں انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے قوسی 18,16، 27,25,23,22,21 جنوری، 22,21,20 مارچ، 16,14,13,10,9 مئی، 27,25,24 جولائی، 26,24,23,9,8 اگست، 30,29,28 ستمبر، 25,24,23 نومبر، 5,4,3,2 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ”انعام کی نمبرز“ آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ بیت المرض کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال بارہویں نحس گھر اور کمزور پوزیشن میں ہونے سے ابتداء سال میں اپنی صحت جسمانی کا خاص طور سے خیال رکھیں ممکن ہو تو جنوری میں ہی اپنا میڈیکل چیک کروا کے ڈاکٹر کی ہدایت کے مطابق عمل کریں۔ خصوصاً اپنا وزن، بلڈ پریشر، کولیسٹرول، یورک ایسڈ، ذیابیطس، جوڑوں کے درد وغیرہ میں اپنا طرز زندگی بدلنے سے آپ شفاء کاملہ پا سکتے ہیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری سارا سال آپ کے طالع میں رہ کر آپ کو بہترین صحت خوشی شادمانی عطا کرے گا۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل 15 مئی تا 9 جون 28 جولائی تا 21 اگست شرف اوج و عروج یافتہ ہونے سے ملازمتی کیرئیر میں ترقی بڑھاؤ بہتر ملازمتی تبدیلی بیروزگار افراد کو اندرون و بیرون ملک حسب منشاء ملازمت کے مواقع ملیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کے سبب آپ اپنے علم و فن میں 2019ء میں چاہیں تو یکتا کمال ماہرانہ پیشہ وارانہ معراج کو چھو سکتے ہیں۔ ماتحت افراد کا تعاون افسران بالا با اثر افراد کے تعاون کے سبب خیر و برکت عزت کا تسلسل وقفہ وقفہ سے سارا سال جاری رہے گا۔

بعد 2 دسمبر تک دوسرے خاندان میں اضافہ بڑھاؤ کے گھر میں رہتے ہوئے جواں سال عقربی افراد کی خوش قسمتی کو دستک دے گا۔ شادی کے خواہاں عقربی کو متعدد پسندیدہ رشتے ملیں گے رشتہ میں اگرچہ آپ کی پسند کا دخل بھی ہو مگر انتخاب رشتہ کے لئے بزرگوں والدین ہی کو موقع دیں۔ ناراض زوجین کے مابین خلیج صفائی بزرگوں کی کوشش سے بہ آسانی ہو سکے گی۔ شراکتی تعلقات میں اضافہ سماجی سیاسی مصروفیات بھی خوب رہیں گی۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 3 جولائی اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج واوج یافتہ رہنے کے سبب آپ کی شخصیت میں سحر انگیزی خوش مزاجی حلقہ احباب میں عزت مقبولیت نمایاں مقام و پوزیشن میں اچانک اضافہ ہو حاسدین مخالفین بھی زیر رہیں گے۔ زہرہ مریخ سعد نظرات 16 تا 21 جنوری، 16,15,14,13 مئی، 26,25,24,23 اگست اور 5,4,3,2 دسمبر نہایت سعد ایام جبکہ 23,22,20,19 مارچ دوسروں کے دام فریب میں آنے سے محتاط رہیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ بیت الخوف بیت الامید کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں کمزور ہونے کے سبب مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کاموں میں احتیاط کا اشارہ ہے۔ عطارد سال میں دو مرتبہ رجعت پذیر ہوگا۔ 5 تا 28 مارچ، 8 جولائی تا یکم اگست تب شراکتی ازدواجی لین دین میں احتیاط برتیں ایسے وعدے نہ کریں جن کو آپ پورا نہ کر سکیں سعد اکبر ستارہ مشتری 2 دسمبر تک آٹھویں گھر کو سعد ناظر رہتے ہوئے آپ کو غیر متوقع طور سے شراکتی نفع حصول وراثت کوئی بڑا انشورنس کلیم یا انٹرنیشنل لاٹری سے جیک پاٹ اچانک لگ جائے تو بعید از قیاس نہ ہوگا۔ عطارد مریخ مشتری سعد نظرات 25 جنوری، 8,4 فروری، 18 مارچ، یکم، 3,2 مئی، 18 جون، 25,9 جولائی، 21 اگست، 26,25,3 ستمبر اور 13,12,11 نومبر بننے سے غیر متوقع مالی مادی فوائد کا حصول ہو سکے گا۔ 2019ء کی ناقص تواریخ 8 جنوری، 23 فروری، 16 مارچ، 2 مئی، 8 جون، 13,12,7,6 ستمبر کے ایام احتیاط اور صدقات و خیرات کے طالب ہونگے۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:**۔ بیت السفر کے گھر اہم ستارہ راہو اپنے نظریات وخیالات دوران سفر لیا مستقبل کی منصوبہ بندی کرتے وقت دوسروں پر مسلط نہ کریں لمبے سفر میں یوں احتیاط برتیں کہ اپنے ہمراہوں کا درست فیصلہ کریں ورنہ ہمراہی آپ کو بلاوجہ چھوڑ سکتے ہیں خصوصاً سیاسی وسماجی شعبہ سے تعلق رکھنے والے دوستوں کو نصیحت ہے کہ وہ تنقید برداشت کریں ورنہ خواہ مخواہ کی قانونی پیچیدگیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ زحل اور کیتو بیرون ملک سفر میں وقتی رکاوٹیں ڈال سکتے ہیں۔ سفید اشیاء کا صدقہ وقفہ وقفہ سے دیتے رہنے سے پیدا شدہ رکاوٹیں بتدریج دور ہوتی رہیں گی۔ البتہ نیک مقاصد کے سفر حج وعمرہ زیارات مقدسہ خواہاں عقربی افراد کی آرزو برآئے گی۔ بیرون ملک حصول امیگریشن کے لئے کاغذات کی تیاری کے لئے کسی ماہر سے مشاورت لیں۔ 2019ء میں مستقبل کی منصوبہ بندی بنا کر اس پر نظر ثانی کر لینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ اہم ستارے شمس 21 جون تا 23 جولائی عطارد 5 تا 27 جون اور 19 جولائی تا 12 اگست زہرہ 3 تا 28 جولائی مریخ 16 مئی تا 2 جولائی نویں گھر سے گزاریں گے جب راہو پہلے سے ہی یہاں موجود ہونے سے سبھی ستاروں کے ساتھ قرانات آپ کے مقدر میں خاصی تبدیلیاں لائیں گے۔ بلاوجہ دوسروں سے الجھنے کی بجائے اپنے منصوبوں اور پروگراموں کو راز میں ہی رکھیں اور مناسب وقت انتظار کریں۔ دسمبر میں سعد اکبر ستارہ مشتری کی بروجی تبدیلی آپ کا مقدر سنوار دے گی اور سبھی رُکے ہوئے کام آئندہ سال 2020ء میں بہ آسانی انجام پا جائیں گے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ وتد السماء بیت العزت کا حاکم ستارہ شمس بادشاہ فلک ہر سال آپ کے کیرئیر کو بڑھاوا دینے ضرور آتا ہے۔ تاہم دیگر اہم ستاروں میں کوئی ستارہ موافق ہو تو پھر کم محنت کے زیادہ ثمرات یقیناً ملتے ہیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری خانہ مال میں 2 دسمبر تک رہتے ہوئے کیرئیر کے گھر کو سعد ناظر رہے گا۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ کو اپنے کیرئیر میں آگے بڑھنے کے کئی ایک مواقع ملیں گے۔ کسی نئے کاروبار کی ابتداء یا جاری کاروبار میں مزید سرمایہ کاری کرنی نیک رہے گی۔ آپ کے پیشہ وارانہ شعور ادراک میں اضافہ ہوگا ایسے نئے آئیڈیاز بھی آئیں گے جو اس سے قبل آپ یا

ہیں۔خصوصاً رجعت عطارد 5 تا 2 مارچ اور 8 جولائی تا یکم اگست رہے۔تحریری یا زبانی معاہدے نہ کریں۔جنہیں آپ پورا نہ کر سکیں۔شمس مشتری سعد نظرات 9,8,7 فروری، 15,14,13 اپریل، 8,7,6 اگست، 15,13,12 اکتوبر بننے سے ان ایام میں کیریئر کو آگے بڑھانے میں با اثر افراد بزرگوں سے مشاورت اور نیک وسائل ملیں گے۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں 12 ویں نحس گھر وبال یافتہ قمر در عقرب کے ہمراہ ہونے سے سال کی ابتداء میں اندیشہ ہے کہ کچھ یار مار (دوست) آپ کو مالی اخلاقی نقصان نہ پہنچائیں۔ایسے کم ظرف لوگوں سے جن کا آپ کو اندیشہ ہو محتاط رہیں۔آسمانی کونسل پر سعد اکبر ستارہ مشتری طالع میں ہونے کی بدولت قوی امکان ہے کہ حاسد لوگ اپنے بد ارادے کے تحت آپ کو کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ 15 مئی تا 9 جون اور 14 ستمبر تا یکم نومبر عروج واوج یافتہ رہے۔ان ایام میں آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل بہ آسانی ہو سکے گی۔حلقہ احباب میں وسعت 2019ء میں کئی پرانے دوست حالات کے سبب آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے۔ اور انکی جگہ نئے مخلص دوستوں کی فہرست میں اضافہ ہوگا۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداد (خفیہ دشمنوں) اور بیت الاولاد کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک پانچویں عروج یافتہ ہونے کے سبب امکان غالب ہے کہ بچوں کی نگہداشت تعلیم وتربیت شادی بیاہ پر بھاری اخراجات پیش آئیں ایسے ضروری اخراجات کیلئے ذہنی طور سے تیار رہیں۔دانشمندی ہوگی کہ اپنی بساط کے اندر ہی اخراجات کریں۔ممکنہ قرض لینے اور اپنے حاسدین کی نظر بد سے بھی بچیں 2019ء وقفہ وقفہ سے صدقہ خیرات بھی دیتے رہیں۔چلہ کشی یا کسی روحانی ریاضت اور حصول امیگریشن کیلئے 2 جولائی تا 18 اگست اور 19 نومبر تا 31 دسمبر ستارہ مریخ اوج وعروج یافتہ ہونے سے سہولت آسانیاں عطا کرے گا۔

**قوسی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:**۔ امسال پانچ گرہن ہونگے۔پہلا سورج گرہن 6 جنوری خانہ مال میں لگنے سے مالی کاروباری لین میں محتاط رہیں خاندان میں کوئی صدمہ پیش آنے کا بھی امکان ہے۔21 جنوری نویں چاند گرہن بیرون ملک کاروباری نجی سفر میں رکاوٹ کا اندیشہ غیر ضروری سفر خصوصاً کاروباری سفر سے اجتناب برتیں اشد ضروری ہو تو صدقہ وخیرات دیکر سفر کریں۔31 جولائی سورج گرہن آٹھویں لگنے سے مشترکہ مفادات کے کاموں حصول وراثت جیسے امور احتیاط طلب ہونگے۔17 جولائی چاند گرہن پھر خانہ مال میں لگے گا۔ ناگہانی مالی مسائل وپریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔دوسروں کو دیا گیا قرض واپس نہ مل سکے گا۔26 دسمبر سورج گرہن ایک مرتبہ خانہ مال میں لگے گا۔مالی پریشانیاں لین دین میں سخت احتیاط برتیں ورنہ کسی عظیم مالی نقصان کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں ہے۔

**سعد تواریخ:**۔3،8،13،22،26،31 جنوری۔5،10،19،23،27 فروری۔4،9،18،22،27 مارچ۔یکم،6،15،19،23،28 اپریل۔3،12،16،20،25،30 مئی۔8،12،17،21،26 جون۔5،9،14،18،23 جولائی۔یکم،5،10،15،20،29 اگست۔2،6،11،16،25،29 ستمبر۔4،8،14،23،27،31 اکتوبر۔5،10،20،24،28 نومبر۔3،8،17،22،26،31 دسمبر

**نحس تواریخ:**۔11،18،24 جنوری۔7،15،21 فروری۔7،17،20 مارچ۔3،10،17 اپریل۔یکم،6،14،28 مئی۔3،10،24 جون۔یکم،7،21،27 جولائی۔3،17،28،31 اگست۔13،21،27 ستمبر۔11،15،25 اکتوبر۔8،21،22 نومبر۔6،13،19 دسمبر



جدی

CAPRICORN

ستارہ: زحل
حروف: ز ذ ظ گ ض خ ج
دن: ہفتہ
عدد: 8
رنگ: خاکی، نیلا، سیاہ
پتھر: سیاہ عقیق، نیلم، لاجورد

**22 Dec. - 20 Jan.**

♄ ♑

Element: Earth
Ruling Planet: Saturn
Symbol: The Goat
Your Stone: Garnet
Life Pursuit: To be proud oftheir achievements.
Secret Desire: To be admired by their family and friends and the world at large.

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ "313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:** آپکے طالع کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد اس سال بھی بدستور سارا سال یہاں رہتے ہوئے آپ کو اعلیٰ فنی قابلیت عطا کرے گا۔آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو دوسرے آپ کی شخصیت قابلیت سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ مستقل مزاجی بردباری آپکی شخصیت کا خاصہ بن جائیگی خود اعتمادی سے آپ 2019ء میں بعض ایسے کارہائے نمایاں انجام دے سکیں گے جن کا پہلے آپ کو گمان بھی نہ ہوگا۔ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب جلد بازی جذباتی پن غیر ذمہ داری کا مظاہرہ نہ کریں نیز ایک اور اہم ستارہ کیتو بھی 7 جنوری تا 31 دسمبر یہاں رہے گا۔(اپریل، مئی، جون، جولائی، ستمبر، اکتوبر) تقریباً چھ ماہ آپ کے حاکم زحل کے قریب ہوئیں حالت قران میں رہے گا۔آپ سے جذباتی غلطیاں غلط فیصلے دوسروں سے خواہ مخواہ لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ان مہینوں میں صدقہ خیرات جی کھول کر دیں۔سفید کپڑے کا صدقہ کسی فلاحی ادارے کو دینا بہترین صدقہ ہوگا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:** 2019ء طالع اور خانہ مال کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل 22 مارچ 2020ء اور پھر رجعت استقامت کے سبب 17 دسمبر 2020ء کو 27 سال کے بعد خانہ مال میں ڈھائی سال کے لئے آجائے گا۔ان دونوں یہ خانہ مال سے بارہویں طالع میں مقیم رہتے ہوئے آپ کو کئی غیر محفوظ مالی معاشی پروگراموں کی طرف ابھارے گا۔خصوصاً زحل کو رجعت 30 اپریل تا 19 ستمبر رہے گی یہ عرصہ سخت معاشی بے چینی کا ہوسکتا ہے۔آپ تخمین بازی یا کسی غلط جگہ سرمایہ کاری کرکے نقصان عظیم اٹھاسکتے ہیں۔نئی سرمایہ کاری کیلئے سعد وقت 2020ء تک کا انتظار کریں۔لین دین میں احتیاط برتیں ورنہ بلاوجہ روزمرہ اخراجات یا چھوٹی موٹی ادائیگی میں غفلت کے سبب مالی نقصانات ہوسکتے ہیں۔کاروباری لین دین میں بھی محتاط رہیں بلاناغہ یا بروز پیر چاول کا ٹوٹا حسب توفیق صدقہ خیرات دینے سے ممکنہ نحوستوں سے بچا جاسکتا ہے۔2019ء میں زحل زہرہ سعد نظرات 19,18,17 فروری، 13,12,11 اپریل، 31 مئی، یکم جون، یکم، 2 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر کے ایام ذرائع آمدن میں اضافہ خیر و برکت کے دیگر کام کرنے کیلئے نیک ہیں۔ جبکہ نحس نظرات 8,7,6 مئی، 17,16 جولائی، 26,25 ستمبر بنیں گی۔تب لین دین میں محتاط رہیں۔

**عزیز و اقارب واندرونِ ملک سفر:** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مشتری 2 دسمبر تک بارہویں نحس گھر میں رہنے سے آپ کو اپنے عزیز و اقارب، بہن بھائیوں پڑوسیوں کی اضافی خدمات سے واسطہ پڑے گا۔انہیں وقت کے ساتھ ان کی مالی اخلاقی مدد کیلئے بھی تیار رہیں۔اگر وسائل ہوں تو انکی مدد سے گریز نہ کریں اور اگر وسائل نہ بھی ہوں تو انکی دل جوئی عبادت سمجھ کر بجالائیں۔ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت (اُلٹا) میں ہونے سے یہ ایام کچھ زیادہ ذمہ دارانہ دکھائی دیتے ہیں۔اس دوران غیر ضروری سفر میں بھی اجتناب برتیں اشد ضروری ہو تو صدقہ خیرات دیکر سفر کریں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:** وتد الارض کا حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک حسن اتفاق سے اپنے ذاتی گھر میں رہے گا زمین جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے سال کے یہ ابتداء ایام نہایت سعد ثابت ہونگے۔آپ کو پراپرٹی ذرا سی کوشش سے سستے داموں بھی مل سکتی ہے۔ زراعت، کاشت کاری، باغبانی، نفع بخش درختوں کی افزائش، شجر کاری، سائنسی اصولوں پر کرنے سے مستقبل کی یہ بہترین سرمایہ کاری ثابت ہوگی۔سعد اکبر

ستارہ مشتری کی سعد نظر اس گھر پر تقریباً سارا سال رہے گی۔ رہائشی تزئین و آرائش تبدیلی گھر شہر یا بیرون ملک تبدیلی کے روشن امکانات جدوی افراد اپنے ہاں اجتماعی مقدس روحانی محافل کروانا پسند کریں گی۔ ستارہ مریخ 2 جولائی تا 18 اگست اور 19 نومبر تا 31 دسمبر اوج و عروج میں رہنے سے اہل خاندان احباب سے بہت ساری محبتیں تو قعات پوری ہو سکیں اندرون خانہ مہمانوں کی آمد و رفت اور خاندان کے ناراض احباب کے درمیان آپ صلح وصفائی کروا سکیں گے۔ مشتری خاندانی کاموں میں حصہ لینے سے نفع بخش وسائل ملیں۔ جس طرح ایک بیج کی کاشت سے 70 دانے نکل آتے ہیں۔ نیک ہم خیال قریبی لوگوں کے ساتھ مشترکہ کی گئی خاندانی عزت و ساکھ کیلئے کئے گئے کام پھلیں پھولیں اور صدقہ جاریہ کے طور سے یاد رکھے جائیں۔ 2019ء میں مریخ زحل سعد نظرات 14,13,12 مارچ، 9,8,7 ستمبر، 21,20,19,18,17 دسمبر بھی ایام اہل خاندان کی خوشیوں کو بڑھانے کیلئے نیک ہیں۔ جبکہ نحس نظرات 22,21,20,19 جنوری، 16,15,14 جون، 29,28,27,26 اکتوبر میں اپنے حاسدین مخالفین سے محتاط رہیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:** ۔بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں وبال یافتہ قمر در عقرب کے ہمراہ ہونے سے سال کا آغاز صاحب اولاد جدوی افراد کے لئے فکر مندی کا دکھائی دیتا ہے۔ ابتداء سال ہی میں کوئی مثبت پلاننگ کی گئی تو آپ کی فکر و پریشانیاں بتدریج دور ہونے لگے گی۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ 15 مئی تا 3 جولائی اور 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج و اوج یافتہ رہنے سے بچوں کی تعلیم و تربیت نگہداشت آپ اور آپ کی فیملی کے معیار کے مطابق ہو سکے گی۔ سٹاک شیئرز کے کاروبار میں ان ایام میں حصہ لینے سے کچھ نفع مل سکتا ہے۔ عشق و محبت جذباتی لگاؤ میں سنجیدگی اپنائیں اپنے محبوب کو دھوکہ نہ دیں ورنہ طالع میں کیتو کی نظر رسوائی بدنامی لاحق ہے۔ محبت ہو تو اسکی منتہی کی فوری کوشش شادی کو ترجیح دیں تا کہ ممکنہ مندرجہ ذیل مہینوں اپریل مئی جون جولائی ستمبر اور اکتوبر بھی رکاوٹوں سے بچا جا سکے۔ صاحب اولاد افراد اپنے جوان بچوں کے روز و شب سے غافل نہ رہیں۔ انہیں زمانہ کا شعور بے راہ روی سے بچنے کی نصیحت پیار محبت سے کریں۔ انٹرنیشنل لاٹریوں انعامی اسکیموں میں دلچسپی لینے والے افراد 21,18,17,16 جنوری، 19,18,17 فروری، 16,15,14,13,12 مارچ، 13,12,11 اپریل، 31,16,15,14,13 مئی، یکم جون، یکم ,2,3,4,5,6,7,8,9 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر، یکم ,2,3,4,5,10,11,12,13,14,15,16,17,18,19,20,21 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپکا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔

**صحت و امراض، ملازمت و کیرئیر:** ۔ابتداء سال اس گھر کا حاکم ستارہ عطارد بارھویں نحس گھر مشتری کے ہمراہ ہونے سے بیرون ملک بسلسلہ روزگار کیلئے جانے والے جدوی افراد کے لئے نیک اور اہم سال ہے۔ اس سال دو ستارے عطارد و مشتری بارھویں اور طالع میں زحل کے ہمراہ کیتو ہونے اور انکا قران (اپریل، مئی، جون، جولائی، ستمبر، اکتوبر) میں ہونے سے آپ کی صحت جسمانی متاثر ہونے کے ساتھ ساتھ نظر بد جادو ٹونہ سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے۔ 2019ء میں اپنا ضروری جسمانی میڈیکل چیک کروانے کے ساتھ ساتھ اپنا روحانی علاج بھی کسی مرشد کامل یا پھر بزرگ روحانی سے کروائیں صدقہ و خیرات بھی جی کھول کر دیتے رہیں۔ ممکن ہو تو دن میں ہر پانی کے گلاس پر یا پھر کسی ایک گلاس پر سورہ فاتحہ دم کر کے پینا بھی روحانی شفاء یابی کا باعث بنے انسان کی روح پہلے اور جسم بعد میں بیمار ہوتا ہے۔ آپ کی روح طاقتور ہوئی تو آپ ہر لحاظ سے کامیاب ہونگے۔ 50 سال سے بڑی عمر کے افراد کے لئے روزانہ صبح کی سیر یا ہلکی پھلکی ورزش بھی انہیں توانا رکھے گی۔ اپنا طرز زندگی اور خوراک بدل کر بھی آپ بہتر لائف سٹائل اپنا سکتے ہیں۔ ستارہ عطارد 5 تا 28 مارچ اور 8 جولائی یکم اگست اُلٹا (رجعت) میں ہونے سے ملازمتی فرائض کو ذمہ داری سے انجام دیں ورنہ تنزلی کا اندیشہ رہے گا۔ 2019ء کے بہترین ایام 21 مئی تا 5 جون 29 اگست تا 14 ستمبر اور 3 تا 9 اکتوبر ہیں۔ اپنے کیرئیر میں تبدیلی بہتری عزت کے لئے یہ بھی ایام مجموعی طور سے بہتر ہیں۔ بیروزگار افراد کو روزگار کے ان دنوں بہترین متعدد مواقع ملیں۔ یوں بھی سعد اکبر ستارہ مشتری بھی سارا سال اس گھر کو سعد ناظر رہنے سے کیرئیر میں عزت ترقی دینے کے ساتھ ساتھ بااثر احباب افسران بالا کا تعاون رہے گا۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:** ۔یوں تو ساتویں کا مالک ستارہ قمر آپکو ہر ماہ ہی شراکتی ازدواجی خوشیاں عطا کرتا ہے لیکن یہ خوشیاں نظر بد یا ستاروں کی نحوست کے سبب ماند بھی پڑ سکتی ہیں 2019ء اس لحاظ سے ایک غیر معمولی سال معلوم ہوتا ہے۔ ایک اہم ستارہ راس یہاں سارا سال مقابل کیتو اور زحل رہیں گے۔ آپ کی ازدواجی خانگی خوشیاں نظر بد دوسروں کی سازشوں سے ماند پڑ سکتی ہیں۔ زوجین میں بدمزگی چڑچڑا پن

خواہ مخواہ کے لڑائی جھگڑے ہونے اور بات علیحدگی خلع یا طلاق جیسی بدصورت بھی بن سکتی ہے۔ مشترکہ شراکتی کاروبار امور بھی غلط فہمی کا شکار ہو کر رشتہ اعتماد ٹوٹ سکتا ہے۔ روزمرہ زندگی کے لئے اتنے ہی خطرات خدشات ہی کافی ہیں۔ کیا ہی اچھا ہو آپ ابتداء سال سے ہی مخلص بزرگوں سے مشاورت رکھیں۔ بلا ناغہ ٹوٹا چاول سوجی چینی ملا کر دو مٹھیاں بھر کر حشرات الارض کو ڈالنا معمول بنالیں۔ کوئی سا کلمہ 313 مرتبہ ورد زبان رکھیں۔ ان صدقات وظائف سے قدرت کاملہ آپکو ہر قسم کی نحوستوں سے دور رکھے گی۔ جن جدوی افراد کی اس سال شادی خانہ آبادی ہونے جا رہی ہے۔ وہ تو ضرور کوئی بڑا صدقہ وخیرات کریں اور اپنی شادی خانہ آبادی کی کامیابی کے لئے کسی منجم سے نکاح کا نیک وقت ضرور نکلوالیں تا کہ آپکا ازدواجی بندھن مضبوط رہے۔ 2019ء میں ستارہ قمر آپ کو ان ایام میں سعادت دے گا۔ 14 , 15 , 16 , 19 , 20 جنوری، 11 , 12 , 13 , 15 , 16 , 17 فروری، 11 , 12 , 13 , 15 , 16 مارچ، 6,7,8,11,12 اپریل، 4,5,8,9,10,31 مئی، 4,5,6,27,28,29 جون، 2,3,22,23,24,29,30 جولائی، 21,22,26,27 اگست، 17,18,22,23,24 ستمبر، 17,18,19,20 اکتوبر، 11,12,15,16,17 نومبر، 8,9,13,14,15 دسمبر اپنے اہم کام ان دنوں انجام دیں تا ہم ستاروں کی بدنظر سے تحفظ کے لئے صدقہ وخیرات بھی ان دنوں کرنا مزید تقویت نیکی کا باعث بنے گا۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ ستارہ شمس ابتداء سال زحل کیتو کے ہمراہ طالع میں ہونے سے 2019ء وراثتی حوالوں سے اہم دکھائی دیتا ہے۔ شمسی ساڑھ ستی کا زور ابتداء سال سے ہی محسوس کرنے لگیں گے۔ راہو بھی ساتویں رہتے ہوئے مشترکہ مفادات کے کاموں میں شکوک وشبہات بے چینی چڑ چڑا پن محسوس کریں تو پانی کا استعمال زیادہ کر دیں۔ تا کہ آپ کا دل دماغ ٹھنڈا رہے ورنہ خواہ مخواہ دوسروں سے سارا سال مشترکہ کاروباری لین دین اور وراثتی جھگڑوں میں گذر جائے گا تاہم سال کے سعد ایام 21 مارچ تا 20 اپریل 21 جون تا 23 اگست ان دنوں اپنی وراثت مشترکہ لین دین کسی انشورنس کلیم کی وصولی کے سلسلے میں کی گئی کوششیں بار آور ثابت ہوں گی۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:**۔ نویں گھر کا حاکم عطارد ہمراہ مشتری سال کی ابتداء میں بارہویں ہونے سے ایک اچھا شگون یا یوگ بنا ہوا ہے۔ جو بہن بھائی بیرون ملک حصول روزگار کاروباری یا پھر حصول امیگریشن کے لئے جانا چاہتے ہیں 4 دسمبر تک سعادت مشتری کے سبب ان کے لئے اپنے ضروری کاغذات کی تکمیل کے بعد بیرون ملک قیام کے نیک وسائل بتدریج بننے لگیں گے۔ روحانی ریاضت چلہ کشی کسی اسم اعظم کی سوا سوا لاکھ کی زکات ادا کرنا اور اپنی روحانی قوت روح کو با قوی کرنا کسی مرشد کامل یا پھر کسی بزرگ روحانی کی اجازت دعاؤں سے یقیناً فیض یاب ہو سکیں گے۔ حج وعمرہ زیارات مقدسہ پر جانے کی نیک آرزو بر آئے گی۔ آپ ارادہ کریں مالی اسباب و وسائل خود بن جائیں گے۔ 2019ء قانونی مسائل و پریشانیوں کا سال معلوم ہوتا ہے۔ آپ نے ابتداء سال میں اپنے قانونی ماہر مخلص سے مشاورت نہ کی تو خواہ مخواہ کی الجھاؤ پریشانیاں بڑھ سکتی ہیں۔ 2019ء میں عطارد زحل سعد نظرات 13,14 جنوری، 19,20 فروری، 20,21,22 مارچ، 6,7,8 اپریل، 16,17 مئی، 5,6 ستمبر، 13,14,15 اکتوبر، 13,14,29,30 نومبر، یکم دسمبر ہونے سے اس دوران کی گئی کاوشیں حل المشکلات کے لئے نیک اور رنگ لائیں گی۔ جبکہ عطارد زحل نحس نظرات 2 مارچ، 30 اپریل، یکم ,2 مئی، 16 جون، 22,23 ستمبر کے ایام نہایت احتیاط طلب خصوصاً ان ایام میں رد بلا کے لئے حسب توفیق صدقہ وخیرات ضرور دیں۔ بہترین صدقہ 12 سال تک کے غریب طلبہ کی مدد کرنا ہے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ دسویں کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں وبال یافتہ ہمراہ قمر درعقرب ہونے سے اور طالع میں شمسی ساڑھ ستی زحل کے ہمراہ شمس کیتو ہونے سے کیرئیر کاروبار کے حوالہ سے 2019ء ایک آزمائش اور مشکل سال معلوم ہوتا ہے۔ ادھر اخراجات نقصانات، خفیہ دشمنوں کا حاکم ستارہ مشتری بھی 4 دسمبر تک بارہویں قوی ہونے سے مشکلات میں کسی غفلت کے سبب کاروباری مالی عزت کی پریشانیاں بڑھ سکتی ہیں۔ کاروبار میں ادھار دینے سے گریز کریں خدشہ ہے کہ دیئے گئے مال کے پیسے نہ مل سکیں اتنا ہی بھروسہ کریں جتنا آپ نقصان برداشت کرنے کی سکت رکھتے ہیں۔ اپنے کاروباری معاہدے اور ایسے چیک دستخط نہ کریں جو چیک کسی وجہ سے کیش نہ ہونے کے سبب آپکو قانونی چارہ جوئی کا سامنا کرنا پڑے با اثر لوگ بھی عدم تعاون سے پیش آئیں۔ ایسے مخلص جو آپ کی مدد کرنا چاہیں وہ بھی کسی سبب تاخیر کا شکار ہوتی رہے۔ الغرض 2019ء ایسے حالات میں پھونک پھونک کر قدم

رکھیں۔ صدقہ وخیرات دیں نیز ادارہ سے اپنے ذاتی نام کا اسم اعظم معلوم کرکے اس کا ورد بلاناغہ کرنا معمول بنالیں۔ جو جدوی افراد روحانیت میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ وہ قدرے کم رنجیدہ ہوں۔ آزمائش طلب سال میں کچھ سعد ایام بھی نوٹ فرمالیں۔ زہرہ زحل سعد نظرات 19,18,17 فروری، 13,12,11 اپریل، 31 مئی، یکم جون، یکم ،2 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر، 12,11,10 دسمبر بننے سے ان ایام میں کیے گئے کام اُمید ہے کہ آپ اور بزرگوں کی دعاؤں سے پھلے پھولیں گے۔ 2019ء کے نحس ایام 8,7,6 مئی، 17,16 جولائی، 26,25 ستمبر نہایت احتیاط طلب تواریخ ہیں۔ پورا سال وقفہ وقفہ سے حسب توفیق صدقہ وخیرات ضرور دیتے رہیں۔ تاکہ ممکنہ بلاؤں پریشانیوں سے بچیں رہیں۔

**دوست احباب، خواهشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک چوتھے عروج یافتہ ہو 10,7,4 اور 11 ویں گھروں کے منسوبات کو اُبھارے گا۔ 2019ء آپ کے حلقہ احباب دوستوں کے لئے نہایت اہم سال ہے۔ کئی پرانے اور مطلبی دوست زندگی سے نکل جائیں گے اور انکی جگہ نئے دوستوں سے آشنائی ممکن ہو سکے گی۔ قابل بھروسہ دوست کا انتخاب آپکی دانشمندی پر ہے۔ تعلقات میں اُتار چڑھاؤ سے مت گھبرائیں۔ طالع میں زحل کے سبب سماجی سیاسی لوگوں یا اپنے سے بڑی عمر کے دوستوں سے زیادہ فائدہ نیک مشاورت حوصلہ ہمت مل سکتی ہے۔ ستارہ مریخ یکم جنوری تا 14 فروری 2 جولائی تا 18 اگست اور 19 نومبر تا 31 دسمبر عجیب وغریب غیر متوقع طریقے سے نفع دے آپ کی دیرینہ معصوم خواہشات بڑی نہ سہی البتہ چھوٹی چھوٹی کئی ایک پوری ہوسکیں گی۔ مریخ زحل سعد نظرات 16,15,14,13,12 مارچ، 21,20,19,18,17,10,9 دسمبر میں اپنے یا اجتماعی طریقے سے دوستوں کے لئے نیک وسائل تلاش کرنا نیکی کا باعث بنے۔ نحس تواریخ 23,22,21,20,19 جنوری، 31,30 مارچ، یکم ،2 اپریل، 16,15,14,13 جون، 29,28,27,26,17 اکتوبر ہیں۔ ان ناقص ایام میں سخت احتیاط سے کام لیں۔ حسب توفیق صدقہ خیرات وقفہ وقفہ سے دیتے رہیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداد خفیہ دشمنوں کا ستارہ مشتری 4 دسمبر تک اپنے ہی گھر میں رہنے سے 2019ء میں جائز اخراجات از قسم بچوں کی تعلیم وتربیت ان کی شادی بیاہ، بہن بھائیوں عزیز واقارب یا پھر سماجی سیاسی کاموں پر سارا سال وقفہ وقفہ سے خرچ ہوتے رہیں گے۔ یہ سال چونکہ بلند اخراجات کا سال ہے۔ آپکی خدمت میں ایک حدیث پاک ہدیہ ہے۔ (اللہ کے دیئے گئے مال سے جو کچھ مرضی کھاؤ پیو مگر ان میں اسراف اور تکبر نہ ہو) اگر آپ نے یہ حدیث پاک ذہن میں رکھ کر اخراجات کئے تو غیر ضروری اور فضول خرچوں سے یقیناً بچ سکیں گے۔ شمسی سازش ہی آپ کو بھٹکا سکتی ہے کہ آپ کسی کا مال لیکر اسے ڈبل کرنے کے چکر میں کسی کے دام فریب میں آسکتے ہیں۔ ایسے مکرباز سازشی لوگوں سے بچیں۔ 4 دسمبر مشتری جب نکل کر طالع میں سال بھر کے لئے آجائے گا تو تب آئندہ سال 2020ء کی پلاننگ بہ آسانی کرسکیں گے۔

**جدوی مرد وزن پر گرهنوں کے اثرات:**۔ اس سال پانچ گرہن لگیں گے۔ 6 جنوری سورج گرہن طالع میں لگنے سے آپ کی حیثیت و شخصیت صحت جسمانی کے متاثر ہونے کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں دوسروں کے ساتھ اپنا بھی خیال رکھیں۔ 21 جنوری آٹھویں چاند گرہن لگنے سے شراکتی ازدواجی لین دین میں شکوک وشبہات سے بچیں 3 جولائی ساتویں سورج گرہن سے شریک حیات یا شریک کار پر کیا گیا بھروسہ ٹوٹ سکتا ہے۔ ایسے میں ہرگز جذباتی نہ ہوں۔ 17 جولائی چاند گرہن اور 26 دسمبر سورج گرہن طالع میں لگے یوں 2019ء میں تین گرہن آپ کو ذاتی طور سے متاثر کریں صدقہ وخیرات ٹوٹا چاول باجرہ پانی حسب توفیق پرندوں کو ڈالیں نماز کسوف (سورج گرہن) نماز خسوف (چاند گرہن) اور صدقات کی ادائیگی سے نحوستوں کے دور ہونے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔

**سعد تواریخ:**۔ یکم، 5، 11، 15، 24، 28 جنوری۔ 2، 7، 12، 20، 25 فروری۔ یکم، 7، 11، 20، 24، 29 مارچ۔ 3، 8، 17، 21، 25، 30 اپریل۔ 5، 14، 18، 23، 28 مئی۔ یکم، 10، 14، 19، 24، 29 جون۔ 7، 11، 16، 21، 26 جولائی۔ 3، 7، 12، 17، 22، 31 اگست۔ 4، 8، 13، 18، 27 ستمبر۔ یکم، 6، 11، 16، 25، 29 اکتوبر۔ 2، 7، 12، 21، 25، 30 نومبر۔ 5، 10، 23، 27 دسمبر

**نحس تواریخ:**۔ 13، 20، 26 جنوری۔ 10، 16، 22 فروری۔ 9، 18، 22 مارچ۔ 5، 12، 19 اپریل۔ 3، 10، 16، 30 مئی۔ 6، 12، 26 جون۔ 2، 9، 23، 30 جولائی۔ 5، 20، 30 اگست۔ 2، 16، 23، 29 ستمبر۔ 13، 20، 27 اکتوبر۔ 10، 17، 23 نومبر۔ 7، 18، 21 دسمبر

# دلو

**AQUARIUS**

**21 Jan. - 19 Feb.**

| | |
|---|---|
| ستارہ: | یورانس |
| حروف: | س ش ث ص |
| دن: | ہفتہ |
| عدد: | 4 |
| رنگ: | فیروزی، نیلا، تمام گہرے رنگ |
| پتھر: | لاجورد، نیلم، ایمے تھسٹ |

Element: Air
Ruling Planet: Uranus
Symbol: The Water Bearer
Your Stone: Amethyst
Life Pursuit: Understand life s mysteries
Secret Desire: To be unique and original.

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نورو حانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ ''رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ '' 313 مرتبہ یا کم ازکم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ 2019ء ستارہ زحل کی نشست کے اعتبار سے صبر و تحمل بردباری جوش کی بجائے ہوش سے کام لینے کا سال ہے۔ ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے کا صدقہ دینے کے ساتھ ساتھ یاقوت اور مرجان کی انگشتری ضرور اپنے ہاتھ میں پہنیں جو بہن بھائی مہنگے پتھر نہیں خرید سکتے وہ ادارہ آئینہ قسمت سے جنتری کے آخری صفحہ پر دیا گیا مفت کوپن برائے نگینہ بھیج کر کلمہ کو پتھر عقیق یمنی تحفتہً منگوا کر بھی پہن کر قدرے تحفظ حالات پاسکتے ہیں ستارہ زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت (الٹا) میں ہونے کے سبب یہ ایام اہم کاموں کیلئے نہایت احتیاط طلب ہونگے 2019ء میں خوش بختی کی کرنیں (سعد اکبر ستارہ مشتری جو فطرتی طور سے روحانیات کا ستارہ ہے) جاری رہیں گی۔ جو دلوی افراد صوم وصلوٰۃ کی پابندی صدقہ و خیرات درود شریف یا کسی اسم اعظم کا ورد بلاناغہ کرتے رہیں گے وہ قدرے امان وسکون میں رہیں گے بے شک اللہ کے ذکر سے ہی دل آرام پاتے ہیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ دوسرے گیارہویں کا مشترکہ حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 4 دسمبر تک بارہ سال بعد گیارہویں عروج یافتہ رہتے ہوئے اگرچہ نیک مالی وسائل عطا کرے گا۔ وہ دلوی بہن بھائی جو خیر و برکت مالی وسعت کشادگی کے خواہ ہیں وہ اپنے ہاتھ میں 2019ء میں زرد عقیق یا زرد پکھراج پہن سکتے ہیں۔ اسم اعظم یا وہاب 1100 مرتبہ روزانہ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھ کر پڑھنا اور دعائیں کرنا معمول بنالیں۔ رزق کشادہ ہوتا رہے گا۔ البتہ ساڑھ ستی زحل کے بارہویں ہونے سے کچھ غلط کاروباری مالی لین دین تحریری ایسے معاہدے ہو سکتے ہیں۔ جنکی پاسداری آپ نہ کرسکیں خصوصاً ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست جب رجعت میں ہوگا تب یہ وقت آسان نہ ہوگا۔ مالی معاملات میں پھونک پھونک کر قدم رکھیں۔ مخلص بزرگوں سے مشاورت راہنمائی اور تحفظ کا باعث بنے گی۔

**عزیز و اقارب واندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم مریخ 14 فروری تک اپنے ہی گھر میں عروج یافتہ رہنے سے ہمت حوصلہ میں اضافہ آپ کے اندر مشکلات کے باوجود اپنے عزیز و اقارب بہن بھائیوں کیلئے کارہائے نمایاں انجام دینے کی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ ستارہ مشتری بھی 4 دسمبر تک یہاں سعد ناظر رہنے سے آپ کے ہاتھوں صدقہ جاریہ جیسے کئی ایک کام غیر محسوس طریقے سے انجام پائیں۔ ستارہ مریخ 2 جولائی تا 18 اگست اور 19 نومبر تا 31 دسمبر اوج وعروج یافتہ رہنے سے اندرون ملک کاروباری یا عزیز و اقارب سے تجدید مراسم کے لئے کئے گئے سفر نہایت سعد و مبارک ثابت ہو نگے۔ سفر کے آغاز سے قبل صدقہ خیرات دیں ستارہ مریخ زحل کی سعد نظرات 14,13,12 مارچ، 10,9,8,7 ستمبر، 21,20,19,18,17 دسمبر بننے سے بہترین کام انجام دے سکیں گے۔ مستقل مزاجی مشاورات سے بعض صدقہ جاریہ کے کام آپکے ہاتھوں انجام پائیں۔ نحس نظرات 23,22,21,20,19 جنوری، 15,14,13 جون، 29,28,27,17 اکتوبر بننے سے اپنے حاسدین کا قریبی لوگوں کی سازشوں کا شکار ہونے سے قبل ان سے بچیں۔ سارا سال وقفہ وقفہ سے صدقہ وخیرات ضرور دیتے رہیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتدالارض کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں وبال یافتہ ہمراہ قمر درعقرب اور جاری ساڑھ ستی کا یہ زمانہ سال 2019ء ایک اہم مگر احتیاط طلب سال دکھائی دیتا ہے۔ اندرون خانہ مہمانوں کی آمدورفت کے سبب اضافی اخراجات ہو سکتے ہیں۔ یاد رہے

کہ مہمانوں پر ہونے والے اخراجات کبھی اسراف نہیں ہوتے جاری ساڑھ ستی کے زمانہ میں ممکن ہو تو اپنے ہاں ہر ہفتہ یا ہر مہینے مہمانوں کی دعوت ضرور کریں مہمان جاتے ہوئے روحانی طریقے سے متوقع نحوستوں بلاؤں کو آپ سے دور کرتے ہیں۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل 15 مئی تا 3 جولائی 14 ستمبر تا 8 اکتوبر شرف عروج واوج یافتہ رہے اپنے پینڈنگ خانگی خاندانی کام اس عرصہ میں انجام دیں۔ تب تبدیلی رہائش زمین جائیداد اور سواری کی خرید وفروخت کے لئے بھی یہ عرصہ سازگار رہے گا۔ زہرہ زحل سعد نظرات 19,18,17 فروری، 13,12,11 اپریل، 31 مئی، یکم جون، یکم ,2 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر، 11,10 دسمبر بننے سے اہل خاندان کے افراد کے مابین آپ پل کا کام کرتے ہوئے ان کی خوشیوں میں اضافہ کریں گے۔ والدہ صاحبہ یا ان کے رشتہ داروں کی اضافی خدمت ذمہ داریوں سے واسطہ پڑے گا۔ جیسے آپ خوش اسلوبی سے نبھا سکیں گے۔ زہرہ زحل نحس نظرات 8,7,6 مئی، 17,16 جولائی، 26,25 ستمبر تب جذباتی پن غم وغصہ اور دھوکہ دہی سے بچیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:۔** آپ کے اس گھر کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں وبال یافتہ تاہم سعد اکبر ستارہ مشتری کے ہمراہ ہونے 2019ء کی متوقع التواء رکاوٹوں نحوستیں غیر محسوس غیر متوقع طریقے سے دور ہوتی رہیں گی۔ ستارہ عطارد منشی فلک سارا سال بادشاہ فلک کے ہمراہ بارہ منقطقہ بروج میں گردش کرتے ہوئے آپ کو زندگی میں پیار محبت انعام اولاد کا سکھ عطا کرے گا۔ 2019ء میں آسمانی کونسل ساڑھ ستی کا نقشہ بنا ہوا ہے تاہم ایک بات اچھی ہے کہ سعد اکبر ستارہ مشتری پانچویں گھر کو 4 دسمبر تک مکمل سعد ناظر رہنے سے سعادتوں سے نوازے گا۔ صاحب اولاد اپنے بچوں کی اعلیٰ تعلیم و تربیت انکی شادی بیاہ بزنس کے لئے جو پروگرام بنائیں گے اس پر ممکنہ پورا عمل ہوتا ہوئے دیکھیں گے۔ سنجیدہ اور مخلص محبت کرنے والے ساتھیوں سے تعلق قائم ہو جنس مخالف سے محبت جلد ہی شادی پر منتج ہو سکتی ہے۔ ستارہ عطارد 5 تا 28 مارچ اور پھر 8 جولائی تا یکم اگست رجعت (اُلٹا) میں رہنے سے اپنے کاموں میں جلد بازی جذباتی پن سے بچیں ورنہ آسان کام قدرے مشکل ہو سکتے ہیں۔ دوسروں کو سہولت دیں تا کہ قدرت آپ کے لئے بھی سہولت فراہم کردے انٹرنیشنل لاٹریوں انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے دوست ان تواریخ 15,14,13 جنوری، 20,19,4,3 فروری، 22,21,20,19 مارچ، 8,7,6 اپریل، 17,16,3,2 مئی، 22,21 اگست، 25,24,6,5 ستمبر، 15,14,13 اکتوبر، 30,29,28,27,14,13 نومبر، یکم دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپکا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ ان تواریخ میں حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام لکی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:۔** بیت الرض کا حاکم ستارہ قمر سال کی ابتداء میں شفاء کے گھر قمر در عقرب ہمراہ وبال یافتہ زہرہ کے ہونے سے 2019ء صحت کے حوالہ سے ایک اہم سال معلوم ہوتا ہے۔ ابتداء سال سے 40 یا 50 سال کی عمر سے زیادہ تاہم کم عمر دلوی افراد بھی اپنی صحت جسمانی کی ضرورت کو نظر انداز نہ کرتے ہوئے اپنا میڈیکل چیک اپ یا پھر اپنے ڈاکٹر کے مشورہ ضرور کریں۔ ستارہ زحل ہمراہ کیتو تمام سال بارہویں اور چھٹے راہو رہنے سے 2019ء نظر بد لگ جانے سے جادو ٹونہ یا پھر ہوائی اشیاء کے اثرات جیسے خدشات بعید از قیاس نہیں ہے۔ اپنی جسمانی روحانی شفاء یابی کے لئے بزرگوں والدین خصوصاً اپنی والدہ ماجدہ صاحبہ سے مسلسل دعائیں کراتے رہیں۔ آسان روحانی علاج ہدیہ ہے کہ دن بھر 10 سے 12 گلاس پانی پئیں اور ہر پانی کے گلاس پر ایک بار سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کریں۔ یا پھر اس کے علاوہ روزانہ 40 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم شدہ پانی سب گھر والے پئیں اور گھر یا اپنی دوکان میں سپرے بھی کریں۔ ادارہ سے لوح محفوظ 150 حرز (دعاؤں) والا نقش بھی تحفتہً منگوا کر اپنے گلے یا دائیں بازو کے ساتھ تحفظ برکت کے لئے باپرہیز باندھ سکتے ہیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:۔** بیت الزواج کا حاکم شمس سال کے ابتداء میں بارہویں زحل اور کیتو کے چنگل میں اور چھٹے راہو ہونے سے 2019ء میں شراکتی ازدواجی خانگی معاملات نہایت احتیاط طلب دکھائی دیتے ہیں۔ آپ کے اچھے تعلقات حاسدین کی نظر میں نہ بھائیں گے۔ وہ آپ کے خوشگوار تعلقات میں زہر گھولنے کیلئے آپ پر جادو ٹونہ نظر بد جیسی سازشیں کر سکتے ہیں۔ عام دلوی اور خصوصاً سماجی سیاسی تعلقات

کے حامل افراد کو اپنے اردگرد ماحول اور اپنے دوست نما دشمنوں سے محتاط رہنے کی ضرورت سارا سال کسی بھی صورت نظرانداز نہیں کرنا چاہئے تمام گولڈن اشیاء مثلاً گندم یا باجرہ دال چنا وغیرہ شمس کے صدقات ہیں روزانہ حسب توفیق پرندوں کو صدقہ ڈالنا نیک عمل ہوگا۔ شادی کے خواہاں دلوی لڑکے لڑکیوں کے لئے اس سال کے اہم نیک اوقات 21 مارچ تا 20 اپریل 21 جون تا 23 اگست کا عرصہ بہت نیک ہے۔ ان مجموعی ایام کے علاوہ خوشیوں اور آپکے نصیب کا حاکم ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل 15 مئی تا 9 جون 14 ستمبر تا 8 اکتوبر کے ایام کو بھی اپنے لئے سعد تصور کر سکتے ہیں۔ ناراض زوجین میں صلح صفائی اور اپنی خانگی ازدواجی تعلقات بڑھانے کے لئے آپس میں تحائف پھولوں کا تبادلہ کرنا باعث مسرت ثابت ہوگا۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف کا حاکم ستارہ عطارد 2019ء ابتداء میں وبال یافتہ تاہم سعد اکبر مشتری کے ہمراہ ہونے وراثتی یا مشترکہ مفادات کے جھگڑے نمٹانے کیلئے نیک آثار و وسائل نیک دوستوں بزرگوں کی صورت میں ملیں گے۔ ستارہ عطارد 5 تا 28 مارچ اور 8 جولائی تا کیم اگست رجعت (اُلٹا) ہونے کے سبب تب مشترکہ مفادات کاموں میں حصہ لیتے وقت تحریری معاہدے یا گواہان ضرور کرلیں ممکن ہو تو اس وقت کوئی وعدہ کرنے سے اعتراض کریں ممکن ہے کہ مستقبل کے حالات واقعات کے سبب آپ اسے پورا نہ کریں۔ عطارد مریخ سعد نظرات 9,8,7 فروری، 19,18,17 مارچ، 30 اپریل، کیم 2 مئی، 20,18,17 جون، 10,9,8,7 جولائی، 4,3 ستمبر ان ایام میں کاروباری معاہدے شراکتی لین حصول وراثت وانشورنس کلیم کے لئے نہایت سعد وقت ہوگا۔ تاہم نحس نظر 9,8,7 جنوری کو محتاط رہیں سارا سال حسب توفیق صدقہ وخیرات دیتے رہیں۔ یا پھر ممکن ہو تو روزانہ یا بدھ کے دن 5 سبز گولیاں حشرات الارض کو ڈالنا بہترین صدقہ ثابت ہوگا۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں وبال یافتہ قمر درعقرب کے ساتھ ہونے سے اپنے نصیب کو نیک بنانے کے لئے سال کی ابتداء صدقہ خیرات سے کریں اور جو بہن بھائی جب بھی یہ تحریر پڑھیں حسب توفیق صدقہ ضرور دیں۔ جاری ساڑھ ستی کے سبب حصول امیگریشن والے دلوی افراد کو تاخیر یا قانونی الجھنوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اپنے لیگل مشیر سے رابطہ میں رہیں۔ کچھ ایسے دلوی جو عرصہ دراز سے بیرون ملک رہ رہے ہیں۔ وہ اپنا بیرون ملک قیام ترک کر کے وطن عزیز واپس آنے کا اچانک فیصلہ کر سکتے ہیں۔ زہرہ مریخ زحل سعد نظرات 16, 17, 18, 21 جنوری، 7, 8, 19 فروری، 12, 13, 14, 15, 16 مارچ، 11, 12, 13 اپریل، 13, 14, 16, 31 مئی، کیم جون، 23, 24, 26 اگست، کیم 2, 7, 9, 10 ستمبر، 20, 21 اکتوبر، 2, 3, 5 دسمبر نیں۔ بیرون ملک خوشگوار کاروباری سفر اور معاہدے کئے جا سکیں گے۔ گزشتہ پیدا شدہ قانونی مسائل و پریشانیوں کو بھی حل کرنے کی طرف توجہ دینے سے حل المشکلات ہو سکیں گی حج زیارات مقدسہ کے پروگرام بن سکیں گے۔ نحس نظرات 19, 21, 23 جنوری، 19, 21, 23 مارچ، 6, 7, 8 مئی، 13, 14, 16 جون، 23, 24, 26 جولائی، 25, 26 ستمبر بننے سے دوسروں سے اختلاف رائے اور قانونی الجھاؤ سے بچنے کیلئے سفر سے قبل صدقہ وخیرات ضرور دیں۔ دوران سفر اپنے سامان، سفری کاغذات اور نقد رقم کی حفاظت لازم رکھیں۔

**کیریئر، کاروبار، عزت ووقار:۔** بیت العزت کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ تیسرے 14 فروری تک عروج یافتہ تاہم دسویں عزت کے گھر ابتداء سال چھٹے کا حاکم قمر درعقرب چوتھے نویں کا حاکم زہرہ وبال یافتہ ہونے سے 2019ء آپکی زندگی کا ایک نہایت اہم سال دکھائی دیتا ہے۔ جاری ساڑھ ستی کے سبب کاروباری اور کیریئر کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ البتہ سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد گیارہویں نفع کے گھر میں ہونے سے گزشتہ سالوں کی محنت کاروباری ثمرات ٹھوس سرمایہ کاری کے ثمرات ملنے شروع ہو جائیں گے۔ دانشمندی اسی میں ہوگی کہ ملنے والے مالی مادی کاروباری وسائل کی حفاظت کریں۔ ستارہ مریخ 2 جولائی تا 18 اگست اور 19 نومبر تا 31 دسمبر اوج وعروج یافتہ رہے اس دوران اہم کاروباری معاہدے اور متعدد نیک وسائل مل سکیں گے۔ 2019ء مریخ زحل اور مشتری کی اہم سعد نظرات 23, 24, 25, 26, 27 جنوری، 12, 13, 14, 15, 16 مارچ، 24, 25, 26, 27 جولائی، 7, 8, 9, 12 ستمبر، 10, 11, 12, 13, 14, 15 نومبر، 17, 18, 19, 20, 21 دسمبر خود اعتمادی سے اپنی پیشہ وارانہ قابلیت میں اضافہ کر سکیں گے۔ باثر

اور ہم پیشہ مخلصین سے بہترین مشاورت اعتماد اور تعاون ممکن ہے ممکنہ شراکتی فنانس بھی مل جائے۔ نحس نظرات 19, 20, 21, 23 جنوری، 7 تا 13, 14, 16 جون، 10, 12, 14 ستمبر، 17, 26, 27, 28, 29 اکتوبر بننے سے احتیاط سے کام لیں ایسا نہ ہو کہ جاری ساڑھ ستی میں کسی بڑے مالی نقصان سے دوچار نہ ہونا پڑے۔ صدقہ و خیرات بھی سارا سال حسب توفیق جاری رکھیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** 2019ء میں یہی سب سے اہم نیک اور اچھی بات ہے کہ خواہشات اور کامیابیوں برکتوں کا مالک ستارہ مشتری بارہ سال بعد بیت الامید (گیارہویں) اپنے ہی گھر 12 سال بعد 4 دسمبر تک عروج یافتہ رہے گا۔ بارسوخ احباب اور روپیہ پیسہ کی فراوانی گزشتہ سالوں کی محنت یا پھر غیر متوقع طور سے ہو سکے گی۔ سماجی سیاسی مصروفیات سارا سال جاری رہیں گی۔ آپ کی ساڑھ ستی بھی جاری ہے۔ اپنے وسائل آمدن کا بہترین استعمال کریں۔ محنت اور لالچ میں حد فاصل رکھیں محنت کا ثمر تو یقیناً مل سکے گا۔ تاہم لالچ میں آ کر اپنی محنت کی کمائی کسی دوست نما نوسر باز کو ہرگز نہ دیں۔ پھر نہ کہیے گا کہ خبر نہ تھی اور میری قسمت ہی خراب تھی۔ 2019ء میں اچھے سینئر بزرگوں روحانی لوگوں سے سے تعلقات بڑھیں گے۔ ستارہ مشتری و مریخ کی سعد نظرات 23, 24, 25, 26, 27 جنوری، 24, 25, 26, 27 جولائی اور 10, 11, 12, 13, 14, 15 نومبر بننے سے کامیاب اور اچھے دوستوں کے ساتھ وقت گذارنے سے آپ کے اندر خود اعتمادی ذہنی و تخلیقی صلاحیت اپنے کام کے حوالہ سے بڑھے گی۔ پُرعزم اور اپنے کامیاب رویہ کی بدولت آپ اپنے حالات میں جیت کی پوزیشن میں ہونگے۔ مریخ مشتری نحس نظرات 24 جولائی، 10, 11, 12, 13, 14 ستمبر میں احتیاط سے کام لیں اور حاسدین اور مطلبی دوستوں کی شرانگیزی سے بچیں۔ ایک شعر ہدیہ ہے۔ "دوستوں کی دوستی کے طفیل راز سارے دشمنی کے پا گیا ہوں میں"

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:** بیت الاعداد اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل گزشتہ سال سے ہی یہاں چلا آ رہا ہے جہاں 17 دسمبر 2020ء تک رہے گا۔ آپ کو یہ بھی معلوم ہے کہ آپکی شمسی ساڑھ ستی شروع ہو چکی ہے۔ جو آئندہ سات سال تک ناگہانی اخراجات بلند رکھے گی۔ مالی نقصان دھوکہ دہی کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں ہے۔ دانشمندی ہوگی کہ آپ اپنا مالی اختیار اپنے گھر کے کسی پُراعتماد فرد کے حوالے کر دیں اور خود اپنی جمع پونجی سے خرچ کرنے میں محتاط رہیں۔ البتہ ٹھوس سرمایہ کاری ضرور کریں۔ اپنی فیملی اپنے بچوں کی جائز ضروریات پر خرچ کریں مگر یہ خرچ ضروری ہونگے بیجا اسراف میں آئے زحل 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں رہے گا۔ یہ وقت زیادہ آزمائش اور احتیاط طلب ہے۔ بارہویں کیتو ہونے کے سبب مقدور بالا وقت مزید احتیاط کی تاکید کرتا ہے۔ اپنے خفیہ دشمنوں حاسدین سے بھی محتاط رہیں۔ البتہ حصول امیگریشن میں 2019ء میں آسانی اور سہولت رہے گی۔

**دلوی مرد وزن پر گرھنوں کے اثرات:** 2019ء میں پانچ گرہن لگیں گے 6 جنوری سورج گرہن، 17 جولائی چاند گرہن، 26 دسمبر سورج گرہن یہ سبھی گرہن شمسی زائچہ کے بارہویں لگیں گے۔ آپ کے دشمن زیر و ذلیل اور آشکار ہوں گیں بڑھتے ہوئے اخراجات کنٹرول کر سکتے ہیں۔ 3 جولائی چھٹے سورج گرہن لگنے سے قرض مرض مقدمات سے نجات ملے گی۔ بشرطیکہ اس کے لئے پہلے سے کوشش کی ہو۔ 21 جنوری ساتویں چاند گرہن لگنے سے شریک حیات یا شریک کار سے شکوک و شبہات سے تعلقات متاثر ہو سکتے ہیں احتیاط برتیں اور صدقہ و خیرات ایام گرہن میں ضرور دیں۔

**سعد تواریخ:۔** یکم، 5، 11، 15، 24، 28 جنوری، 2، 7، 12، 20، 25 فروری، یکم، 7، 11، 20، 24، 29 مارچ، 3، 8، 17، 21، 25، 30 اپریل، 5، 14، 18، 23، 28 مئی، یکم، 10، 14، 19، 24، 29 جون، 7، 11، 16، 21، 26 جولائی، 3، 7، 12، 17، 22، 31 اگست، 4، 8، 13، 18، 27 ستمبر، یکم، 6، 11، 16، 25، 29 اکتوبر، 2، 7، 12، 21، 25، 30 نومبر، 5، 10، 23، 27 دسمبر

**نحس تواریخ:۔** 13، 20، 26 جنوری، 10، 16، 22 فروری، 9، 18، 22 مارچ، 5، 12، 19 اپریل، 3، 10، 16، 30 مئی، 6، 12، 26 جون، 2، 9، 23، 30 جولائی، 5، 20، 30 اگست، 2، 16، 23، 29 ستمبر، 13، 20، 27 اکتوبر، 10، 17، 23 نومبر، 7، 18، 21 دسمبر

# حوت

| | |
|---|---|
| ستارہ: | نیپچون |
| حروف: | د چ |
| دن: | جمعرات |
| عدد: | 3 |
| رنگ: | نیلا یا سبز |
| پتھر: | زرد عقیق، زرد پکھراج، ایکوامیرین |



PISCES





**20 Feb. - 20 March**

Element: Water
Ruling Planet: Neptune
Symbol: The Fish
Your Stone: Bloodstone
Life Pursuit: To avoid feeling alone and instead feel connected to others and the world at large.
Secret Desire: To live their dreams and turn fantasies into realities.

آسمانی کونسل پر 2019ء جسکا مفرد نمبر 3 سعد اکبر ستارہ مشتری سے منسوب سال نوروحانیت کے ساتھ کشادگی خیر و برکت اور رزق روزی میں اضافے کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ طلوع سال سے آپ "رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ" 313 مرتبہ یا کم از کم ایک تسبیح جو قارئین یا جو بہن بھائی اسے پڑھنا معمول بنالیں گے وہ اپنی تمام حل المشکلات کو دور ہوتے اور خیر و برکت کو آتے ہوئے محسوس کریں گے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ طالع کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری عزت کے گھر میں سارا سال رہنے سے آپ کی حیثیت وشخصیت عزت وتوقیر میں اضافہ کرائے گا۔ 2019ء آپ اپنی شخصیت کو علمی روحانی طریقے سے مزید نکھار سکتے ہیں۔ آپکا وجدان کیان (روحانیات) اعلیٰ ظرفی میں اضافہ بہار کی شجرکاری کی طرح آپ اس سال جتنی نیکیاں کریں گے انکے ثمرات آپ کو آئندہ چند سالوں بلکہ تا زندگی بھی ملتے رہیں گے۔ سورہ نور کا روزانہ ورد کرنا یا سننا آپ کے ہالہ نور (روح) کو مزید نکھار دے گا۔ دوسرے آپ کی شخصیت کی سحرانگیزی سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ تاہم ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست جب رجعت (اُلٹا) میں ہو تب جذباتی پن جلد بازی میں ایسے فیصلے نہ کریں جس سے حاسدین مخالفین کو آپ پر تنقید کرنے کا موقعہ مل سکے ان ایام میں بروز جمعرات سورہ اخلاص کی تسبیح کسی مزار یا درگاہ پر کرنی روحانی سکون کا باعث بنے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ مریخ خوش بختی سے 14 فروری تک اپنے ہی گھر عروج یافتہ ادھر آپکا حاکم ستارہ مشتری بھی عروج یافتہ رہتے ہوئے 27,26,25,24,23 جنوری اس سے نہایت سعد نظرات کا حامل ہوگا۔ مجموعی طور سے 14 فروری خصوصاً مندرجہ بالا ایام ذرائع آمدن میں اضافہ کاروبار میں مزید سرمایہ کر کے نفع بخش مواقع وسائل ملیں گے۔ یوں تو سارا سال ہی وقفہ وقفہ سے سعد مواقع ملیں تاہم مزید سعد بخش ایام 27,26,25,24 جولائی 15,14,13,12,11 ستمبر ہیں ان دنوں مالی لین دین تحریری یا کاروباری معاہدے کرتے وقت محتاط رہیں۔

**عزیز واقارب اور اندرون ملک سفر:**۔ بیت الاقربا کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں عقرب اور قمر در عقرب کے ہمراہ ہونے سے عزیز و اقارب کی جانب سے تشویش فکر و پریشانی کا اندیشہ ہے ان کی عیادت خدمات ضروریات زندگی کا خیال رکھیں یہ عمل صدقہ جاری سمجھ کر انجام دیں۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 تا 3 جولائی اوج وعروج اور پھر 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج میں ہونے سے ان مجموعی ایام میں عزیز واقارب رشتہ داروں سے خوشگوار مراسم آپس میں ایثار قربانی کا جذبہ بڑھے ان ملاقاتوں کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کاروباری اغراض مقاصد کے لئے سفر کرنے بھی نیک رہیں گے زہرہ مشتری سعد نظرات 23,22,21 جنوری، 22,21,20 مارچ، 10,9 مئی، 9,8 اگست، 30,29,28 ستمبر، 25,24,23 نومبر بننے سے قریبی احباب سے آرام وسکون ہمدردی اور مستقبل کے اجتماعی معاملات کے لئے خوشگوار تبادلہ خیال جاری رہے گا۔ زہرہ مشتری نحس نظرات 16,15 اپریل، 10,9 مئی، 24,23,22,21 جون اور 3,2 ستمبر کے بھی ایام ڈرامائی انداز میں حاسدین آپ بھی بہن بھائیوں کے مابین اختلاف رائے غلط فہمیاں کرانے کا اندیشہ ہے لہٰذا محتاط طرزِ فکر اپنائیں حسب توفیق صدقہ وخیرات بھی ضرور دیتے رہیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ چوتھے وتد الارض کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال دسویں وبال یافتہ مگر سعد اکبر ستارہ مشتری کے ساتھ اپنے ناقص اثرات زائل کراتا ہوا پہلی سہ ماہی کے دوسرے ماہ سے آپ کو خوش بختی میں لے جائے گا۔ سعد اکبر مشتری کی مکمل نظر اس گھر پر 4 دسمبر تک رہنے سے آپکی دیرینہ رہائشی تزئین آرائش نیا گھر بنانے گھر بدلنے سواری بدلنے نئی سواری کی خواہش پوری ہو سکے گی۔ جن حوتی افراد نے گھر بنانے کا

خواب دیکھ رکھا اور پلاٹ وغیرہ لے رکھا ہے۔ انہیں گھر بنانے میں مالی اخلاقی وسائل مل سکیں گے۔ ستارہ عطارد 5 تا 28 مارچ، 8 جولائی تا یکم اگست رجعت (اُلٹا) رہنے سے خواہ مخواہ کے بعض خاندانی خانگی مسائل سر اُٹھا سکتے ہیں۔ خاندان کے بزرگ یا جذباتی افراد کا آپ کے نزدیکی ماحول میں جھگڑا ہونے سے وقتی پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ ستارہ عطارد 21 مئی تا 5 جون، 29 اگست تا 19 اکتوبر عروج اوج یافتہ رہنے سے خانگی سکھ میں اضافہ زراعت باغبانی پر آپ کی توجہ ہونے سے زراعت پیشہ دلوا افراد کی آمدن میں یقینی اضافہ ہو سکے گا۔ عطارد مشتری سعد نظرات 26,25,24 جنوری، 14,13 فروری، 3,2 مارچ، 20,19 جون، 17,16 ستمبر، 30,29,28 اکتوبر، 28,27 نومبر اور 22,21,20 دسمبر بننے سے خانگی خاندانی مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے تعمیر و ترقی کے بہترین فیصلے کئے جائیں بزرگوں کا تعاون شامل حال رہے عطارد مشتری نحس نظرات 14,13 فروری، 30 اپریل، 22 مئی، 10,9,8 جولائی، 10,11,12,27,28,29 اگست بنے غیر لوگوں کو اپنے خانگی معاملات میں مداخلت کا موقعہ نہ دیں دوسروں پر بھروسہ سے مالی نقصان چوری چکاری حادثات کا اندیشہ رہے حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔

**اولاد، انعامات و محبت**:۔ پانچویں گھر کا حاکم ستارہ قمر یوں تو آپ کو ہر ماہ سعادتیں دیتا آیا ہے۔ 2019ء میں ایک خاص بات راہو کا اس گھر میں قیام مقابل کیتو اور زحل کی مکمل نظر اس گھر پر رہے گی۔ 2019ء ایک غیر معمولی سال پرانے جذباتی تعلقات آپ کی زندگی سے نکل جائیں محبت کا معیار اور جذبات و احساسات میں تبدیلی آئے محبوب کی بے وفائی سے صدمات کا اندیشہ خصوصاً بازاری قسم کے عشق و محبت سے بچیں تخمین بازی سٹاک شیئرز میں لمٹ سے کراس نہ کریں زیادہ بھروسہ نقصان کا سبب بن سکتا ہے۔ پُر اسرار سنجیدہ نوعیت کی تحریروں میں دلچسپی ضرور لیں۔ مگر شفاء سکھ ذہنی سکون کے لئے قرآن پاک عربی کے ساتھ اردو ترجمے کے ساتھ پڑھنا اگر معمول بنالیں تو 2019ء میں بہت سارے جذباتی غلط فیصلوں سے بچ سکیں گے۔ (اپریل، مئی، جون، جولائی، ستمبر، اکتوبر) پانچویں گھر کے مقابل زحل کیتو کے قرانات نقصانات کا اشارہ کرتے ہیں ان ماہ میں محتاط رہیں صاحب اولاد افراد بھی اپنے جوان بچوں کے شب و روز پر نظر رکھیں ورنہ زمانہ کی بے راہ روی سے ان کا اخلاق متاثر ہو سکتا ہے۔ انٹرنیشنل لاٹریوں انعامی مقابلوں میں حصہ لینے کے لئے حوتی افراد 21,20,19 جنوری، 15,16,17 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 8,9,10 مئی، 4,5,6 جون، 4,3,2 جولائی، 28,27,26 اگست، 24,23,22 ستمبر، 21,20,19 اکتوبر، 17,16,15 نومبر، 15,14,13 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ ان تواریخ میں حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعامی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2019ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر**:۔ بیت المرض کا حاکم ستارہ شمس ابتداء سال سے راہو زحل کیتو کے گیارہویں ہو اور 6 جنوری اور پھر 26 دسمبر اسے برج جدی میں گرہن شمسی زائچہ کے چھٹے سے چھٹے گھر میں ہوا دھر راہو بھی چھٹے گھر سے بارہویں سارا سال رہے گا۔ 2019ء صحت کے حوالہ سے غیر معمولی سال ہے۔ امراض معدہ و پیٹ کے مسائل کا اندیشہ بدہضمی اور صفرا کا غلبہ ہونے سے دل اور پھیپھڑے بھی متاثر ہونے کا امکان سانس لینے میں اگر آپ کو قدرے مشکل پیش آئے تو فوراً اپنے ڈاکٹر سے مشورہ لیں خصوصاً (اپریل، مئی، جون، جولائی، ستمبر، اکتوبر) کے مہینے احتیاط طلب ہیں۔ ستارہ مشتری شمسی زائچہ کے دسویں میں رہنے سے کیرئیر میں بہتری آئے بااثر حکام کا تعاون رہے۔ بیروزگار افراد کو اندرون اور بیرون ملک اچھی ملازمت کے مواقع ملیں گے۔ کیرئیر میں عزت یقینی روزگار کی کامیابی کے لئے شمس مشتری سعد نظرات 9,8,7 فروری، 15,14,13 اپریل، 8,7,6 اگست، 15,14,13,12 اکتوبر بننے سے ان ایام میں کبھی کاوشیں بار آور ثابت ہوں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی**:۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں ہی طالع کے حاکم میں دسویں بیٹھ کر راج یوگ جیسے اچھے اثرات دے رہا ہے۔ وہ حوتی لڑکے لڑکیاں جنکی شادی کی عمر نکلی جا رہی ہے اور ہزار جتن سے بھی انکی شادی خانہ آبادی ابتک نہیں ہو سکی ہے ان کے لئے خوش خبری ہے کہ 2019ء میں انکی یقینی طور سے شادی خانہ آبادی ہو سکے گی۔ ستارہ عطارد یوں تو سارا سال وقفہ سے فوائد دے تاہم

21 مئی تا 5 جون، 29 اگست تا 14 ستمبر عطارد نہایت سعد پوزیشن میں ہونے سے خواہاں لڑکے لڑکیوں کی پسندیدہ جگہ شادی خانہ آبادی کے امکانات روشن ہیں۔ ناراض زوجین خواہ انکا عدالت میں مقدمہ ہی کیوں نہ چل رہا ہو انکے مابین صلح وصفائی ہو سکے گی۔ مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کاموں میں توقع سے زیادہ مفادات کا حصول ممکن ہو سکے گا۔ عطارد مشتری سعد نظرات 4,3 فروری، 3,2 مئی، 22,21 اگست، 25,24 ستمبر بننے سے باہمی دلچسپی کے امور توجہ طلب رہیں ان پر عمل کرنا اچھا فیصلہ اور غیر متوقع مفادات کا حصول ممکن ہو سکے گا۔ تعلقات عامہ خانگی ازدواجی سیاسی مشترکہ کاروباری بھی حالات ان ایام میں اطمینان بخش رہیں گے۔ عطارد مشتری نحس نظرات 23,22 فروری، 17,16,15 مارچ، 13,12,11 اپریل، 30 مئی، 8 جون، 7,6,5 ستمبر بنے اپنے دوست نما حاسدین سے بچیں جذباتی پن جلد بازی غیر ذمہ داری سے جذباتی نقصانات کا اندیشہ ہے۔ اپنے لائف پارٹنر کو اپنے عمل سے شکوک و شبہات کا موقعہ نہ دیں۔ غلط فہمی ہو تو اسے جلد دور کر لیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت اخوف آٹھویں گھر کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں وبال یافتہ قمر درعقرب کے ہمراہ نیز زحل بھی یہاں مکمل ناظر ہونے سے معلوم ہوتا ہے کہ حصول وراثت کے معاملات اس سال کچھ زیادہ ہی اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ زحل 12,11 گھروں کا مشترکہ حاکم اور یہ اس کا شرف کا گھر ہے۔ اس سلسلے میں ماضی یا حال میں جتنے بھی سلسلے تنازعہ ہوئے ہوں یا اب جاری ہوں سعادت مشتری کے سبب 2019ء کو مسائل کے حل کرنے میں دلچسپی لیں۔ ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 20 اپریل شرف 15 مئی تا 3 جولائی 14 ستمبر تا 8 اکتوبر عروج و اوج میں رہنے سے اس دوران حصول وراثت انشورنس کلیم یا کسی بڑی انٹرنیشنل لاٹری میں حصہ لیا گیا تو بعید از قیاس نہیں کہ حوتی افراد کو اپنے حصہ کے نیک وسائل سے فوائد ملیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر یا نصیب کا حاکم ستارہ مریخ ابتداء سال میں 14 فروری تک عروج یافتہ آئے ہوئے مریخ مشتری تثلیث 27,26,25,24,23 جنوری بنے گی۔ ابتداء سال ہی میں آپ کو اپنا مقدر سنوارنے مستقبل کو درخشاں بنانے کی بہترین منصوبہ بندی کرنے کیلئے ممکنہ وسائل ملیں گے۔ آپ کی زندگی کے 2019ء اور 2020ء بہترین سال ہیں۔ ان سعد ایام میں اپنا مقدر سنوارنے کے لئے ممکنہ وسائل بروئے کار لائیں سب سے اہم بات طالع سعد اکبر ستارہ مشتری کا بارہ سال بعد عزت کے گھر میں آکر بے پناہ عزت دانشمندی میں اضافہ کرنا قدرت کا اعجاز و مہربانی ہے۔ چونکہ 17 دسمبر 2020ء سے آپکی شمسی ساڑھ ستی شروع ہو جائے گی اور ستاروں کی نشست بھی وہ نہ رہے گی جو اب ہے۔ لہٰذا دانشمندانہ فیصلے انہی دو سالوں 2019, 2020ء میں انجام دے لیں۔ قصص القرآن جیسے حضرت یوسفؑ نے اپنی قوم کو خوشحالی کے بعد قحط سالی سے نکالا۔ 2019ء میں دیگر مریخ مشتری سعد نظرات 27,26,25,24 جولائی اور 15,14,13,12,11,10 نومبر بننے سے کاروباری اغراض و مقاصد اور اس سلسلے میں نئے وسائل تلاش کرنے کے لئے متعدد بیرون ملک سفری مواقع ملیں گے۔ حج وعمرہ زیارات مقدسہ پر جانے کی آرزو برآنے کی۔ دیرینہ پیچیدہ قانونی مسائل و پریشانی غالب امکان ہے کہ 2019ء میں حل ہو سکیں گی بس آپ اتنا کریں گے اپنے قانونی مشیر سے مسلسل رابطہ میں رہیں۔ تصوف روحانیات سے دلچسپی رکھنے والے حوتی افراد کی تشنگی پیاس بھی بجھ سکے گی۔ انہیں کوئی ایسی بزرگ روحانی شخصیت مل جائے گی جن سے انہیں کسب فیض ملے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:۔** 2019ء طالع اور کیرئیر کا مشترکہ حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد اپنے ہی گھر میں 4 دسمبر تک عروج یافتہ جلوہ افروز رہے گا۔ ادھر خانہ مال کا حاکم مریخ بھی 14 فروری تک عروج یافتہ کاروباری خواہشات اور نفع کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد نفع بخش وسائل گزشتہ کی گئی کاروباری محنت کے ثمرات عطا کرے گا۔ آسمانی کونسل پر بہت عرصہ بعد مشتری مریخ زحل کا یہ مشترکہ نقشہ بنا ہے۔ یوں سمجھ لیں 2019ء کاروباری مالی خواہشات کی تکمیل کا سال ہے۔ اس سال اپنے کاروبار کو بڑھانے یا پھر نئے کاروباری ابتداء کرنے کیلئے آپ نے اگر کم محنت بھی کی تو پھر بھی خاطر خواہ نفع پا سکیں گے۔ محنتی حوتی افراد 2019ء اور 2020ء ان دو سالوں میں اپنے کیرئیر کاروبار اپنی پیشہ ورانہ صلاحیت کا لوہا منوا کر اپنے کیرئیر کا مستقبل روشن کر سکتے ہیں۔ آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ بااثر احباب اور حکام سے قربت بڑھے گی مشتری مریخ سعد نظرات 25,24,23 جنوری کے علاوہ

27,26,25,24 جولائی اور 15,14,13,12,10 نومبر بننے سے آپ اپنے نجی کاروباری اور اجتماعی حالات سے قدرے اطمینان پائیں گے۔ بزرگوں مخلصین کا تعاون رہے گا۔ متعدد کاروباری کامیابیاں ملنے پر ممکن ہو تو روزانہ شکر بجالائیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد سارا سال اپنے ہی گھر میں عروج یافتہ رہنے سے آپ کی ممکنہ سبھی دیرینہ خواہشات کی تکمیل کروانے میں آپ کا معاون و مددگار ثابت ہوگا۔ باحیثیت افراد کی جانب سے آپ کو مالی فوائد ملیں انکی جگہ نئے نیک مخلص دوستوں کی تعداد میں اضافہ ہوگا۔ کچھ پرانے دوست زندگی سے نکل جائیں گے۔ حلقہ احباب میں وسعت عزت نیک نامی میں اضافہ ہوگا۔ ایک اور اہم ستارہ کیتو 7 جنوری سے گیارہویں گھر میں آنے کے بعد (اپریل، مئی، جون، جولائی، ستمبر، اکتوبر) زحل کیتو کے قرانات بنیں گے یہ چھ ماہ انتہائی احتیاط طلب ہونگے۔ غیر محسوس غیر متوقع طریقے سے کچھ ایسے پراسرار ناپسندیدہ واقعات رونما ہو سکتے ہیں جن کا پہلے گمان نہ ہوگا۔ ہم یہ تو نہیں کہتے کہ آپ اپنے دوستوں پر بھروسہ نہ کریں مگر اتنا عرض کرتے ہیں کہ ان چھ ماہ میں آپکا اندھا بھروسہ آپ کو مالی اخلاقی ذہنی تفکرات نقصانات پہنچا سکتا ہے۔ محتاط طرز فکر اپنانے کے ساتھ ساتھ بزرگوں مخلص سے مشاورات اور حسب توفیق صدقہ و خیرات جاری رکھیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** ستارہ زحل جو گیارہویں بارہویں کا مشترکہ حاکم ہے یہ 27 سال بعد بارہویں گھر سے بارہویں سارا سال رہے گا۔ زحل کا ساتھ دینے کیتو بھی 7 جنوری سے سال بھر کے لئے یہاں آجائے گا۔ آپ کی مادی زندگی میں روحانی تبدیلیاں آپ اپنی ماسبقہ زندگی میں کئے گئے گناہوں کا کفارہ ادا کرنے کا سوچ سکتے ہیں۔ عبادت ریاضت قرآن فہمی دینی کتب پڑھنے کی طرف آپ کو طبیعت اچانک مائل ہو سکتی ہے۔ 40 سال سے زیادہ عمر کے حوتی اپنی زندگی میں ایسی روحانی انقلابی تبدیلی محسوس کریں تو اس تبدیلی کو قدرت کا انعام سمجھ کر خوش آمدید کہیں۔ ستارہ زحل 7 جنوری تا 12 اگست رجعت (اُلٹا) میں رہنے کے سبب کچھ ماضی کی یادیں تازہ کردے گا۔ بیرون حصول امیگریشن کے لئے اپنے ضروری کاغذات اپنے قانونی مشیر کی مدد سے پُر کریں۔ بیرون ملک سے بھی کچھ حوتی افراد اپنے وطن عزیز آکر دوبارہ آباد ہونا اور کام کاج کرنے کو ترجیح دیں گے۔ اپنے حاسدین مخالفین کے شر سے بچنے کے لئے حسب توفیق سارا سال وقفہ وقفہ سے صدقہ و خیرات ضرور دیتے رہیں۔

**حوتی مرد و زن پر گرہنوں کے اثرات:۔** اس سال پانچ گرہن لگیں گے پہلا سورج گرہن 6 جنوری گیارہویں لگنے سے کچھ دوستوں کی بے وفائی آپ کو دل برداشتہ کر سکتی ہے۔ دوستوں سے وابستہ توقعات بھی پوری نہ ہو سکیں گی۔ 21 جنوری چھٹے چاند گرہن لگنے سے صالح نیت فرمانے سے آپ اپنا قرض کم یا ختم کر سکتے ہیں۔ دشمن زیر اور امراض میں افاقہ ہو 3 جولائی سورج گرہن صاحب اولاد افراد کو اپنے بچوں کی نگہداشت سے غافل نہیں رہنا چاہئے۔ محبوب کی بے وفائی کا صدمہ بھی ممکن ہے۔ 17 جولائی گیارہویں چاند گرہن دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں 26 دسمبر سورج گرہن بھی دوستوں کی بے وفائی کاروباری نفع کی بجائے غفلت سے نقصان ہو سکتا ہے۔

**سعد تواریخ:۔** 3، 8، 13، 22، 26، 31 جنوری، 5، 10، 19، 23، 27 فروری، 4، 9، 18، 22، 27 مارچ، یکم، 6، 15، 19، 23، 28 اپریل، 3، 12، 16، 20، 25، 30 مئی، 8، 12، 17، 21، 26 جون، 5، 9، 14، 18، 23 جولائی، یکم، 5، 10، 15، 20، 29 اگست، 2، 6، 11، 16، 25، 29 ستمبر، 4، 8، 14، 23، 27، 31 اکتوبر، 5، 10، 20، 24، 28 نومبر، 3، 8، 17، 22، 26، 31 دسمبر

**نحس تواریخ:۔** 11، 18، 24 جنوری، 7، 15، 21 فروری، 7، 17، 20 مارچ، 3، 10، 17 اپریل، یکم، 6، 14، 28 مئی، 3، 10، 24 جون، یکم، 7، 21، 27 جولائی، 3، 17، 28، 31 اگست، 13، 21، 27 ستمبر، 11، 15، 25 اکتوبر، 8، 21، 22 نومبر، 6، 13، 19 دسمبر

# رحمکاریہ جفر

## جفر لوح تقدیر اکبر

از تحریر: سید شعیب الرحمٰن شاہ کاکاخیل

لوح تقدیر اکبر رحمکاریہ جفر جفر کا کمال اس کے فوائد مندرجہ ذیل ہیں۔

اگر کسی کو جائیداد کی ضرورت ہو تو وہ زحل کی ساعت میں کام کریں۔ اگر کوئی چاہے کہ کاروبار ترقی کرے، بارہویں سعادت اکبر نظر شمس زحل تثلیث کامل میں تیار کریں۔ یہ دو مہینوں کی کامل نظرات ہیں۔ یہ لوح تقدیر اکبر علم الجفر کے کمالات میں سے ہے یہ عمل میرے پیر مرشد حضرت شیخ رحمکار المعروف حضرت زیارت کا کا صاحب کی نظر شفقت ایک ولی کامل نے مجھے عطا کیا ہے۔ اکثر لوگ دنیا میں پریشان حال ہوتے ہیں۔ اور تقدیر کا رونا روتے ہیں کہ یہ تمام چیزیں دنیا میں میرے ساتھ کیوں ہو رہی ہیں۔ ہر وقت توں توں میں میں کرتا رہتا ہے۔ کہ پتہ نہیں کونسی منحوس گھڑی تھی کہ جس میں میں پیدا ہوا آخر یہ حالات میرے ساتھ کیوں ہیں۔ جب کوئی پوچھے کہ تمہیں کیا تکلیف ہے تو کہتا ہے کہ دشمن نے تنگ کیا ہے اور رزق کے دروازے مجھ پر بند ہیں۔ میرے دوست ترقی کر گئے ہیں اور میں برباد ہو گیا ہوں تو ان سب مسائل کے حل کے لئے لوح تقدیر اکبر چند سالوں سے لوگوں کو تیار کر کے دیتا ہوں۔ یہ لوح تقدیر اکبر رحمکاریہ جفر کے کمالات میں سے ہے۔ آج کی محفل میں بارہ امامیہ جنتری 2019ء کے لئے ایک خاص کلیہ پیش کر رہا ہوں لوح تقدیر اکبر کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے:۔

1:۔ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۭ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْۗءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ۭ نُوْرٌ عَلٰي نُوْرٍ ۭ يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ (آیت نمبر 35 سورہ نور پارہ نمبر 18)

2:۔ اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء و ھو القوی العزیز

3:۔ اپنا نام معہ والدہ کا امتزاج دیں۔ پھر ان دو آیتوں کو امتزاج دیں پھر ان تمام حروف کو ایک سطر میں لکھ کر تکسیر کرے یہاں تک کہ زمام نکل آئے۔ پھر تمام نکلے ہوئے زمام سے آتشی حروف الگ کرے۔

i) آتشی حروف الگ کرکے آتشی چال مثلث میں انکے اعداد نکال کر پُر کریں۔

ii) پھر تمام زمام شدہ حروف سے آبی حروف نکال کر ان کے اعداد نکالیں اور اعداد سے آبی چال مثلث پُر کریں۔

iii) ان تمام زمام شدہ حروف سے بادی حروف نکال کر ان کے اعداد نکالیں اور اعداد سے بادی چال مثلث پُر کریں۔

iv) ان تمام زمام شدہ حروف سے خاکی حروف نکالیں اور ان کے اعداد نکالیں اور اعداد سے خاکی چال مثلث پُر کریں۔

v) ان تمام زمام شدہ حروف سے حروف ناطقہ اور حروف نورانی نکال کر نقش مخمس پُر کریں۔ نقش مخمس پُر کرنے کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے۔

کل اعداد سے 60 تفریق کرے۔ باقی کو 5 پر تقسیم کریں۔ اگر تقسیم سے کچھ باقی بچے تو قانونی طور پر حروف نورانی کا کوئی اسم اعظم ہو تو اس میں جمع

